اپنی جگہہ کے سوا مین نماز کو پورا کیا ہو شامی نے کہا کہ مقتدی امام کو بھی شامل ہے کیونکہ اوسوقت وہ بھی اپنے خلیفہ کا مقتدی ہے تو اگر مقتدی یا امام نے وضو کیا
اور اوسمین اور امام مین حائل مانع اقتدا ہے تو دونو کو چاہیے کہ اوسی جگہہ آوین جہان امام نماز پڑہتا ہو ورنہ نماز فاسد ہو جائیگی اور منفرد کو اختیار ہے چاہے پہلی جگہہ
آوے یا اپنی وضو کی جگہہ تمام کرے یہہ ایہ صحیح ہے کہ یہی حال ہے مقتدی کا اگر اوسمین اور امام مین کوئی آڑ نہو یا امام نماز سے فارغ ہو چکا ہو ولم یستخلف الامام غیر
صالح لہا اور ہر مین شرط ہے یہہ بھی کہ امام نے ایسے شخص کو خلیفہ نکیا ہو جو لائق امامت نہو مثلا عورت کو یا لڑکے کو خلیفہ کیا ہو ورنہ سب کی نماز فاسد ہوگی مسبوق الامام
حدث سماوی لا اختیار للعبد فیہ ولا فی سببہ کسفرجلۃ من شجرۃ وکحدثہ من نحو عطاس علی الصحیح یعنی امام کو بے وضو ہونا آسمانی کہ نہین اختیار
ہے بندہ کو اوسمین اور نہ اوسکے سبب مین مثلا ایک بیہی درخت سے گری اور اوس سے نمازی کے خون نکلا اور شل بے وضو ہو جانی نمازی کے چھینک جیسی چیز سے قول صحیح پر
ہے شامی نے کہا کہ یہ مثال منفی کی ہے تو اسپر بنا نکرے اور اس مسئلہ مین خلاف ہے ابو یوسف اور طرفین مین ابو یوسف کے نزدیک بندہ سے مراد نمازی ہے تو جس فعل
مین نمازی کا اختیار نہو گا اونکے نزدیک وہ آسمانی ہوگا اور طرفین کے نزدیک جو فعل ایسا ہو کہ کسی بندہ کے اختیار مین نہو وہ آسمانی ہوگا اور چھینک کی مانند کہا انسان
غرضکہ طرفین کے نزدیک ان عذرات سے بے وضو ہونے مین بنا درست نہین غیر مانع للبناء کما قدمناہ ولو بعد التشہد لیاتی بالسلام استخلف ای جاز
لہ ذلک ولو فی جنازۃ باشارۃ او جرّہ لمحراب ولو لمسبوق امام کو حدث آسمانی ہوا ہو جو مانع بنا کا نہو چنانچہ ہم اوسکو مقدم بیان کر دیا یعنی اور یہ حدث
مین دو تیرہ شرطین جو اوپر مذکور ہوئین تو امام مذکور کسی مقتدی کو اپنا خلیفہ کرے اگرچہ بعد تشہد کے حدث ہو تب بھی خلیفہ کرے تاکہ خلیفہ سلام پھیرے یعنی امام کو خلیفہ
کرنا درست ہے گو نماز جنازہ مین ہو خلیفہ کرے مقتدی کو اشارہ سے یا محراب کی طرف کھینچنے سے اگرچہ مقتدی مسبوق ہو ویشیر باصبع لبقاء رکعۃ وباصبعین
لرکعتین ویضع یدہ علی رکبتہ لترک رکوع وعلی جبہتہ لسجود وعلی فمہ لقراءۃ وعلی جبہتہ ولسانہ لسجود تلاوۃ وصدرہ لسہو اور امام
اشارہ کرے خلیفہ کے طرف ایک اونگلی سے ایک رکعت باقی رہنے کیلیے اور دو انگلیون سے اشارہ کرے دو رکعتین رہنے کا اور رکھے اپنا ہاتھ زانو پر رکوع کے چھوٹ جانے کے
لیے اور پیشانی پر سجدہ کے رہجانیکے لیے اور منہہ پر قراءت کے رہجانیکے لیے اور پیشانی اور زبان دونو پر ہاتھ رکھے سجدہ تلاوت کے چھوٹجانیکے لیے اور فقط سینہ پر ہاتھ
رکھے سہو واسطے اگر امام کے ذمہ ہو مالم یجاوز الصفوف لو فی الصحراء مالم یتقدم فحد السترۃ او موضع السجود علی المعتمد کالمنفرد خلیفہ کرے
امام اوسوقت تک کہ صفون سے نکل جاوے اگر جنگل مین ہو اور صفون سے آگے نہ بڑہے کہ اوسکی حد سترہ ہے یا سجدہ کی جگہہ معتمد قول پر مثل منفرد کے ہے یعنی خلیفہ کرنیکی مدت امام
جنگل مین اوسوقت تک ہے کہ صفون سے تجاوز نکرے یہہ صورت داہنے اور بائین اور پیچھے کے جانب مین ہوے اور آگے کے طرف مین حد سترہ تک بنا ہے اور اگر سترہ نہو
سجدہ کی جگہہ سے تجاوز کرنا کہ اوسکے بعد نماز جاتی رہیگی اور خلیفہ کرنا درست نہوگا اور اسیطرح منفرد کے لیے سترہ حد ہے اور اگر سترہ نہو تو سجدہ کی جگہہ ہے اگر
منفرد کو شبہہ ہوا بے وضو ہونیکا اور وہ سترہ سے یا سجدہ کی جگہہ سے آگے بڑہگیا پھر معلوم ہوا کہ وضو نہین گیا تو بنا نکرسکے گا کہ نماز فاسد ہوگئی اور منفرد کے لیے ہر طرف
اتنا ہی فاصلہ معتبر ہے جتنا آگے کیطرف کذا فی الطحطاوی وما لم یخرج من المسجد او الجبانۃ او الدار لو کان یصلی فیہ لانہ علی امامتہ مالم یجاوز ہذا
الحد ولم یتقدم احد ولو بنفسہ مقامہ ناویا الامامۃ وان لم یجاوزہ اور اوسوقت تک کہ مسجد یا جبانہ یا مکان سے باہر نہو اگر امام ان تینون مین کسی مین نماز
پڑہتا ہو سبب یہ کہ امام اپنی امامت پر باقی ہے جب تک اس حد سے تجاوز نکرے اور جبتک کہ اور کوئی امام کی جگہہ پر نیت امامت سے آگے نہ بڑہگیا ہو گو خود ہی بڑہ گیا ہو بدون اشارہ امام کے
اگرچہ امام حد مذکورہ سے نہ بڑہا ہو یعنی امام کی جگہہ اگر کوئی شخص مقتدیون میسے امامت کی نیت کرکے جا کھڑا ہو گا تو اوسوقت امام کی امامت باقی نرہیگی اگرچہ امام صفون سے یا مسجد سے
نہ نکلا ہو وہ مقتدی امام ہو جائیگا م جبانہ بفتح جیم وتشدید موحدہ نماز کی جگہہ عام کو کہتے ہین جو جنگل مین بنائی جاتی ہے کذا فی المغرب طحطاوی نے کہا کہ بہتر یہہ تہا کہ
ولم یتقدم کی جگہہ ولم یقدم کہتا اور اس تقدم کو استخلاف حکمی کہتے ہین حتی لو تذکر فائتۃ او تکلم لم تفسد صلوۃ القوم لانہ صار مقتدیا یہان
تک اگر یہ مقتدی کے کھڑا ہو جانے امام کی جگہہ مین امام کسی فوت شدہ نماز کو یاد کریگا یا کلام کریگا تو قوم کی نماز فاسد نہوگی اسلیے کہ امام مقتدی ہو گیا اپنے خلیفہ کا
تو قوم کی نماز اوسکی نماز پر مبنی نرہی ولو کان الماء فی المسجد لم یجب الاستخلاف اور اگر پانی مسجد کے اندر ہو تو حاجت خلیفہ کرنیکی نہین کیونکہ خلیفہ کرنا بنا کے
نہ واجب اور امام جب تک مسجد مین رہے اپنی امامت پر قائم ہے تو ہو سکتا ہے کہ وضو کرکے پھر امام ہو جاوے شامی نے کہا کہ بعض نسخون مین اتنا مضمون زائد ہے کہ اگر ہمت

سلہ جیسے ہندوستان مین عیدگاہ ہوتی ہے

مین خلیفہ کریگا تو اوسکی نماز فاسد نہوگی واستینافہ افضل تحرزا عن الخلاف اور از سر نو پڑھنا امام کا افضل ہے واسطے بچنے کے خلاف سے ہم
امام شافعی کے نزدیک استخلاف جائز نہین اوس سے نماز فاسد ہوجاتی ہے اسلیے کہا کہ نماز کو نئی سر سے پڑھنا افضل ہے تاکہ اسکے نزدیک نماز ہوجاوے پس
استیناف کی یہہ صورت ہے کہ کوئی کام نماز کے مخالف کرکے پہلے نماز کو قطع کرے اور وضو کے بعد جدا نیت کرے کذا فی الشامی ویتعین الاستیناف
ان لم یکن تشہد الجنون او حدث عمدا او خروجہ من مسجد بظن حدث او احتلام بنوم او تفکر او نظر او مس بشہوة او اغماء او قہقہة
لندرتہا اور متعین ہے از سر نو پڑھنا اگر بعد تشہد بیٹھا بسبب جنون کے یا دانستہ حدث کرنیکے یا حدث کے گمان پر مسجد سے باہر نکلنے کے یا بسبب احتلام ہوجانیکے
سونے سے یا فکر سے او دیکھنے یا شہوت کے ساتھہ چھونے سے یا بسبب بیہوشی کے یا کھلکھلا کر ہنسنے کے کیونکہ اس قسم کے واقعات نادر ہین اور شرط استخلاف اور بنا کی عدم
ندرت ہے جیسا کہ مذکور ہوا وکذا یجوز لہ ان یستخلف اذا حصر عن قراءة قدر المفروض لحدیث ابی بکر الصدیق رضی اللہ تعالی عنہ فانہ
لما احس بالنبی صلی اللہ علیہ وسلم حصر عن القراءة فتاخر فتقدم النبی صلی اللہ علیہ وسلم واتم الصلوة فلو لم یکن جائزا لما فعلہ
بلا تم اور ایسے ہی جائز ہے امام کو خلیفہ کرنا جب کہ بند ہوجاوے قدر فرض قراءت کے پڑھنے سے بسبب حدیث حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالی عنہ کے کہ انہون نے
جب آہٹ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پائی تو قراءت سے بند ہوئے اور پیچھے ہٹ گئے پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آگے بڑھ کر نماز کو تمام کیا تو اگر یہہ امر جائز نہوتا تو آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم ایسکو نکرتے کذا فی البدائع ہم فرض کے مقدار کی قید ایسی لگائی کہ اگر بعد پڑھنے مقدار فرض کے رکے گا تو خلیفہ کرنا بالاجماع ناجائز ہوگا کذا فی الہدایہ
وقالا تفسد اور صاحبین نے فرمایا کہ قراءت فرض سے رک جانے کے باعث نماز فاسد ہوجائیگی تو از سر نو پڑھے خلیفہ نکرے ہم وجہ فساد یہہ ہے کہ یہہ عذر نادر الوجود ہے اور
شرط استخلاف یہہ ہے کہ نادر نہو کذا فی الشامی وبعکس الخلاف لو حصر ببول او غائط اور اس خلاف کے برعکس ہے اگر امام بباعث پیشاب یا پاخانہ کے نماز میں گھبرا جاوے
یعنی صاحبین کے نزدیک استخلاف جائز ہے اور امام اعظم کے نزدیک ناجائز ولو عجز عن رکوع وسجود هل یستخلف کالقراءة لم ارہ اور اگر امام عاجز ہو رکوع
اور سجود سے تو کیا خلیفہ کردے جیسے قراءت کے رکنے مین کرتا ہے اس مسئلہ کا حکم مینے نہین دیکھا ہم شامی نے کہا کہ مینے شارح کا ہاتھہ کا لکھا خزائن الاسرار کے حاشیہ
دیکھا کہ ظاہر کلام فقہا سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ اس مسئلہ مین خلیفہ نکرے کیونکہ استخلاف خلاف قیاس ثابت ہوا ہے یعنی بسبب عمل کثیر ہونیکے تو جہان وارد ہے اوسی جگہہ جائز
ہوگا نہ دوسری جگہہ مین للخجل ای لاجل خجل او خوف اعتراہ قراءت سے رکنا بسبب خجالت کے ہو یا بسبب خوف کے کہ امام کو پیش آیا ہو لا یستخلف اجماعا لو نسی
القراءة اصلا لانہ صار امیا او اصابہ عطف علی المنفی بول کثیر ای نجس مانع من غیر سبق حدثہ فلو منہ فقط بنی خلیفہ نکرے اجماعا اگر
بھولجاوے قراءت کو سرے سے اسلیے کہ امام اسصورت مین امی ہوگیا اور قوم کی نماز باطل ہوگئی تو اگر مسبوق کو یہہ صورت پیش ہوگی تو وہ بھی بنا نکر سکیگا کذا فی الشامی یا لگ جاوے امام کو
پیشاب بہت یعنی نجاست مانع نماز کی اسکے حدث سابق کے سوا ہو تو اگر صرف حدث سابق ہی سے نجاست لگی تو بنا کرلے شارح نے کہا کہ او اصابہ عطف ہے منفی پر یعنی
لو نسی پر ہم صورت مسئلہ کی یہہ ہے کہ امام کو مثلا نکسیر پھوٹی اور زائد از قدر درم اوسکے کپڑے کو لگ گئی تو اس نجاست سے نماز فاسد نہوگی وضو کے ساتھہ کپڑا دہو کر بنا کرسکتا ہے
ہان اگر خارج سے نجاست مانع لگی تو مفسد ہوگی او کشف عورتہ فی الاستنجاء او المرأة ذراعہا للوضوء اذا لم یضطر الیہ فلو اضطر لم تفسد یا کھولے
اپنی برہنگی استنجا کرنیمین یا عورت کھولے اپنا ہاتھہ وضو کے لیے تو نماز فاسد ہوگی اور استخلاف اور بنا درست نہوگا بشرطیکہ کشف عورت کے لیے مضطر نہو پس اگر ناچار کھولنا پڑے
یعنی ڈھانپے ہوئے استنجا یا وضو ممکن نہو تو نماز فاسد نہوگی او قرا فی حالة الذہاب او الرجوع لادائہ رکنا مع حدث او مشی یا پڑھی قراءت وضو کے لیے جانیکی حالت مین
یا واپس آنیکی حالت مین تو نماز فاسد ہوگی بسبب ادا کرنے نمازی کے رکن نماز کو حدث کے ساتھہ جانیکی صورت مین یا چلنے کے ساتھہ واپس آنیکی صورت مین حالانکہ شرط بنا یہہ
تھی کہ ادا نہ کرے رکن حدث کے ساتھہ اور نہ چلنے کے ساتھہ غرضکہ ہر صورت مین بھی استخلاف و بنا درست نہین بخلاف تسبیح فی الاصح بخلاف سبحان اللہ کہنے کے
صحیح تر قول مین کہ اوس سے نماز فاسد نہوگی ہم شامی نے کہا کہ فی الاصح قراءت اور تسبیح دونو سے متعلق ہے اور اصح کا مقابل قراءت مین زیلعی کا قول ہے کہ جاتے ہوئے
قراءت پڑھیگا تو فاسد ہوگی اور رجوع کے وقت پڑھیگا تو فاسد نہوگی او طلب ماء بالاشارة او شراہ بالمعاطاة للمنافاة یا پانی مانگا اشارہ سے یا اوسکو
خریدا اشارہ سے تو نماز فاسد ہوگی بسبب مخالف ہونے ان دونو باتون کے نماز سے ہم شرنبلالی نے پہلے مسئلہ مین یہہ اعتراض کیا ہے کہ اگر نمازی سلام کا جواب اشارہ سے

ویسے ہی تو کسیکے نزدیک اسکی نماز فاسد نہیں ہو کیا وجہ کہ پانی کو اشارہ سے مانگنے مین نماز فاسد ہو شیخ رحمتی محشی نے جواب دیا کہ پانی کا مانگنا اور قبول کرنا بمنزلہ عقد بیع کے
ہے اسلیے مفسد ہی بخلاف رد سلام کے اور تعاطی کے یعنی کہ دام سامنے بائع کے رکھدیے اور مبیع کو اوٹھا لیا زبان سے ایجاب قبول کچھ نکرنا تو جب نماز تعاطی سے
فاسد ہوگی تو ایجاب قبول کے ساتھہ تو بدرجہ اولی فاسد ہوگی غرضکہ ان دونو صورتون مین بھی استخلاف و بنا جائز نہین او جاوز رکناً الی اٰخرہ الا
قدر صفین او لنسیان او زحمة او لکونه بدأ لان الاستقاء یمنع البناء علی المختار یا بڑھ گیا قریب کے پانی سے دوسرے پانی کی طرف مگر مقدار دو صفون کے
تجاوز کرنا یا قریب کے پانی کو بھولنے کے سبب سے یا اوس پر انبوہ کثیر ہونیکی جہت سے یا اوسکے کنواں ہونیکی جہت سے دوسرے پانی پر جانا بنا کا مانع نہین اسلیے کہ پانی
کنوئین سے نکالنا مانع بنا ہی مذہب مختار پر یعنی جب قریب کا پانی کنواں ہو تو اوسکو ترک کرے اور دور والے پر جاوے کیونکہ کنوئین سے پانی کھینچنا مانع بنا ہوتا ہے
اور مختار کی قید اسلیے لگائی کہ بعضون نے کہا ہے کہ اگر دوسرا پانی نہو تو کنوئین سے پانی نکالنا مانع بنا نہین یہ قول غیر مختار ہے او مکث قدر اداء رکن وان لم ینو
الاداء بعد سبق الحدث الا لعذر کنوم و رعاف یا توقف کیا مقدار ادای رکن کے اگرچہ قصد رکن کے ادا کا نکیا ہو بعد پیش ہونے حدث کے مگر عذر کی
جہت سے توقف کرنا مانع بنا نہین جیسے نیند یا نکسیر باعث مثلاً توقف کرنا لیکن بدون عذر بعد حدث کے مقدار ادای رکن کے توقف کرنا مانع استخلاف اور بنا کا ہے
واذا ساغ له البناء توضأ فوراً بکل سنة و بنی علی ما مضی بلا کراهة و یتم صلوته ثمه وهو اولی تقلیلاً للمشی او یعود الی مکانه لیتحد مکانها
کالمنفرد فانه مخیر و هذا کله ان فرغ خلیفته والا عاد الی مکانه حتماً لو بینهما ما یمنع الاقتداء کالمقتدی اذا سبقه الحدث اور جب کہ درست
ہوا امام کو بنا کرنا بسبب نپائے جانے موانع بنا کے تو وضو کرے فوراً یعنی بلا توقف بقدر رکن ساتھہ ہر سنت کے وضو کی سنتون سے اور بنا کرے اوس نماز پر جو پڑھ چکا ہے بدون
کراہت کے اور تمام کرے اپنی نماز اوسی جگہہ جہان وضو کیا اور وہان تمام کرنا بہتر ہے بوجہ کم ہونے رفتار کے یا پھر آوے اپنی جگہہ پر تاکہ جگہہ کل نماز کی ایک ہو مثل منفرد کے
کہ وہ بھی مختار ہے چاہے باقی نماز وضو کی جگہہ پڑھے چاہے اوس جگہہ چلا آوے جہان پڑھ رہا تھا اور یہہ سب یعنی امام کو مختار کا ہونا اوسوقت ہے کہ امام کا خلیفہ اس اثنا میں
نماز سے فارغ ہو چکا ہو اور اگر فارغ نہوا ہو تو امام واپس آوے اپنی جگہہ پر یعنی جس جگہہ پڑھتا تھا اوسی جگہہ یا اوسکے قریب جہان سے اقتدا درست ہو چلا آوے
وجوباً بشرطیکہ امام مین اور اوسکے خلیفہ مین کوئی امر مانع اقتدا ہو جیسے مقتدی جس دستور مین کہ اوسکو حدث پیش ہو تو وضو کرکے اوسکو بھی اپنی جگہہ چلا جانا واجب ہے
بشرطیکہ مانع اقتدا اوس مین اور امام مین ہو ورنہ وضو کی جگہہ سے بھی اقتدا کر سکتا ہے واعلم انه ان تمم عملاً ینافیها بعد جلوسه قدر التشهد
ولو بعد سبق حدث ته تمت لتمام فرائضها نعم تعاد لترک واجب السلام اور جان کہ اگر نمازی دانستہ کوئی کام مخالف نماز کے کرے بعد اپنے بیٹھنے کے
مقدار تشہد کے اگرچہ بعد بے وضو ہو جانے کے کرے تو نماز اوسکی تمام یعنی درست ہوگی بسبب پورا ہونے فرضون نماز کے ہان یہہ نماز اعادہ کیجائیگی بسبب
چھوٹنے واجب سلام کے ہم طحطاوی نے کہا کہ تمت کے معنے صحت کے ہین کیونکہ تمام توجب ہوتی کہ نقصان کچھ واجب کا نہوتا ولو وجد المنافی بلا صنعه قبل القعود بطلت
اتفاقاً اور اگر عمل مخالف نماز بدون صنعت نمازی کے یعنی بے اختیاری سے بیٹھنے کے پیشتر پایا جائیگا تو باتفاق امام اور صاحبین کے نماز باطل ہوگی ہم شامی نے کہا
کہ منافی سے غرض وہ فعل ہے جو حدث تھا نی مذکور الصدر سوا ہو کیونکہ یہ بھی قیاس کے رو سے مخالف ہے مگر شرع نے اسکو مخالف نہین اعتبار کیا ولو بعده بطلت
فی المسائل الاثنی عشریة عند الامام وقالا صحت و رجحه الکمال و فی الشرنبلالیة و الاظهر قولهما بالصحة فی الاثنی عشریة اه اگر فعل مخالف
بے اختیاری بعد مقدار تشہد کے پایا جائیگا تو نماز باطل ہوگی مسائل دوازدہ گانہ مین امام کے نزدیک اور صاحبین نے فرمایا کہ درست ہوگی اور ترجیح دی ہے کمال نے صاحبین کے
قول کو اور شرنبلالیہ مین ہے کہ ظاہر تر قول صاحبین کا ہے نماز کی صحت کا مسائل دوازدہ گانہ مین ہم وجہ باطل ہونے نماز کی امام کے نزدیک یہہ ہے کہ نماز سے باہر آنا
باختیار خود امام کے نزدیک فرض ہے بموجب تخریج بردعی کے تو جبتک باختیار خود نماز سے باہر آنا پایا جائیگا اوسوقت تک جو فعل مخالف نماز کے اسے بے اختیار
سرزد ہوگا وہ نماز کے اندر ہوگا اسلیے نماز باطل ہوگی اور صاحبین کے نزدیک خروج بصنعه فرض نہین تو قعدہ اخیرہ پر فرائض نماز تمام ہو جائینگے اسلیے نماز
صحیح ہوگی اور کرخی کے قول کے بموجب امام کے نزدیک بھی خروج بصنعه فرض نہین تو اس صورت مین وجہ بطلان نماز یہہ ہے کہ فرض مین تغیر واقع
ہوتا ہے مثلاً تیمم والے نے بعد قعدہ اخیرہ کے پانی پر قدرت پائی تو اوسکے حق مین پہلے فرض تیمم تھا اب متغیر ہوکر وضو ہو گیا کیونکہ مسح

الشامی وهی ماذکرہ بقوله ثم انبطل لو قرء بالفاء کما فی الدرر کان اولی بقدرة المتیمم علی الماء اور وہ بارہ مسئلے یہ ہین جو مصنف اپنی قول آیندہ مین
مذکور کرتا ہے چنانچہ باطل ہوتی ہے نماز بسبب اوس تیمم کرنے والے کے پانی پر بسبب باعث ملنے پانی کے یا اوس استعمال کر سکنے کے تیمم کرکے نماز
پڑھی قعدہ اخیرہ کے لئے بیٹھے بعد پانی یا کہ نظر آگیا یا اوسکے استعمال پر قادر ہو گیا تو امام صاحب کے نزدیک نماز باطل ہو گی اور صاحبین کے نزدیک
صحیح شارح نے کہا کہ اگر مصنف لفظ کما کی جگہہ فاء کے ساتھہ تفریع کرتا جیسا درر مین ہے تو اچھا ہوتا اسلیے کہ کما سے یہہ وہم ہوتا ہے کہ ادسرحو بطلان
نماز کا مذکور ہے وہ ان مسائل کے سوا مین سے حالانکہ وہ انہین مسائل مین مخصوص ہے ہم یہہ پہلا مسئلہ ہے بارہ مین کا واما مسئلة رؤیة المتوضی الموتم
بمتیمم الماء فیها خلاف زفر فقط وتغلیب فعلا اور مسئلہ پانی دیکھنے وضو والے مقتدی کا پیچھے تیمم والے کے انہین مسئلون مین خلاف زفر کا ہے کہ اونکے نزدیک
نماز فاسد نہین ہوتی اور ائمہ ثلثہ کے نزدیک اوسکا وصف باطل ہو جاتا ہے یعنی نفل ہو جاتی ہے ہم یہہ جواب ہے زیلعی کے اعتراض کا کنز پر اعتراض زیلعی کا یہہ تہا
کہ اول مسئلہ مین جو قدرت متیمم کی قید ہے اس سے کچھ فائدہ نہین اسلیے کہ اگر وضو کرنے والا تیمم والیکے پیچھے پڑہتا ہو اور وہ پانی دیکھے تب بھی نماز باطل ہوتی ہے کیونکہ
اوسکے عقیدہ مین امام پانی پر قدرت رکہتا ہے تو تیمم سے امام کی نماز درست نہو گی گو واقع مین امام کی نماز پوری ہے شارح نے جواب دیا کہ ذکر اون مسائل کا ہے جنمین خلاف امام
امام اعظم اور صاحبین کے ہے اور اس مسئلہ مین تینون مین کچھ اختلاف نہین سب کے نزدیک فاسد ہو جاتی ہے البتہ خلاف زفر کا ہے کہ وہ فاسد نہین کہتے کذا فی الشامی و
مضی مدة مسحه ان وجد ماء ولم یخف تلف رجله من البرد والا فیمضی علی الاصح کما مر فی بابه دوسرا مسئلہ بارہ مین کا گذرنا مدت نماز ہی کے
مسح کا ہے جسصورت مین کہ پانی پاوے اور اپنے پانو کے جاتے رہنے کا سردی کے سبب سے خوف نکرے اور اگر مدت مسح کی پوری ہونے پر پانی نپاوے یا پانی ہو مگر سردی کے
مارے ہو نسکے تو نماز پڑہ جاوے صحیح تر قول کے بموجب جیسا کہ باب المسح مین گذرا و تعلم امی آیة ای تذکرہ او حفظه بلا صنع ولو کان الامی مقتدیا
بقاری علی ما علیه الاکثر کذا فی الظهیریة هو الصحیح قال الفقیه وبه نأخذ تیسرا مسئلہ سیکھنا امی کا ہے آیت کو یعنی خود اوسکو یاد آگئی یا دوسرے سے سنکر یاد ہو گئی
بدون اختیار کے اگرچہ امی مقتدی ہو قاری کے پیچھے تو مقتدی کی نماز فاسد ہو گی امام کے نزدیک بنا بر اوس قول کے جس پر اکثر فقہا ہین لیکن ظہیریہ مین صحت نماز کی تصحیح
ہے فقیہ ابو اللیث نے کہا کہ ہم اسی قول کو لیتے ہین ہم بحر الرائق مین کہا کہ وجہ صحیح ہونے مقتدی کی نماز کی یہہ ہے کہ امام کی قرأت اوسکی قرأت ہے تو اوسکی نماز کا شروع
کامل طور پر تہا تو آخر مین آیت کے سیکھنے سے قوی کی بنا ضعیف پر لازم نہین آتی اس سے معلوم ہوا کہ اگر نمازی منفرد ہو گا تو مسئلہ مختلف فیہ باقی رہیگا و وجد
العاری ثوبا تصح به الصلوة چوتہا مسئلہ پانا ننگے کا لباس کو جس سے نماز درست ہو یعنی پاک ہو اور ستر عورت کی بقدر کافی ہو ومثله لو صلی بنجاسة
و وجد ما یزیلها او اعتقت الامة ولم تتقنع فورا اور اس مسئلہ کے مانند ہے اگر نماز پڑہی نجاست کے ساتھ پھر بعد تشہد کے ایسی چیز پایا جو نجاست دور کرے ان دونون
صورتون مین بہی امام صاحب کے نزدیک نماز باطل ہو گی یا لونڈی بعد تشہد کے آزاد ہوئی اور اوس نے فورا سر کو نہ چہپایا تب بہی نماز جاتی رہیگی ہم یہہ دونون شارح نے
زائد کیے ہین ونزع الماسح خفه الواحد بعمل یسیر فلو بکثیر تمت اتفاقا پانچوان مسئلہ نکالنا مسح کرنیوالے کا اپنی ایک موزہ کو تہوڑے سے عمل سے مثلا
موزہ ڈہیلا تہا اور حرکت سے پانو سے نکل گیا تو نماز باطل ہو جائیگی پس اگر عمل کثیر سے نکالیگا تو نماز پوری ہو جائیگی باتفاق امام اور صاحبین کے کیونکہ عمل کثیر مین نماز
سے اپنے اختیار سے باہر آنا پایا جاتا ہے وقدرة موم علی الارکان چہٹا مسئلہ قادر ہونا اشارہ سے پڑہنے والیکا رکوع اور سجدہ پر مفسد نماز ہے امام صاحب
کے نزدیک وتذکر فائتة علیه او علی امامه وهو صاحب ترتیب والوقت متسع ساتوان مسئلہ یاد ہونا قضا نماز کا اپنی
ذمہ اگر منفرد یا امام ہو یا اپنے امام کے ذمے اگر مقتدی ہو حالانکہ وہ جسکے ذمہ قضا نماز ہے صاحب ترتیب ہے اور وقت وسیع ہے یعنی
فائتہ اور وقتی دونون پڑہ سکتا ہے تو اگر وقت تنگ ہو گا تو نماز بالاتفاق تمام ہو جائیگی ہم قضا نماز کے یاد ہونے سے امام کے
نزدیک نماز قطعا باطل نہین ہوتی بلکہ اوس کا فساد موقوف رہتا ہے اگر بعد اوسکے پانچ نمازین وقتی اور پڑہ لے گا باوجود قضا کے یاد ہونے کے
تو وہ نماز بہی جائز ہو جائیگی اور اگر قضا شدہ کو ادا کریگا تو باطل ہو جائیگی تو یہان باطل کے ذیل مین مصنف کا اوسکو ذکر کرنا اس اعتماد کے
ہے کہ قضا نمازون کے بیان مین اوسکی تفصیل آویگی کذا فی الحلبی وتقدیم القاری امیا مطلقا وقیل لا فساد لو کان استخلافه

بعد التشهد بالاجماع وهنا لا صحة كما فی الکافی لانه عمل كثير ۸ آٹھوان مسئلہ آگے کرنا قاری کا امی کو مطلقاً خواہ تشہد کے پہلے ہو یا پیچھے اور بعض فقہا نے کہا ہی کہ اگر خلیفہ کرنا امی کو بعد تشہد کے ہو گا تو بالاتفاق نماز فاسد نہو گی اور یہی قول صحیح تر ہے چنانچہ کافی مین ہے اور وجہ اوسکے فساد کی یہہ ہی کہ استخلاف عمل کثیر ہی یعنی اوس سے نماز پوری ہو جائیگی ہم حلبی نے کہا کہ شارح کو مطلقاً کہنا زیبا نہ تہا اس لیے کہ یہہ مسائل تو مفروض تشہد کے بعد مین علاوہ ازین قبل تشہد استخلاف امی کا بالاتفاق مفسد ہی فقط امام صاحب کے نزدیک اور یہان منظور بیان اون صورتون کا ہی جنمین امام اور صاحبین مین خلاف ہی اور وہ صرف بعد تشہد کے ہی اور جب اصح اس باب مین عدم فساد ہی تو معلوم ہوا کہ یہہ صورت خلافی نہین ہی کذا قال الطحطاوی وطلوع الشمس فی الفجر نوان مسئلہ آفتاب کا نکل آنا فجر کی نماز مین بعد تشہد کے کہ امام کے نزدیک مفسد ہی وزوالها فی العید ودخول وقت من الثلاثة على مصلى القضاء اور ڈہل جانا آفتاب کا عید کی نماز مین تشہد کے بعد اور قضا پڑہنے والے پر تین وقتون مین سے ایک کا آجانا یعنی طلوع خواہ استوا یا غروب کا وقت ہو جانا قضا نماز کے تشہد کے بعد ہم یہہ صورتین شارح نے زیادہ کی ہین ودخول وقت العصر بان بقی فی قعدته الی ان صار الظل مثليه فی الجمعة بخلاف الظهر فانها لا تبطل دسوان مسئلہ وقت عصر کا داخل ہونا جمعہ کی نماز مین اسطرح کہ امام قعدہ مین ٹہیرا رہا یہان تک کہ سایہ دو مثل ہو گیا تو امام علیہ الرحمہ کے نزدیک نماز فاسد ہو گی بخلاف ظہر کی نماز کے کہ وقت عصر کے آجانے سے وہ باطل نہین ہوتی ہم کافی مین اس مسئلہ پر یہہ اعتراض کیا ہی کہ امام کے نزدیک وقت عصر دو مثل پر ہوتا ہی اور صاحبین کے نزدیک ایک مثل پر تو وقت عصر کے جمعہ مین داخل ہونے سے خلاف کی صورت کیسے بنیگی شارح نے اوسکی صورت کو بیان کر دیا کہ یون ہو سکتی ہی کہ امام قعدہ مین بیٹہا رہی کذا فی الطحطاوی وزوال عذر المعذور بان لم یعد فی الوقت الثانی گیارہوان مسئلہ دور ہونا عذر معذور کا اسطرح کہ دوسرے وقت مین پہر نہ عود کرے ہم معذور کا عذر اگر تشہد کے بعد دور ہو گیا تو دیکہنا چاہیے کہ اگر عذر مذکور آیندہ نماز کے وقت کامل تک موقوف رہا تو امام علیہ الرحمہ کے نزدیک وہ نماز جسکے تشہد کے بعد عذر موقوف ہوا تہا فاسد ہو گئی اوسکی قضا کرے اور اگر عذر مذکور دوسرے وقت مین عود کیا تو نماز صحیح ہی کذا فی البحر وکذا خروجه وقته شارح نے یہہ مسئلہ زیادہ کیا اور یہی حکم ہے معذور کے وقت نکلنے کا یعنی اگر بعد تشہد وقت نماز جاتا رہیگا تو معذور کی نماز فاسد ہو گی اسلیے کہ وقت کے نکل جانیسے معذور کی طہارت باطل ہو جاتی ہے وسقوط جبيرة عن برء بارہوان مسئلہ گرجانا جبیرہ کا اچہا ہونیکے سبب ہم جبیرہ وہ کہپاچیان ہین جن سے ٹوٹے عضو کو باندہتے ہین تو اگر نمازی نے وضو کرنے مین مثلاً جبیرہ پر مسح کر لیا تہا اور بعد تشہد جبیرہ گر گئی تو مسح جاتا رہیگا اور نماز بہی فاسد ہو جائیگی واعلم انه لا تنقلب الصلوة فی هذه المواضع العشرة نفلا اذا بطلت الا فی ثلث فيما اذا تذكر فائتة او طلعت الشمس او خرج وقت الظهر فی الجمعة كما فی الجوهرة زاد فی الحاوی والمومی اذا قدر على الاركان وزاد مسئلة المؤتم بمتيمم كما قدمنا والظاهر ان زوالها فی العيد ودخول الاوقات المكروهة فی القضاء كذلك ہم آگاہ رہنا چاہیے کہ نماز ان بارہ جگہون مین جب باطل ہو جاتی ہی تو نفل نہین ہو جاتی بجز تین صورتون کے ایک اوس صورت مین کہ فوت شدہ نماز یاد کرے ۲ یا آفتاب فجر کی نماز مین نکل آوے ۳ یا وقت ظہر جمعہ مین جاتا رہے چنانچہ جوہرہ مین ہے حاوی قدسی مین چوتہی صورت زیادہ کی ہی کہ اشارہ سے پڑہنے والا جب قادر ہو رکوع اور سجدہ پر تو اوسکی نماز بہی نفل ہو جائیگی شارح کہتا ہی اور مسئلہ باوضو مقتدی کا تیمم والے کے پیچہے زیادہ کرنا چاہیے یعنی اون نمازون مین جو نفل ہو جاتی ہین گو خلافی ہون کذا فی الطحطاوی چنانچہ ہمنے پیشتر بیان کیا ہی اور ظاہر یہ ہے کہ آفتاب کا ڈہلنا عید مین اور اوقات مکروہہ کا داخل ہونا قضا مین بہی ایسا ہی ہو اور مین نے اسکو مصرح نہین دیکہا ہم شارح نے بیس جگہہ حلبی کہا کہ بارہ مسئلے ماتن نے لکہے تہے آٹہہ شارح نے زیادہ کیے اول پانا اوس چیز کا جو نجاست کو دور کرے جبکہ نجس کپڑے سے نماز پڑہتا ہو دوم ستر کا نکلنا لونڈی کا سوم یاد کرنا مقتدی کا امام کی فوت شدہ نماز کو جبکہ امام صاحب ترتیب ہو چہارم آفتاب کا ڈہلنا عیدین مین پنجم وقت طلوع کا داخل ہونا قضا مین ششم ٹہیک دوپہر کا ہو جانا قضا مین ہفتم وقت غروب کا آجانا قضا مین ہشتم معذور کے وقت کا نکلجانا اور بحر الرائق مین ان سب صورتون کو بہی بارہ مین داخل کر دیا ہی یعنی اول اور دوم کو پہلے مسئلے مین اور چہارم اور پنجم اور ششم اور ہفتم کو مسئلہ طلوع مین اور ہشتم صورت کو مدت مسح کے گذر جانے مین باقی رہی تیسری صورت اوسکو محشی نے ساتوین مسئلہ مین داخل کیا ہی شامی نے کہا کہ اوس داخل کرنے مین صریح تکلف ہی حلبی نے کہا کہ جن مسئلون کو شارح نے ظاہر کہا ہی اونمین مصرح دیکہنے کی حاجت نہین اون کا حکم وہی ہی جو شارح نے لکہا اسلیے کہ جب وقت

تو اسکے خلیفہ کریگا تو امام کی نماز فاسد نہو گی بسبب خارج ہونے امام کے اپنے فعل اختیاری سے کذا فی الشامی ولو ام رجل رجلاً فاحدثا وخرجا من المسجد فسدت صلوٰۃ
الامام دون المقتدی علی صلوٰتہ وفسدت صلوٰۃ المقتدی لما مر اور اگر ایک شخص دوسرے کا امام ہوا اور دونوں بیوضو ہو گئے اور مسجد سے باہر نکلے تو امام کی نماز پوری رہی
اور اپنی نماز پر بنا کرے اور مقتدی کی نماز فاسد ہو گئی بسبب اس وجہ کے کہ گذری یعنی امام کی امامت قائم ہے اور مقتدی بلا امام رہگیا کذا فی الطحطاوی احدث
ذعافی تمکث الی انقطاعہ ثم یتوضأ ویبنی لما مر واللہ اعلم نماز کو نکسیر ہوئی اوسکے بند ہونے تک توقف کرے پھر وضو کرکے بنا کرے اوسوجہ سے کہ سبب

## باب ما یفسد الصلوٰۃ وما یکرہ فیہا

کہ پیشتر ہوئی یعنی توقف کرنا عذر کے لیے مانع بنا نہیں واللہ تعالی اعلم یہہ باب ہے
اون امور کے بیان میں جو نماز کو فاسد کرتے ہیں اور جو اوسکے اندر مکروہ تحریمی یا تنزیہی ہیں عقب العارض الاضطراری بالاختیاری مصنف نے عارض
اضطراری کے بعد اختیاری کو ذکر کیا ہم یعنی عوارض دو قسم ہیں ایک بے اختیار جس کا بیان باب سابق میں گذرا اور دوسرا اختیاری جسکو مصنف اس باب میں ذکر
کرتا ہم یفسدہا التکلم ہو النطق بحرفین او بحرف مفہم کع وق امرا ولو استعطف کلبا او ہرۃ او ساق حمارا لا تفسد لانہ صوت
لا ہجاء لہ فاسد کرتا ہی نماز کو کلام کرنا کلام بولنا ہی دو حرفون کا یا ایک حرف مطلب سمجھانیوالیکا مثلاً ع اور ق امر کے صیغے کہ اول کے معنے ہین حفاظت کر اور
دوسرے کے معنے ہین بچا تو اس سے یہہ نکلا کہ ایک حرف بے معنے کا بولنا کلام میں داخل نہو گا کذا فی الشامی اور اگر کتے یا بلی کو بلانا چاہا یا گدہے کو ہانکا تو نماز فاسد نہو گی اسلیے کہ
یہہ آواز ہے جسکے ہجے نہیں اور کلام میں حرفون کا ہونا ضروری ہے پس یہہ آواز مفسد نہیں مگر مکروہ ہین کذا فی الطحطاوی عمدہ وسہوا قبل قعودہ قدر التشہد
نسیان کلام کا ولنا قصدًا کرنا اور سہوًا کرنا بھول کر ایسا نہ چاہیے نمازی کے مقدار تشہد کے بیٹھنے سے پہلے قبل قعود کی اسلیے قید لگائی کہ بعد قعود کے کلام عمدًا ہو یا سہوًا مفسد نہیں
وسواء کان ناسیا او نائما او جاہلا او مخطئا او مکرہا ہو المختار اور برابر ہے کہ کلام صادر ہو نسیان یعنی بھول گیا کہ نماز پڑہتا ہے یا سوتے میں کلام کیا یا نجاہی
کی صورت میں یعنی اوسکو معلوم نہ تہا کہ کلام مفسد نماز ہے یا چوک کر کلام کیا کہ قصد قرات خواہ ذکر کا تہا اوسکی جگہہ کلام صادر ہوا یا حالت اکراہ میں کلام کیا اسطرح کہ کسی نے
زبردستی اوس سے کلام کرایا تو ان سب صورتون مین کلام سے نماز فاسد ہو گی یہی مختار ہے ہم جاننا چاہیے کہ فقہاء اور اصولیون اور اہل لغت کے نزدیک سہو اور نسیان میں کچھہ
فرق نہیں مگر حکماء یہہ فرق بیان کرتے ہین کہ سہو اسکو کہتی ہین کہ کوئی چیز قوت مدرکہ سے جاتی رہی لیکن حافظہ میں باقی رہی اور نسیان یہہ ہے کہ مدرکہ اور حافظہ دونو
سے جاتی رہے اور اسکے معلوم کرنیکو پہر سبب جدید کی احتیاج پڑے اور سہو اور خطا میں یہہ فرق ہے کہ سہو والا آگاہ کرنے سے خبردار ہو جاتا ہے اور خطا والا متنبہ نہیں ہوتا
اور اگر ہو بھی تو مشقت سے بعد شامی نے کہا کہ ہو المختار صرف سونیکی حالت کے کلام کیطرف راجع ہے اسلیے کہ اوسی میں اختلاف فقہاء ہے مذہب مذکور ہے چنانچہ فخر الاسلام نے عدم
فساد کو اختیار کیا ہے اور بقیہ صورتوں میں حنفیون کا خلاف نہیں بلکہ اور مذہب والون کا ہے وحدیث رفع عن امتی الخطأ محمول علی رفع الاثم اور یہہ حدیث کہ اٹھا
لیا گیا میری امت سے چوکنا محمول ہے گناہ کے اٹھالینے پر مع حلبی نے کہا کہ یہہ حدیث ان الفاظ سے کسی کتاب حدیث میں نہیں پائی گئی بلکہ ابن ماجہ اور ابن حبان اور حاکم نے
ان الفاظ سے روایت کی ہے ان اللہ وضع عن امتی الخطأ والنسیان وما استکرہوا علیہ یعنی اللہ تعالی نے اوٹھا رکھا ہے میری امت سے چوکنا اور بہولنا اور جو امر زبردستی کیجاوے
اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ کلام کرنا بہولنے چوکنے یا زبردستی سے مفسد نہو اسلیے شارح کہا کہ اس حدیث کے یہہ معنے ہین کہ بہول اور چوک اور زبردستی سے اخروی حکم
مراد ہے یعنی گناہ کا دور ہونا تو فساد نماز جو دنیوی حکم ہے مراد نہوگا ورنہ تعمیم لازم آویگی کذا فی فتح القدیر وحدیث ذی الیدین منسوخ بحدیث مسلم ان صلوتنا
ہذہ لا یصلح فیہا شئ من کلام الناس اور حدیث ذی الیدین کی منسوخ ہے مسلم کی اس حدیث سے کہ ہماری اس نماز میں آدمیون کا کوئی کلام مناسب نہیں ہم ذی الیدین
کے دونو ہاتہہ یا ایک لمبا تہا اس سبب سے ذی الیدین کہلائے اون کا نام عمیر اور لقب خرباق اور کنیت ابو محمد ہے اونکی حدیث سے مراد وہ حدیث ہے جو صحیحین میں بروایت ابوہریرہ
رضی اللہ تعالی عنہ مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز مغرب یا عشا کی پڑہی اور دو رکعتون پر سلام پہیر کر اوٹھے اور مسجد میں ایک لکڑی پر تکیہ لگا لیا اسکے آخر میں
مذکور ہے کہ ذو الیدین نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ نماز کم ہوئی یا آپ بہول گئے آپ نے فرمایا کہ نہ میں بہولا نہ نماز کم ہوئی اوس نے عرض کیا کہ کوئی بات تو ہوئی آپ نے
حاضرین سے دریافت فرمایا کہ ذو الیدین جسطرح کہتا ہے ایسا ہی ہوا لوگون نے عرض کیا ہان آپ آگے بڑھے اور جسقدر نماز رہگئی تہی اوسکو پڑہا اور سجدہ سہو کیا تو اس حدیث
سے معلوم ہوتا ہے کہ کلام مفسد نماز نہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے باوجود کلام فرمانے کے پہلی ہی نماز پر بنا کی شارح جواب دیتا ہے کہ یہہ حدیث منسوخ ہے اوس حدیث سے جو

باب ما یفسد الصلوٰۃ وما یکرہ فیہا

بعضوں نے ان لوگوں کو بھی بڑھایا ہے بوڑھا آدمی ٹھٹھا کرنیوالا اور لغو گو اور جھوٹ بولنے والا اور جو بازار میں بقصد لوگوں کی برائیوں پر نظر ڈالے اور جو لوگوں کو گالیاں دے اور جو لبیک کہتا ہو کذا فی العالمگیریۃ وصرح فی الضیاء بوجوب الرد فی بعضہا وبعدمہ فی قولہ سلام علیکم مجزوم المیم اور ضیاء معنوی میں تصریح کی ہے واجب ہونے جواب سلام کی بعض ان صورتوں میں اور نہ واجب ہونے جواب کی سلام علیکم کہنے میں میم سلام کے جزم کے ساتھ ہم شامی نے ظہیریہ سے نقل کیا کہ لفظ سلام یا اسطرح کہ السلام علیکم پایا ہے کہ سلام علیکم ان دونوں کو سلام اور اسطرح کہنا جیسے عوام کہتے ہیں سلام نہوگا اور نہ اوسکا جواب واجب ہے شارح خزائن الاسرار میں جلال الدین سیوطی کی نظم لکھی ہے جس میں وہ لوگ ضبط کئے ہیں جن پر جواب سلام واجب نہیں چنانچہ کہا کہ سلام کا جواب دینا ان لوگوں پر واجب نہیں جو نماز میں مصروف ہو جو کھانے میں یا پینے میں یا قرأت یا دعا یا ذکر یا خطبہ یا لبیک کہنے میں یا قضاء حاجت یا تکبیر یا اذان میں مشغول ہو یا سلام کرنیوالا لڑکا یا متوالا یا عورت جوان یا فاسق یا سوتا ہوا یا اونگھنے والا ہو یا جماع کی حالت میں ہو یا حکم کا خواہاں ہو یا حمام میں ہو یا دیوانہ ہو کذا فی الشامی والتنحنح بحرفین بلا عذر اما بہ بان نشأ من طبعہ فلا او بلا غرض صحیح فلو لتحسین صوتہ او لیہتدی امامہ او للاعلام انہ فی الصلوۃ فلا فساد علی الصحیح اور فاسد کرتا ہے نماز کو کھنکارنا دو حرفوں سے بدون عذر کے یعنی اُح اُح کرنا بلا عذر مفسد نماز ہے اور اگر زیادہ حرف نکلیں تو بطریق اولیٰ مفسد ہے اور بدون حروف کے کھنکارنا بلا عذر مفسد نہیں لیکن مکروہ ہے کذا فی الشامی اور کھنکارنا عذر کے ساتھ اسطرح کہ نمازی کی طبیعت سے خود بخود بدون تکلف پیدا ہو وہ مفسد نہیں مفسد نماز ہے کھنکارنا بدون کسی غرض صحیح کے پس اگر اپنی آواز کی درستی کے لیے کھنکار یا اسلیے کہ امام کو ہدایت ہو جاوے کہ غلطی کو چھوڑ کر صواب اختیار کرے یا کھنکارنے سے یہہ بتلانا منظور ہو کہ میں نماز میں ہوں تو ان صورتوں میں نہ فساد ہے نہ کراہت مذہب صحیح پر ہم قیاس اسکا مقتضی ہے کہ کھنکارنا مفسد ہو کیونکہ وہ کلام ہے اور کلام مفسد ہے مگر غرض صحیح میں کھنکارنیکا مفسد نہونا نص کے سبب سے اختیار کیا گیا یعنی سنن ابن ماجہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں دو بار حاضر ہوتا تھا ایکبار دن میں اور ایکبار رات میں تو جسوقت میں آتا اور آپ نماز پڑھتے ہوتے تو میرے لیے کھنکار دیتے اس سے معلوم ہوا کہ غرض صحیح کے باعث کھنکارنا مفسد نہیں کذا فی الشامی رد المحتار والدعاء بما یشبہ کلامنا خلافا للشافعی رحمہ اللہ کرتا ہے نماز کو دعا مانگنا ان الفاظ سے جو مشابہ ہوں آدمیوں کی گفتگو کے برخلاف امام شافعی کے ہم دعا مشابہ لوگوں کی گفتگو کے وہ ہے جو نہ قرآن میں ہو نہ حدیث میں اور اوس کا مانگنا بندوں سے محال نہو جیسے الٰہی مجھکو نمک تیل وغیرہ دے تو اگر ایسی دعا ہو جو قرآن یا حدیث میں ہو یا اسکا طلب کرنا بندوں سے محال ہو تو اوس سے نماز فاسد نہوگی کذا فی البحر والانین ہو قولہ آہ او اہ بالقصر والتأوہ ہو قولہ آہ بالمد والتأفیف اف او تف والبکاء بصوت یحصل بہ حروف لوجع او مصیبۃ قید للاربعۃ الا لمریض لا یملک نفسہ عن انین وتأوہ لانہ حینئذ کعطاس وسعال وجشاء وتثاؤب وان حصل حروف للضرورۃ اور فاسد کرتا ہے نماز کو انین یعنی آہ کہنا نمازی کا الف کے قصر سے اور تأوہ یعنی مد الف سے آہ کرنا اور مفسد نماز ہے تافیف یعنی اف کرنا یا تف کرنا اور مفسد ہے رونا ایسی آواز سے کہ اوس سے حروف پیدا ہوں بسبب درد یا مصیبت کے شارح نے کہا کہ درد یا مصیبت چاروں کی قید ہے یعنی انین اور آہ کرنا اور اف کرنا اور حروف آمیز آواز سے رونا درد یا مصیبت کے باعث مفسد ہے مگر اوس مریض کے لیے مفسد نہیں جو اپنے نفس کو آہ کہنے سے نہیں روک سکتا اسلیے کہ اوسکا آہ کرنا ایسا ہے جیسا چھینکنا اور کھانسنا اور ڈکار لینا اور جمائی لینا اگرچہ حروف پیدا ہوں کہ یہہ امور مفسد نہیں ضرورت کی جہت سے ہم اف اسم فعل ہے بمعنی ہے یعنی تنگ ہست کرا اور اسمیں بہت سے لغت ہیں یعنی ضمہ ہمزہ کے ساتھ ف کی تینوں حرکتیں مخفف اور مشدد اور تنوین سے اور بلا تنوین جائز ہیں نہر الفائق میں کہا کہ رونا آنسوؤں سے بلا آواز یا آواز کے ساتھ جسمیں حروف نہوں مفسد نماز نہیں کذا فی الشامی لا لذکر الجنۃ او النار فلو اعجبتہ قراءۃ الامام فجعل یبکی ویقول بلی ونعم او آری لا تفسد سراجیۃ لدلالتہ علی الخشوع نہیں مفسد ہے آہ وغیرہ کرنا بسبب ذکر جنت یا دوزخ کے پس اگر اچھی معلوم ہوئی مقتدی کو امام کی قرأت اور رو کر کہنے لگا کیوں نہیں یا ہاں یا البتہ تو نماز فاسد نہوگی کذا فی السراجیۃ بسبب دلالت کرنے ان الفاظ کے خشوع پر جو نماز میں مطلوب ہے ہم یعنی ذکر جنت یا دوزخ سے رونا اور آہ کرنا گویا یوں کہنا ہے کہ الٰہی تجھسے جنت مانگتا ہوں اور مجھکو دوزخ سے بچانا تو جو کہ اسطرح کی دعا مفسد نہیں اسلیے آہ وغیرہ کرنا بھی مفسد نہوگا اور خشوع پر دلالت کرنے سے معلوم ہوا کہ اگر صرف خوش لہجہ ہونیکی جہت سے مزہ لیکر روویگا تو نماز فاسد ہو جائیگی اور درد اور مصیبت کے لیے آہ کرنا اظہار افسوس ہے تو لوگوں کی کلام سے مشابہ ہوا اسلیے مفسد ہے کذا فی الشامی وتفسدہا تشمیت عاطس لغیرہ بیرحمک اللہ ولو من العاطس لنفسہ لا اور فاسد کرتا ہے نماز کو جواب دینا نمازی کا چھینکنے والے کو یعنی اپنے سوا دوسرے کو لفظ یرحمک اللہ سے یعنی خدا تجھپر رحم کرے اور اگر جواب چھینکنے والے نمازی سے ہو خود اپنی نفس کے لیے تو

كذا في الطحطاوي ولا بأس لو قضاها لا يظهر صحتها بل تصير نفلا وفيها يقال صلوٰة تصحح خمسا واخرى تفسد خمسا اور اگر فاسد نمازین
بہت ہون یعنی چھہ ہوجاوین تو ان نمازون پنجگانہ کی فرضیت ظاہر نہوگی بلکہ نفلین ہوجاوینگی یعنی اگر نماز متروکہ فجر کو دوسری فجر کے وقت مین بعد نماز یا
قبل نماز طلوع سے پیشتر پڑھیگا تو جو نمازین موقوف الفساد تھین وہ فاسد ہوجاوینگی یعنی نفلین ہوجاوینگی اور اگر نماز متروکہ کو طلوع شمس تک نہ پڑھیگا
تو سب درست ہوجاوینگی اور اسی چھٹی نماز مین یہہ بھی معما کیا جاتا ہے کہ ایک نماز پانچ نمازونکو درست کر دیتی ہے اور دوسری نماز پانچ فرض کو فاسد
کر دیتی ہے م جواب اس معما کا یہہ ہے کہ وہی نماز فائتہ ہے کہ اگر اوسکو پانچوین نماز پڑھنے کے بعد اوسکے وقت نکلنے سے پیشتر قضا کریگا تو پانچون نمازین فاسد
ہوجاوینگی اور اگر وقت نکلنے کے بعد پڑھیگا تو پانچون نمازین صحیح ہوجاوینگی اور دوسری نماز اسلئے کہا کہ وقت نکلنے کے بعد پڑھی گئی ورنہ حقیقت
مین ایک ہی ہے اور چونکہ صحت کا مدار وقت کے نکلنے پر ہے تو نماز کو صحیح کہنے مین شارح سے مسامحت ہوئی کذا في الشامي ولو مات وعليه صلوات
فائتة واوصى بالكفارة يعطى لكل صلوة نصف صاع من بر كالفطرة اور اگر ایک شخص مرا اور اوسکے ذمہ نمازین فوت شدہ ہین اور وصیت
کی کفارہ دینے کی دیا جاوے ہر نماز کے لئے آدھا صاع گیہون مانند صدقہ فطر کے م یعنی آدھا صاع گیہون یا آٹا یا ستو یا ایک صاع جو خواہ چھوارا یا اوسکی
قیمت دیوے اور وصیت کرنی اوس شخص کو لازم ہوگی اگر وہ قادر تھا فوت کے اوپر اور ادا نہ کی اور صاع کا بیان فطرہ کے ذکر مین لکھا جائیگا انشاء الله
تعالى وكذا حكم الوتر والصوم وانما يعطى من ثلث ماله ولو لم يترك مالا يستقرض وارثه نصف صاع مثلا ويدفعه لفقير
ثم يدفعه الفقير للوارث ثم وثم حتى يتم اور ایسا ہی حکم ہے وتر اور روزہ کا یعنی اونمین سے ہر ایک کے عوض صدقہ فطر کی مانند دینا
چاہئے اور یہہ کفارہ میت کے مال کی تہائی سے دیا جائے اور اگر میت نے کچھہ مال نچھوڑا ہو یا اتنا نہو کہ سب نمازون کے کفارہ کو کافی ہو تو میت کا وارث
یہہ تدبیر کرے کہ نصف صاع گیہون مثلا قرض لے اور اوسکو فقیر کے حوالہ کرے پھر فقیر وہ گیہون وارث کو ہبہ کردے اور وارث پھر فقیر کو دیدے اسیطرح
اتنی بار دورا کرتا رہے کہ کفارہ تمام ہوجائے م یہہ حیلہ اوس امر کا ہے جو اس زمانہ مین اسقاط کے نام سے مشہور ہو رہا ہے اور اہل ہند اکثر مین بالفعل
یہہ حیلہ استعمال کرتے ہین کہ عمر بھر کے نماز روزہ کا حساب کرکے کفارہ کا نقد دام ٹھرا لیا یا اناج معلوم کرلیا پھر فقیر کو وہ نقد یا غلہ زبانی دیکر اپنے ذمہ
قرض کر لیا بعد اسکے اوس قرض کی عوض ایک قرآن مجید فقیر کے حوالہ کرتے ہین اور یہہ اسقاط وارث کے ذمہ واجب نہین تبرع ہے مگر اسطرح کا تبرع
خالی تکلف سے نہین ولو قضاها ورثته بامره لم يجز لانها عبادة بدنية بخلاف الحج لانه يقبل النيابة اور اگر نمازون فوت شدہ
کو میت کے وارثون نے اوسکے حکم سے قضا پڑھا تو اوسکی طرف سے درست نہوگی اسلئے کہ نماز عبادت بدنی ہے ہر مکلف کو حکم ہے کہ اپنے بدن سے اوسکو بجا لاوے
دوسرے کے ادا کرانے سے ادا نہوگی بخلاف حج کے اسلئے کہ وہ نیابت کو قبول کرتا ہے یعنی وارث کے حج کرنیسے فرض میت کے ذمہ سے ساقط ہوجاتا ہے اگرچہ میت نے
اوسکی وصیت کی ہو کیونکہ حدیث مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک عورت کو اوسکے مردہ باپ کی طرف سے حج کرنیکی اجازت فرمائی تھی کذا في الطحطاوي
ولو ادى للفقير اقل من نصف صاع لم يجز ولو اعطاه الكل جاز اور اگر دیا وارث نے فقیر کو کمتر صاع سے تو جائز نہوگا اور اگر سب غلہ اوسکو دیا
تو درست ہے م یعنی صدقہ فطر سے اس کفارہ مین اتنا فرق ہے کہ نصف صاع سے کم ایک فقیر کو فطرہ درست ہے اور کفارہ نماز روزہ کا درست نہین اور کفارہ یمین اور
ظہار اور افطار مین عدد شرط ہے ایک کو سب دینا درست نہین کذا في الشامي ولو فدى عن صلوته في مرضه لا يصح بخلاف الصوم اور اگر فدیہ دیا
میت نے اپنی نماز سے اپنے مرض موت مین تو صحیح نہوگا اور یہہ واجب ہے کہ وصیت کرجاوے بخلاف روزہ کے کہ اگر مرض موت مین روزہ کا فدیہ دیوے تو درست ہے لیکن اوسکی صحت
بعد موت کے ثابت ہوگی کذا في الطحطاوي ويجوز تاخير الفوائت وان وجبت على الفور لعذر السعي على العيال وفي الحوائج على الاصح اور جائز ہے تاخیر
کرنا فوت شدہ نمازون کا اگرچہ واجب اوسی وقت ہوتی ہین بسبب عذر کمائی کے عیال کے لئے اور سعی کرنیکے اپنی حاجتون مین صحیح تر قول کے بموجب یعنی
بہت سی فائتہ جن سے ترتیب ساقط ہوجاتی ہے اونکو اگر زن و فرزند کے لئے کمائی کی وجہ سے یا اور کسی حاجت کے باعث تاخیر کرے تو جائز ہے تو جب اپنے کام سے جسقدر
فرصت پاوے اوسیقدر قضا پڑھ لے اونکو چھوڑنا نچاہئے کذا في الطحطاوي وسجدة التلاوة والنذر المطلق وقضاء رمضان عمري وضيق الحلوا...

كذا في المجتبى اور سجدہ تلاوت یعنی نماز سے خارج تلاوت کا اور نذر مطلق اور رمضان کی قضا وسعت دی گئی ہو یعنی ان تینون کو جب چاہے ادا کرے اور تنگ کیا جاوے انکی
كذا في المجتبى یعنی حلوانی کا قول ہو کہ واجب علی الفور ہین اور نذر مین مطلق کی قید اسلئے لگائی کہ نذر معین کا اسکے وقت مین ادا کرنا واجب ہو كذا في الشامي ويعذر
بالجهل حربي اسلم ثمه ومكث مدة فلا قضاء عليه لان الخطاب انما يلزم بالعلم او بدليله ولم يوجدا اور معذور رکھا جائیگا جہالت سے وہ حربی
کہ مسلمان ہوا دار الحرب مین اور ٹھہرا رہا کچھ مدت تو اوسپر قضا نہوگی اسلئے کہ خطاب شریعت کا صرف لازم ہوتا ہو علم سے یا دلیل علم سے اور وہ دونو پائے نہین گئے ہم
دلیل علم سے مراد دار الاسلام مین ہونا ہو کہ ولد الاسلام مین اسلام کے فرض ہر کوئی جانتا ہو تو یہان رہنے سے عذر جہالت مسموع نہوگا اور جسقدر نمازین فوت ہوئی
ہونگی اونکو قضا پڑہنا پڑیگا كذا في الشامي كما لا يقضي مرتد مافاته زمنها ولا ما قبلها الا الحج لانه بالردة يصير كالكافر الاصلي جیسے
نہ قضا پڑہے مرتد ان نمازون کو کہ فوت ہوئی ہون زمانہ ردت مین اور نہ اونکو کہ ردت سے پیشتر فوت ہوئی ہون بجز حج کے کہ اسکا اعادہ کرنا پڑیگا کیونکہ وہ مرتد
ہونے سے مثل کافر اصلی کے ہوجاتا ہو جیسے کافر پر قضا کفر کے وقت کی نمازونکی نہین ہو اور حج اسلام بشرط قدرت فرض ہو اسیطرح مرتد کو تصور کرنا چاہئے
ولذا يلزم باعادة فرض اداه ثم ارتد عقيبه وتاب في الوقت لانه حبط بالردة قال الله تعالى ومن يكفر بالايمان فقد
حبط عمله اور اسی لئے یعنی مرتد کے کافر اصلی کی مانند ہونے سے لازم کیا جائیگا مرتد کو دوبارہ پڑہنا فرض کا جسکو مرتد نے ادا کیا پہر اوسکے پیچھے مرتد ہوگیا اور توبہ کی
یعنی مسلمان ہوا اوسی فرض کے وقت مین کیونکہ فرض مذکور باطل ہوگیا مرتد ہونیکی جہت سے اللہ تعالی فرماتا ہو اور جو شخص منکر ہو ایمان کو تو اوسکا عمل باطل ہوجاتا
ہین وخالف الشافعي بدليل فيمت وهو كافر قلنا افادت عملين وجزائين احباط العمل والخلود في النار فالاحباط بالردة و
الخلود بالموت عليها فليحفظ اور خلاف کیا ہو امام شافعی نے دلیل فیمت وہو کافر سے ہم کہتے ہین کہ آیت مین دو کامون اور دو جزاؤن کا افادہ
فرمایا ہو عمل کا باطل ہونا اور دوزخ مین ہمیشہ رہنا دو جزائین مین سے اول جزا ردت کی ہو اور دوسری ردت پر مرنیکی تو اسکو یاد رکہنا چاہئے امام شافعی
نے فرمایا ہو کہ اوس شخص پر اعادہ فرض لازم نہین اسلئے کہ اللہ تعالی نے فرمایا ومن يرتدد منكم عن دينه فيمت وهو كافر فاولئك حبطت
اعمالهم في الدنيا والاخرة واولئك اصحب النار هم فيها خلدون تو اس آیت مین عمل کے باطل ہونے کو معلق کیا ہو ردت پر مرنے سے بس
جب کہ وہ شخص اوسی وقت مسلمان ہوگیا اور ردت پر نہین مرا تو اوسکا فرض نہین باطل ہوا ہم جواب دیتے ہین کہ اس آیت مین دو شرطین ہین اور دو
جزائین بطریق لف ونشر مرتب کے اول شرط مرتد ہونیکی ہو اوسکی جزا عمل کا باطل ہونا ہو اور دوسری شرط کفر پر مرنیکی ہو جسکی جزا دوزخ مین ہمیشہ رہنا ہے
کیونکہ پہلی آیت ومن يكفر الاية مین عمل کے باطل ہونے کو صرف کفر پر مشروط کیا ہو تو اسمین بہی جاننا چاہئے كذا في الشامي مختصراً فروع مسائل متفرقہ شتی
کے صبي احتلم بعد صلوة العشاء واستيقظ بعد الفجر لزمه قضاءها ایک لڑکے کو احتلام ہوا بعد اوسکے عشا کی نماز پڑھ لینے کے اور وہ
جاگا فجر کے بعد تو اوسکو لازم ہو عشا کا قضا پڑہنا کیونکہ جو اوسنے پڑہی تہی وہ نفل ہوئی تہی اور مکلف بعد اسکے ہوا وقت کر ہوتی اور سونا مانع خطاب شرعی
کا نہین كذا في الشامي صلى في مرضه بالتيمم والايماء مافاته في صحته صح ولا يعيد الوصح پڑہی نمازی نے اپنے مرض مین تیمم اور اشارہ
وہ نمازین کہ اوسکو فوت ہوئی تہین اوسکی صحت مین تو درست ہونگی اور اونکو دوبارہ نہ پڑہے جب تندرست ہوجائے کثرت الفوائت نوى اول ظهر
عليه او اخره وكذا الصوم لو من رمضانين هو الاصح بہت ہوگئین فوائت نیت کرے اول ظہر کی اپنے ذمہ یا آخر ظہر کی اور اسیطرح روزہ کا
حال ہو اگر دو رمضانون سے ہو یہی صحیح تر ہو مثال بہت سی فوائت کی یہ ہو کہ مثلا ہفتہ بہر کی نمازین قضا پڑہنی ہین تو تعیین قضا مین ضرور رہے
کہ مثلا کون سے دن کی ظہر پڑہتا ہو اسلئے شارح نے کہا کہ نیت سب سے اول ظہر کی کرے تو سب سے پہلے دن کی نماز ذمہ سے ساقط ہوگی بعد اسکے دوسرے روز کی ظہر اول
ہوجائیگی اسیطرح سب ادا ہوجاوینگی اور آخر ظہر کی نیت سے بہی یہی فائدہ ہو اور دو رمضانون کے روزون مین بہی اول رمضان یا آخر رمضان کی
نیت سے تعیین ہوجائیگی اور اگر ایک رمضان کے کئی روزے ہون تو تعیین کی کچھ حاجت نہین كذا في الشامي وينبغي ان لا يطلع غيره على قضائه
لان التاخير معصية فلا يظهرها والله اعلم اور چاہئے یہ کہ اپنی قضا پر مطلع نہ ہو دوسرا شخص کو اطلاع نکرے یعنی قضا نماز چھپا کر پڑھے کیونکہ نماز

ھم شامی نے کہا کہ ظاہرا قضا نماز کا اعلان کرکے پڑھنا مکروہ تحریمی ہے کہ وقت سے ٹالنا گناہ ہے تو اسکو ظاہر نہ کرے واللہ اعلم

## بابُ سجودِ السّہو

یہ باب ہے سہو کے سجدوں کے بیان میں مِنْ اِضَافَةِ الْحُكْمِ اِلَى السَّبَبِ سجود سہو کی اضافت از قبیل اضافت حکم کے ہے طرف اوسکے سبب کے ھم اسپر یہ اشکال ہو کہ حکم تو وجوب سجدہ کا ہے تو اسکا جواب یہ ہے کہ یہ اضافت بتقدیر مضاف ہے یعنی اصل میں وجوب سجود السہو ہے کذا فی الشامی وَاَوْلَاهُ بِالْفَوَائِتِ لِاَنَّهُ لِاِصْلَاحِ مَا فَاتَ اور سہو کو فوائت کے متصل باب میں بیان کیا کہ سجدہ سہو اسلیے درستی اوس امر کے ہے جو نماز میں فوت ہو گیا جیسے قضا پڑھنا نماز کا اوس نماز کی اصلاح ہے جسکا وقت جاتا رہا وَالسَّهْوُ وَالنِّسْيَانُ وَالشَّكُّ وَاحِدٌ عِنْدَ الْفُقَهَاءِ وَالظَّنُّ الطَّرَفُ الرَّاجِحُ وَالْوَهْمُ الطَّرَفُ الْمَرْجُوْحُ اور سہو اور نسیان اور شک ایک چیز ہیں فقہا کے نزدیک اور ظن طرف غالب ہے اور وہم طرف مغلوب کا نام ہے ھم یعنی حکم کے اعتبار سے تینوں میں فرق نہیں بحر الرائق میں کہا کہ لغت کی راہ سے نسیان اور سہو میں کچھ فرق نہیں دونو کے معنی یہ ہیں کہ نہ یاد آنا چیز کا حاجت کے وقت اور شک کے معنی یہ ہیں کہ کسی چیز کے ہونے یا نہونے میں تردد کرنا بدون ترجیح کسی جانب کے اور اگر کسی جانب کو ان دونو میں ترجیح ہو تو اسکو ظن کہینگے اور دوسری کو وہم اور جمع الجوامع میں ہے کہ سہو اسکو کہتے ہیں کہ معلوم چیز سے غفلت ہو جاوے یعنی ادنی تنبیہ سے اوسپر آگاہ ہو جاوے اور نسیان معلوم بات کے بالکل بھول جانے کو کہتے ہیں کذا فی الشامی يَجِبُ لَهُ بَعْدَ سَلَامٍ وَاحِدٍ عَنْ يَمِيْنِهِ فَقَطْ لِاَنَّهُ الْمَعْهُوْدُ وَبِهِ يَحْصُلُ التَّحْلِيْلُ وَهُوَ الْاَصَحُّ بَحْرٌ عَنِ الْمُجْتَبٰى واجب ہیں نمازی پر دو سجدے واسطے سہو کے فقط ایک سلام کے بعد اپنے داہنی طرف سے اسلیے کہ داہنی طرف کو سلام پھیرنا سہو کے لیے پہلے سے چلا آتا ہے اور نماز سے حلال ہونا ایک سلام سے حاصل ہو جاتا ہے اور یہی صحیح تر ہے کذا فی البحر عن المجتبی ھم بحر کا قائل قول ماتن کا ہے ان سے اپنے مطولات کے ہے اور ایک سلام کے بعد سجدہ سہو کرنا قول اکثر فقہا کا ہے اور شمس الائمہ اور صدر الاسلام نے کہا ہے کہ دونو سلاموں کے بعد سجدہ سہو کرے اور ہدایہ میں اسکی تصحیح کی ہے اور فخر الاسلام نے ایک سلام کو اختیار کیا ہے مگر سامنے کی طرف نہ داہنے کو اسلیے شارح نے ایک سلام داہنے کو پھیرنا اصح کہا کذا فی الشامی مختصر الطحطاوی نے کہا کہ لفظ فقط تاکید ہے واحد کی اور وجہ وجوب سجدہ سہو حدیث ثوبان سے کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سہو کرے نماز میں اوسکو چاہیے کہ دو سجدے کرے وَعَلَيْهِ لَوْ اَتٰى بِتَسْلِيْمَتَيْنِ سَقَطَ عَنْهُ السُّجُوْدُ اور ایک سلام کے بعد سجدہ سہو کرنے پر یہ متفرع ہوتا ہے کہ اگر دونو سلام پھیر دیگا تو اوس سے سجدہ سہو ساقط ہو جاویگا ھم یعنی سلام اول دو چیزوں کے لیے ہے اول حلال ہونا نماز سے دوم تحیت واسطے قوم کے اور دوسرا سلام صرف تحیت کے لیے ہے تو مشابہ کلام کے ہوا اسیواسطے اگر دوسرا سلام بھی پھیر دے تو سجدہ سہو نکرے کذا فی الشامی یعنی اس صورت میں تدارک سجدہ سہو سے نہیں ہو سکتا نماز کے اعادہ سے ہوگا وَلَوْ سَجَدَ قَبْلَ السَّلَامِ جَازَ وَكُرِهَ تَنْزِيْهًا وَعِنْدَ مَالِكٍ قَبْلَهُ فِي النُّقْصَانِ وَبَعْدَهُ فِي الزِّيَادَةِ فَيُعْتَبَرُ الْقَافُ بِالْقَافِ وَالدَّالُ بِالدَّالِ اور اگر سجدہ سہو کیا سلام سے پہلے تو جائز ہے اور مکروہ تنزیہی ہے اور امام مالک کے نزدیک پہلے سلام سے ہے نقصان کی صورت میں اور بعد سلام کے ہے زیادتی کی صورت میں تو معتبر ہو انکے نزدیک قاف قبلیت کا نقصان کے قاف کے ساتھ اور دال بعدیت کا زیادتی کی دال کے ساتھ ھم یعنی اگر نماز میں واجب کی کمی ہو تو سلام سے پیشتر سجدہ چاہیے اور اگر زیادتی ہو تو بعد سلام کے کہتے ہیں کہ ہارون رشید کی مجلس میں امام ابو یوسف نے امام مالک سے کہا کہ اگر نماز میں واجب کی کمی اور زیادتی دونو ہوئی ہوں تو سجدہ سلام کے بعد کرے یا پہلے امام مالک اسکے جواب میں حیران رہ گئے کذا فی الطحطاوی سَجْدَتَانِ وَيَجِبُ اَيْضًا تَشَهُّدٌ وَسَلَامٌ لِاَنَّ سُجُوْدَ السَّهْوِ يَرْفَعُ التَّشَهُّدَ دُوْنَ الْقَعْدَةِ لِقُوَّتِهَا بِخِلَافِ الصُّلْبِيَّةِ فَاِنَّهَا تَرْفَعُهُمَا وَكَذَا التِّلَاوِيَّةُ عَلَى الْمُخْتَارِ واجب ہیں دو سجدے اور نیز واجب ہے التحیات پڑھنا اور سلام پھیرنا اسلیے کہ سجدہ سہو دور کرتا ہے التحیات کے پڑھنے اور سلام کو نہ قعدہ کو بسبب قوی ہونے قعدہ کے یعنی قعدہ اخیرہ فرض ہے اور سجدہ سہو واجب تو واجب فرض کو نہیں اوٹھا سکتا بخلاف سجدہ نماز کے کہ وہ التحیات اور قعدہ دونو بیکار کر دیتا ہے اور اسیطرح سجدہ تلاوت ہے قول مختار پر ھم اور ایک قول یہ ہے کہ سجدہ تلاوت مثل سجدہ سہو کے ہے کیونکہ دونو واجب ہیں اور وجہ قول مختار کی یہ ہے کہ جب سجدہ تلاوت واجب ہے اگرچہ قرات کے تابع ہے اور قرات رکن ہے اسلیے اوسکو بھی اوسیکا حکم ہو گیا کذا فی البحر شامی نے کہا کہ اسکے یہ معنی کہ بعد سجدہ کرنے کے حکم قرات حاصل کرتا ہے اور قبل سجدہ کرنیکے واجب ہی رہتا ہے وَيَاْتِيْ بِالصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالدُّعَاءِ فِي الْقُعُوْدِ الْاَخِيْرِ فِي الْمُخْتَارِ وَقِيْلَ فِيْهِمَا اِحْتِيَاطًا اور پڑھے درود نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اور دعا قعدہ اخیر یعنی سجدہ سہو کے بعد کے قعدہ میں قول مختار میں اور قول غیر مختار یہ ہے کہ دونو قعدوں میں پڑھے احتیاط کی رو سے اِذَا كَانَ الْوَقْتُ صَالِحًا فَلَوْ طَلَعَتِ الشَّمْسُ فِي الْفَجْرِ اَوِ احْمَرَّتْ فِي الْقَضَاءِ اَوْ وُجِدَ مِنْهُ مَا يَقْطَعُ الْبِنَاءَ بَعْدَ السَّلَامِ يَسْقُطُ عَنْهُ سجدہ سہو کرے جبکہ وقت نماز کی صلاحیت رکھتا ہو تو اگر آفتاب نکل آوے نماز فجر میں بعد سلام کے یا آفتاب سرخ ہو جاوے بعد سلام کے نماز قضا میں یا پائی گئی نمازی سے وہ حرکت جو قطع کرے

باب سجود السہو

متابعت واجب ہے وجہ یہ ہے کہ نمازیں فرض ہو تو فرض نماز میں کذا فی النہر اور متابعت کے باب میں ہمارا ایک رسالہ جامع ہے جسکا نام ہے اوسکو دیکہو ہم طحطاوی نے کہا کہ فرض نماز میں متابعت فرض ہے کہ بیٹہنا کہ فرض کے اوپر اگرچہ بعد اوسکے خفا تمام ہو اور امام سے پہلے اور یہہ معنی نہیں کہ کسی جز میں قعدہ کی شرکت بہی فرض ہو تو سہا عن القعود الاخیر کلہ او بعضہ عاد ویکفی کون کلا الجلستین قدر التشہد ولو متفرقا ما لم یسجد لان ما دون الرکعۃ محل الرفض ویسجد للسہو لتاخیر القعود اور اگر بہول گیا نمازی قعدہ اخیرہ کے کل کو یا تہوڑے کو اور کہڑا ہو گیا پانچوین رکعت کے لیے تو لوٹ آوے جب تک کہ رکعت زائدہ کو سجدہ سے مقید نہ کیا ہو اسلئے کہ رکعت سے کم مقام ترک کا ہے اور سجدہ سہو کرے دیر ہو جانے کی وجہ سے بیٹہنے تشہد سے اور کافی ہے ہونا دونوں جلسون کا بمقدار التحیات کے یعنی نمازی قعدہ اخیر میں تہوڑا سا بیٹہکر اوٹہ کہڑا ہوا پہر بیٹہ گیا اور تہوڑا سا بیٹہنے کے بعد مثلاً کلام کیا تو اگر دونوں دفعہ کا بیٹہنا مقدار التحیات کے ہو گیا ہے تب نماز درست ہو گی ورنہ فاسد ہو جاویگی کذا فی الشامی وان قیدہا بسجدۃ عامدا او ناسیا او ساہیا او مخطئا تحول فرضہ نفلا برفعہ الجبہۃ عند محمد وبہ یفتی لان تمام الشئ بآخرہ اور اگر مقید کیا رکعت زائدہ کو سجدہ سے عمدا یا بہولکر یا بہولکر ہو جائیں گے فرض اوسکے نفل وقت اوسکے اوٹہانیکے پیشانی کے امام محمد کے نزدیک اور اسی پر فتوی ہے اسلئے کہ تمام ہونا چیز کا اوسکے آخر سے ہوتا ہے یعنی امام ابو یوسف کے نزدیک سر زمین پر رکہتے ہی سجدہ ثابت ہو جاتا ہے اور امام محمد کے نزدیک سر اوٹہانے سے تو یہہ دلیل امام محمد کی ہوئی کہ سجدہ پورا جب ہو گا جب اوسکا آخر ہو چکیگا ہم یہاں شارح نے خلط کر دیا کیونکہ ظاہر کلام شارح سے معلوم ہوتا ہے کہ امام محمد بہی اسکے قائل ہیں کہ فرض نفل ہو جاتے ہیں بعد پانچوین رکعت کے سجدہ کے حالانکہ ایسا نہیں ہے انکے نزدیک جب فرض نہ ہو تو اصل تحریمہ باطل ہو جاتی ہے اور مسئلہ مذکورہ متن میں اختیار شیخین کا ہے تو عند محمد صرف انتقال سے متعلق ہے کہ سجدہ بدون سر اوٹہانے کے کامل نہیں ہوتا تو مطلب یہہ ہوا کہ فرض امام کے باطل ہو جاتے ہیں وقت سر اوٹہانیکے سجدہ سے امام محمد کے نزدیک اور نفل ہو جاتے ہیں شیخین کے نزدیک فلو سبقہ الحدث قبل رفعہ توضأ وبنی خلافا لابی یوسف حتی قال زہ صلوۃ فسدت اصلحہا الحدث پس اگر پیش ہوا نمازی کو حدث پہلے سر اوٹہانے کے تو وضو کرے اور بنا کرے بخلاف ابو یوسف یہانتک کہ اونہون نے فرمایا کہ عجب نماز ہے کہ فاسد ہو گئی اور حدث نے اوسکی اصلاح کر دی ہم صورت اسکی یہہ ہے کہ ایک شخص قعدہ اخیرہ کو ترک کر کے پانچوین رکعت کو اوٹہا اور اوسکو سجدہ میں تہا کہ بے وضو ہو گیا تو چونکہ امام محمد کے نزدیک بطلان فرض کے لئے سجدہ سے سر اوٹہانا شرط ہے اسلئے اوسکے فرض ہنوز باطل نہیں ہوئے تو وہ شخص وضو کر کے قعدہ اخیرہ کرے اور سجدہ سہو کر کے سلام پہیرے فرض پورے ہو جائیں گے اور امام ابو یوسف کے نزدیک سجدہ کے لئے زمین پر سر رکہتے ہی فرض نفل ہو گئے تو اب بنا فرض پر نہیں کر سکتا اور آپکا قول زہ بکسر زا معجمہ وسکون ہا کلمہ فارسی ہے بمعنی تعجب کے یہہ آپ نے اوسوقت فرمایا کہ اس مسئلہ میں آپکے سامنے امام محمد کا قول نقل کیا گیا اور نماز کو فاسد پایا تو یہہ فرمایا کہ عنقریب امام محمد کے نزدیک بہی باطل ہو جاتی اگر نمازی سجدہ سے سر اوٹہا لیتا اسلئے کہ امام ابو یوسف کے نزدیک وہ نماز فاسد ہو چکی اس اعتبار سے فاسد کہا کذا فی الشامی بتصرف والعبرۃ للامام حتی لو عاد ولم یعلم بہ القوم حتی سجدوا لم تفسد صلوتہم ما لم یتعمدوا السجود وفیہ یلغز ای مصل ترک القعود الاخیر وقید الخامسۃ بسجدۃ ولم یبطل فرضہ اور اعتبار قعدہ کیطرف عود کرنے میں قبل پانچوین رکعت کو سجدہ کے امام کا ہے یہانتک کہ اگر امام بیٹہ گیا اور مقتدیوں نے اوسکا بیٹہنا نجانا تا آنکہ اونہون نے سجدہ کیا تو اونکی نماز فاسد نہو گی یعنی اونکی فرض نفل نہو گی جب تک سجدہ دانستگی میں نہ کیا ہو گا اور اسی صورت میں پہیلیان پوچہی جاتی ہے کہ کونسا نمازی ہے جسنے قعدہ آخر کا ترک کیا اور پانچوین رکعت کو سجدہ سے مقید بہی کر دیا مگر اوسکے فرض باطل نہوئے ہم طحطاوی نے کہا کہ یہہ اوس صورت میں ہے کہ امام رکوع کے بعد بیٹہا ہو کیونکہ اس صورت میں بیٹہنے سے امام کا رکوع جاتا رہیگا تو مقتدیون کا رکوع بہی اوسکی متابعت کی جہت سے جاتا رہیگا تو فقط مقتدیون کا سجدہ امام سے زائد رہیگا اور سجدہ کی زیادتی سے نماز فاسد نہیں ہوتی پس اگر امام رکوع سے پہلے ہی بیٹہ جائیگا اور مقتدی رکوع اور سجدہ دونوں کر چکے تو نماز مقتدیونکی فاسد ہو جائیگی وضوح فساد بسبب ولو فی العصر والفجر ان شاء لاختصاص الکراہۃ والاتمام بالقصد ولا یسجد للسہو علی الاصح لان النقصان بالفساد لا ینجبر اور ملا لے چہٹی رکعت اگرچہ عصر اور فجر میں ہو اگر چاہے بسبب خاص ہونے کراہت اور پورا کرنیکے قصد سے اور نہ سجدہ کرے سہو کا صحیح تر قول کے بموجب اسلئے کہ نقصان فساد کا یعنی ترک قعدہ سے جو فساد ہوا اور فرض باطل ہو گئے وہ سجدہ سے پورا نہیں ہوتا ہم مراد چہٹی رکعت سے رکعت زائدہ ہے تو فجر میں وہ چوتہی ہو گی اور یہہ جو کہا کہ کراہت وتمام قصد سے مخصوص ہیں یہہ جواب ہے اوس سوال کا کہ عصر کے اور فجر کے بعد نفل مکروہ ہیں تو یہ کیسے کہدیا کہ اگر یہہ عصر اور فجر میں ہو تب بہی رکعت ملا لے دوسری یہہ کہ ملانا رکعت کا ظہر و عشا میں واجب ہونا چاہیئے کیونکہ نفل کا شروع کر کے پورا کرنا واجب ہے تو یہہ کیسے کہا کہ اگر چاہے تو ملا لے شارح نے دونوں کا جواب یہہ دیا کہ خاص ہے کراہت کا اور پورا کرنا اوس نفل میں ہے جو قصدا شروع کی ہو اور یہان نفل بلا قصد شروع ہوئی ہے اور پہلے اعتراض کا جواب نہر الفائق میں یون بہی دیا ہے کہ جب نماز کے فرض باطل ہو گئے تو نفل بعد عصر کہان ہوئی قبل عصر ہوئی جو مکروہ نہیں ہاں اگر عصر کے بعد کوئی قضا نماز

سجدہ کیا پھر نیت اقامت کی کی اور ابھی نہیں دو کو چار کرنا چاہا تو اوسکو اختیار ہے یہ مسئلہ کہ اگر وہ بنا نہ کرے اور پورا پڑھنا اوسکو اقامت کی جہت سے لازم ہو گیا ہے تو اوسکی دو رکعتیں پڑھی ہوئی
باطل ہو جائینگی اور اگر بنا کر لیگا تو سجدۂ سہو جو واجب ہے وہ باطل ہوگا اور چونکہ واجب کا باطل ہونا نسبت بطلان فرض کے خفیف ہے تو اسیکو اختیار کیا گیا کذا فی البحر ولو فعل
ما ليس له من البناء صح بناؤه لبقاء التحريمة ولعيد هو والمسافر سجود السهو على المختار لبطلانه بوقوعه خلال الصلوة اور اگر نمازی نے کیا وہ
فعل جسکا اوسکو اختیار نہ تھا یعنی بنا کر لیا تو اوسکی بنا صحیح ہوگی بسبب تحریمہ کے باقی رہنے کے اور دوبارہ کرے نمازی مذکور اور مسافر سجدۂ سہو کو مذہب مختار پر دلیلوں باطل ہو جانے
سجدۂ سہو کے بسبب اوسکے پڑجانے کے نماز کے درمیان م قول مختار کا مقابل یہ ہے کہ سجدۂ سہو کو دوبارہ نکرے کیونکہ وہ جس جگہ ہوا ہے جبر نقصان کے لئے ہوا ہے تو اب اوسکی کیا حاجت ہے
كذا في الحلبي سلام من عليه سجود سهو يخرجه من الصلوة خروجا موقوفا ان سجد عاد اليها والا لا اور اس نماز کا سلام پھیر دینا جسپر سجدۂ سہو ہے اوسکو نماز سے
باہر کر دیتا ہے مگر ملتوی طور پر یعنی اگر اب سجدہ کریگا تو نماز میں پھر عود کر آئیگا اور اگر سجدہ نہیں کریگا تو عود نکریگا م یہہ نکلنا نماز سے قول شیخین کا اور امام محمد کے نزدیک نماز سے
خارج نہیں ہوتا کذا فی الشامی وعلى هذا فيصح الاقتداء به ويبطل وضوءه بالقهقهة ويصير فرضه اربعا بنيته الاقامة ان سجد للسهو في
المسائل الثلاث والا بان لم يسجد لا تثبت الاحكام المذكورة كذا في غاية البيان اور اس بنا پر یعنی سلام کے سبب سے نماز سے باہر ہو جانے پر بشرطیکہ سجدہ کرے صحیح ہے
اقتدا کرنا پیچھے اوسکے اور باطل ہو جائیگا وضو اوسکی قہقہہ سے اور ہو جائینگے فرض اوسکے چار بسبب نیت اقامت کے اگر سجدہ کریگا سہو کا مسائل سہ گانہ میں اور اگر سجدۂ سہو نکریگا تو
احکام مذکورہ ثابت نہونگے ایسا ہی غایۃ البیان میں ہے م صورت مسئلہ کی یہہ ہے کہ ایک شخص نے قعدہ اخیرہ کے بعد سلام پھیرا اور اوسپر سجدۂ سہو کا ہے تو اب اگر کوئی شخص اوسکے
پیچھے اقتدا کریگا تو اوسکا اقتدا صحیح ہوگا بشرطیکہ بعد اقتدا کے امام سجدۂ سہو کرے اور اگر سجدۂ سہو نکریگا تو اقتدا درست نہوگا اسیطرح اگر بعد سلام کے سجدۂ سہو سے پیشتر
نمازی نے قہقہہ کیا یا مسافر نے اسوقت اقامت کی نیت کی اور پھر سجدۂ سہو کیا تو اول شخص کا وضو جاتا رہیگا اور مسافر کے فرض دو کی جگہ چار ہو جائینگے اور اگر بعد قہقہہ اور نیت کے سجدہ نہ کیا تو وضو
نہ جائیگا اور فرض چار نہونگے شامی نے کہا کہ بعض نسخو نمین عامۃ الکتب ہے غایۃ البیان کی جگہ اور یہ غلط ہے کیونکہ جو تفصیل ان تین مسئلو نمین مصنف نے لکھی ہے وہ عامہ کتب کے
مخالف ہے البتہ غایۃ البیان میں اسیطرح ہے جیسا مصنف نے لکھا ہے وهو غلط في الاخيرتين والصواب انه لا يبطل وضوءه ولا يتغير فرضه سجد او لا لسقوط السجود
بالقهقهة وكذا بالنية لئلا تقع في خلال الصلوة وتمامه في البحر والنهر اور یہہ حکم غلط ہے دو اخیر کی صورتوں میں اور صحیح یہہ ہے کہ نمازی کا وضو باطل نہیں ہوتا اور اوسکے
فرض نہیں بدلتے سجدۂ سہو کرے یا نکرے یا نہیں بسبب ساقط ہونے سجدہ کے قہقہہ سے اور اسیطرح اقامت کی نیت سے تاکہ سجدہ کرنا واقع نہو نماز کے درمیان میں اور پورا بیان
بحر الرائق اور نہر الفائق میں ہے م یعنی تفصیل اس بات کی کہ اگر سجدۂ سہو کریگا تو وضو باطل ہو جائیگا قہقہہ کی صورت میں اور فرض دو کی جگہ چار ہو جائینگے نیت اقامت
کی صورت میں اور اگر سجدۂ سہو نکریگا تو دونوں باتیں نہونگی یہ ان کی غلطی ہے کہ سہو سے ایسا لکھدیا بلکہ صحیح یہہ ہے کہ ان دونوں صورتوں میں سجدہ کرے یا نہ کرے حکم مسئلہ کا
ایک ہی رہتا ہے یعنی نہ وضو باطل ہو نہ فرض بدلیں اسلئے کہ بعد سلام کے جب قہقہہ ہوا تو شیخین کے نزدیک سلام کے سبب نماز سے خارج ہوا مگر خروج موقوف کو اب جو کہ
قہقہہ فعل مخالف نماز کی ہے اسلئے بالکل خارج ہو گیا اور سجدہ اوسپر سے ساقط ہو گیا پس وضو باطل نہوا اور نیت اقامت کی صورت میں اگر فرض سجدہ سے پیشتر بدلجائیں
اسکے یہہ معنی کہ نیت سجدہ سے پیشتر درست ہوئی اور سارا نیت کو درست کہو تو سجدۂ سہو نماز کے درمیان میں واقع ہوگا جسکا ہونا نہونا برابر ہے حاصل یہہ کہ شیخین کے
نزدیک سلام سے خارج از نماز ہو گیا اب بدون سجدۂ سہو نماز میں داخل نہیں ہو سکتا تو اگر سجدۂ سہو بعد نیت اقامت کرتا ہے تو سجدہ بیچ میں نماز کے واقع ہوتا ہے
جو باطل اور بے اصل ہے اسلئے یہی کہا گیا کہ اب نماز سے بالکل خارج ہو گیا اور سجدہ اوسپر سے ساقط ہو گیا کذا فی الشامی مختصرا ويسجد للسهو ولو مع سلامه ناويا
للقطع لان نية تغيير المشروع لغو ما لم يتحول عن القبلة او يتكلم لبطلان التحريمة اور سجدۂ سہو کرے اگرچہ اپنے سلام کے ساتھ نیت قطع نماز کی کرے جبتک
کہ قبلہ سے نہ پھرے یا جبتک بات نکرے کیونکہ قبلہ کیطرف سے پھر جانے اور بات کرنے سے تحریمہ باطل ہو جائیگی اور سجدۂ سہو نکر سکیگا شارح نے کہا کہ نیت قطع نماز کی اسلئے
معتبر نہوئی کہ مشروع چیز کے متغیر کرنیکی نیت باطل ہوتی ہے یعنی مشروع یہہ تھا کہ سجدۂ سہو سے نماز کو پورا کرتا اب بیچ میں نیت اوسکی قطع کی کر لی لغو ٹھہری ف
لو نسي السهو او سجدة صلبية او تلاوية يلزمه ذلك ما دام في المسجد اور اگر نمازی سجدۂ سہو کو بھول گیا یا سجدۂ نماز کو یا سجدۂ تلاوت کو تو لازم ہوگا اوسپر
یہہ سجدہ کرنا جبتک کہ مسجد کے اندر ہے م شامی نے کہا کہ او شارح کے کلام میں مانعۃ الخلو ہے تو ہو سکتا ہے کہ اوسکے ذمہ ایک ہی انمیں سے ہو یا دو ہوں یا تینوں ہوں

غرض بھولنے کے بعد جب یاد آئیں اور سجدہ کے اندر ہو تو اوسپر اوسکا کرنا لازم ہے سلم مصلی الظہر مثلاً علی رأس الرکعتین توہمًا اتمامہا اتمہا اربعًا وسجد
للسہو لان السلام ساہیًا لا یبطل لانہ دعاء من وجہ سلام پھیرا ظہر کے پڑھنے والے نے مثلاً دو رکعتوں پر نماز کے پورا ہونے کے وہم سے تو اوسکو چار پورا کرلے اور
سجدہ سہو کرے اسلئے کہ سلام پھیرا بھولے سے نماز کو باطل نہیں کرتا کیونکہ سلام ایک وجہ سے دعا ہے یعنی اسوجہ سے کہ اوس سے مومنین کیلئے دعا مطلوب ہے اور دعا
قاطع نماز نہیں بخلاف ما لو سلم علی ظن ان فرض الظہر رکعتان بان ظن انہ مسافر او انہا الجمعۃ او کان قریب عہد بالاسلام فظن ان فرض الظہر رکعتان او کان فی
صلوۃ العشاء فظن انہا التراویح فسلم او سلم ذاکرًا ان علیہ رکنًا حیث تبطل لانہ سلام عمد بخلاف اس صورت کے کہ سلام پھیرا اس گمان سے کہ ظہر کے فرض دو ہیں یا ظہر کو یہ خیال کیا کہ میں مسافر ہون یا یہ نماز جمعہ ہے
یا اوسکو مسلمان ہوئے تھوڑا عرصہ ہوا تھا اوسنے گمان کیا کہ ظہر کے فرض دو ہی ہیں یا یہ کہ نماز عشا میں مشغول تھا اوسکو تراویح گمان کر کے سلام پھیر دیا یا سلام
پھیرا اوس حال میں کہ اوسکو یاد ہے کہ مجھپر ایک رکن باقی ہے کہ ان سب صورتوں میں نماز باطل ہو جاتی ہے کیونکہ یہ سلام عمدا ہے سہو سے نہیں م فرق پہلے
مسئلہ میں اور اس مسئلہ میں یہ ہے کہ وہان نماز کو پورا گمان کیا تھا اسلئے سلام سہوًا قرار دیا گیا اور یہان قطعا دو پڑھنا جانکر سلام پھیرا اسلئے عمدًا ہوا ورنہ سلام
دونو صورتوں میں عمدًا ہے کذا فی الشامی وقیل لا تبطل حتی یقصد بہ خطاب آدمی اور ایک قول یہ ہے کہ نماز فاسد نہیں ہوتی جبتک سلام سے کسی آدمی کا خطاب
مقصود نہو م یہ قول دوسرا بحث ہے صاحب بحر کی اور قول اول پر معتمد کتابوں میں یقین کیا ہے کذا فی الشامی والسہو فی صلوۃ العید والجمعۃ والمکتوبۃ
والتطوع سواء والمختار عند المتاخرین عدمہ فی الاولیین لدفع الفتنۃ کما فی جمعۃ البحر واقرہ المصنف وبہ جزم فی الدرر اور سہو نماز
عید اور جمعہ اور فرض اور نفل میں برابر ہے یعنی ہر ایک کے لئے سجدہ سہو کرنا چاہیئے اور مختار متاخرین کے نزدیک نہونا سجدہ سہو کا ہے عید اور جمعہ میں واسطے دور
کرنے فتنہ کے چنانچہ باب الجمعہ بحر الرائق میں ہے اور ثابت رکھا ہے اسکو مصنف نے اور اسی پر یقین کیا ہے درر البحار میں م فتنہ سے مراد لوگوں کا تردد ہے یعنی عید وجمعہ
میں چونکہ مجمع بہت ہوتا ہے تو عجب نہیں کہ سجدہ سہو کرنے سے لوگ تشویش میں پڑ جائیں اسلئے متاخرین نے اختیار کیا ہے کہ نہ کرنا سجدہ کا ایسے مجمعوں میں اولی
ہے کذا فی الطحطاوی واذا شک فی صلوتہ من لم یکن ذلک ای الشک عادۃ لہ وقیل من لم یشک فی صلوۃ قط بعد بلوغہ وعلیہ
اکثر المشائخ بحر عن الخلاصۃ کم صلی استانف بعمل مناف وبالسلام قاعدًا اولی لانہ المحلل اور جب شک کرے اپنی نماز میں وہ نمازی کہ
شک کرنا اوسکی عادت نہو اور بعض فقہا نے کہا ہے کہ اوسنے کسی نماز میں کبھی شک نہ کیا ہو بعد بالغ ہونیکے یعنی یہ شک اول ہی مرتبہ کا ہو اور اسی قول پر ہیں
اکثر مشائخ کذا فی البحر عن الخلاصہ شک اسبات میں کرے کہ نماز کتنی رکعتیں پڑھیں تو وہ نماز کو از سر نو پڑھے اور اس نماز کو قطع کردے کسی عمل مخالف نماز سے
اور سلام سے قطع کرنا بیٹھکر اولی ہے اسلئے کہ سلام حلال کرنیوالا ہے یعنی نماز کی تحریمہ کے اوٹھانیکے لئے ہے وان کثر شکہ عمل بغالب الظن ان
کان لہ ظن للحرج والا اخذ بالاقل لتیقنہ وقعد فی کل موضع توہمہ موضع قعودہ ولو واجبًا لئلا یصیر تارکًا فرض القعود
او واجبہ اور اگر بہت ہو شک کرنا نمازی کا یعنی نمازی کی رکعتوں میں اکثر شک ہونا یا کرتا ہو تو عمل کرے اپنے گمان غالب پر اگر اوسکو گمان ہو واسطے دور
کرنے تنگی کے یعنی اگر یقین کامل کی موجب عمل کرنے کا حکم دیا جائے تو اسمیں حرج ہوگا اسلئے گمان غالب پر عمل کرے اور اگر گمان غالب اوسکو نہو تو تھوڑی
رکعتوں کو اختیار کرے بسبب یقینی ہونے کمتر کے یعنی مثلاً تین اور چار میں اگر شک ہے تو تین یقینی ہیں شبہہ چوتھی میں ہوگا اور بیٹھے ہر جگہ میں کہ خیال
کرے اوس جگہ کو بیٹھنے کا مقام اگرچہ بیٹھنا واجب ہو اسلئے قعدہ کرے تاکہ تارک قعدہ فرض یا واجب کا نہو م مثلاً اول رکعت میں شک ہوا کہ یہ دوسری ہے
یا اول اور گمان غالب اول ہونیکا ہے تو اول سمجھے اور اوسکے آخر میں قعدہ کرے کیونکہ اسکے وہم کے بموجب یہ دوسری بھی ہے تو محل قعدہ ہے اسیطرح دوسری
رکعت کے آخر میں قعدہ کرے کہ وہ باعتبار ظن غالب کے دوسری ہے اسیطرح اگر غالب ظن اول ہونیکا نہو تو اقل پر بنا کرنے میں یہی صورت ہوگی گو چند ہر رکعت
پر بیٹھنا بدعت ہے مگر ترک واجب یا فرض کی ضرورت سے اسکو اختیار کیا گیا کذا فی الشامی واعلم انہ اذا شغلہ ذلک الشک فتفکر قدر اداء
رکن ولم یشتغل حالۃ الشک بقراءۃ ولا تسبیح ذکرہ فی الذخیرۃ وجب علیہ سجود السہو فی جمیع صور الشک سواء عمل
بالتحری او بنی علی الاقل فتح لتاخیر الرکن اور جان لے کہ جب نمازی کو وہ شک روکدے اور بقدر ادا کرنے ایک رکن کے سوچے اور شک کی حالت

یعنی قراءت اور تسبیح میں مشغول رہکر فکر کیا ہو اسکو ذخیرہ میں واجب ہے اور سہو سجدہ سہو کرنا سب صورتوں میں شک کی یعنی خواہ اوسنے عمل غالب پر ظن کیا ہو یا کمتر پر بنا کی ہو
کذا فی الفتح سجدہ سہو کرے بسبب تاخیر رکن کے م یعنی غلبہ ظن کی صورتوں میں اور امر یقینی کے اعتبار کرنیکی صورتوں میں اگر شک کرنیسے بقدر رکن تاخیر ہوئی تو سجدہ کرے اور
اوس سے کمتر فکر کرنیمیں سجدہ سہو نہیں کذا فی الطحطاوی ولکن فی السراج انه یسجد للسهو فی اخذ الاقل مطلقا وفی غلبة الظن ان تفکر قدر رکن
لیکن سراج میں ہے کہ وہ سجدہ سہو کرے اقل کے اختیار کرنے میں مطلق خواہ مقدار رکن کی تامل کرے یا نکرے اور غلبہ ظن میں اگر فکر بقدر رکن کرے تو سجدہ کرے
ورنہ نکرے **فروع** مسائل ملحقہ شارح اخبره عدل بانه ما صلی اربعا وشك فی صدقه وکذبه اعاد احتیاطا خبر دی اوسکو ایک عادل یعنی سچے
آدمی نے کہ اوسنے چار رکعتیں نہیں پڑھیں اور اوسنے شک کیا مخبر کے سچے اور جھوٹے ہونیمیں تو اوس نماز کو پھر سے پڑھے براہ احتیاط م اور اگر نمازی کو یقین ہو کہ نہیں
پڑھی چار پڑھی ہیں تو مخبر کے قول پر لحاظ نکرے کذا فی الطحطاوی ولو اختلف الامام والقوم فلو الامام علی یقین لم یعد والا اعاد بقولهم اور اگر اختلاف
کیا امام اور مقتدیوں نے پس اگر امام کو یقین ہو اپنے ٹھیک پڑھنے کا تو اعادہ نکرے اور اگر یقین نہو تو مقتدیوں کے کہنے کے موجب نماز کا اعادہ کرے طحطاوی نے کہا
کہ پہلی صورت میں قوم اعادہ کرے کیونکہ اونکے ظن میں اونکی نماز فاسد ہے شك انها ثانیة الوتر ام ثالثته قنت وقعد ثم صلی اخری وقنت ایضا
والاصح شک کیا نمازی نے اسباب میں یہہ کہ رکعت وتر کی دوسری ہے یا تیسری تو وہ قنوت پڑھے اور قعدہ کرے پھر اور رکعت پڑھے اور اوسمیں بھی قنوت پڑھے
صحیح تر قول میں م قول اصح کا مقابل یہہ ہے کہ دوبارہ قنوت نہ پڑھے کہ بدعت ہے اور اوسکا جواب یہہ ہے کہ ترک واجب کی ضرورت سے احتیاطا قنوت پڑھنے میں ہے کذا فی الاشباہ
شك هل کبر للافتتاح اولا او احدث اولا او اصابه نجاسة اولا او مسح راسه اولا استقبل ان کان اول مرة والا لا شک کیا
کہ شروع کی تکبیر کہی یا نہیں خواہ یہہ شک کیا کہ حدث ہوا یا نہیں خواہ یہہ کہ کپڑے پر نجاست لگی یا نہیں خواہ یہہ کہ مسح اپنے سر کا کیا یا نہیں تو اگر یہہ شک اول مرتبہ ہے
تو از سر نو کرے ورنہ نہیں م یعنی اول صورت میں نماز از سر نو پڑھے اور دوسری میں وضو کرے اور تیسری میں نجاست کو دھوکر پاک کرے اور چوتھی میں مسح کرے
اور اگر شک اول دفعہ نہو تو اوس شک کا کچھ اعتبار نہیں طحطاوی نے کہا کہ یہہ حکم اثناء وضو یا نماز میں شک ہونے کا ہے اور بعد فراغ کے شک کا اعتبار نہیں
واختلف لو شك فی ارکان الحج وظاهر الروایة البناء علی الاقل وعلیك بالاشباه فی قاعدة الیقین لا یزول بالشك اور اختلاف کیا گیا
ہے اس صورت میں کہ شک کیا حج کے ارکان میں اور ظاہر روایت ہے بنا کرنا کمتر پر یعنی اگر شک کیا کہ طواف زیارت مثلا چار پھیرے پھرا ہے یا تین تو تین پر بنا کرے اور
تجھکو چاہیے کہ اشباہ کو دیکھے اس قاعدہ کے ذکر میں کہ یقین شک سے زائل نہیں ہوتا م ظاہر روایت کا مقابل یہہ ہے کہ غلبہ ظن پر عمل کرے کیونکہ رکن کا مکرر ہونا اور شبہہ
زیادتی کا ہونا حج کا مفسد نہیں اور بحر الرائق میں اس قول کو اکثر فقہا کیطرف منسوب کیا ہے کذا فی الطحطاوی

## باب صلوة المریض

یہہ باب بیمار کی نماز کے احکام میں ہے من اضافة الفعل لفاعله او محله ومناسبته کونه عارضا سماویا واخر سجود التلاوة ضرورة اضافت صلوة
کی مریض کی طرف از قبیل اضافت فعل کے ہے طرف فاعل کے یا اضافت فعل کی ہے طرف محل کے یعنی مریض یا فاعل نماز کا ہے یا محل نماز کا اور مناسبت اس باب کی سجدہ سہو سے
ہونا مرض کا ہے عذر آسمانی یعنی اس لحاظ سے سہو اور مرض دونو یکساں ہیں اسلئے اس باب کو متصل سجدہ سہو کے بیان کیا ہے پیچھے رہ گیا سجدہ تلاوت ضرورت کی وجہ سے یعنی چاہیے
تھا کہ سجدہ سہو اور تلاوت پاس پاس بیان ہوتے کیونکہ دونو جزو نماز ہوتے ہیں مگر صلوة مریض میں اس مناسبت کی رعایت کے سبب سے سجدہ تلاوت پیچھے بیان ہوا کذا فی
الطحطاوی من تعذر علیه القیام ای کله لمرض حقیقی وحده ان یلحقه بالقیام ضرر به یفتی قبلها او فیها ای الفریضة او حکمی بان خاف
زیادته او بطء برئه بقیامه او دوران راسه او وجد لقیامه الما شدیدا او کان لو صلی قائما سلس بوله او تعذر علیه الصوم کما مر صلی قاعدا
ولو مستندا الی وسادة او انسان فانه یلزمه ذلك علی المختار کیف شاء علی المذهب لان المرض اسقط عنه الارکان فالهیئات اولی جس شخص
کو دشوار ہو یعنی سب قیام نکرسکتا ہو بسبب کسی مرض یعنی عذر حقیقی کے اور تعریف اوس عذر کی جس سے نماز بیٹھکر درست ہو یہہ ہے کہ نمازی کو قیام سے ضرر پہنچے اسی پر
فتوی ہے یہہ دشواری قیام کی پہلے فرضوں سے ہو یا خود فرضوں کے اندر خواہ قیام نہو سکے بسبب عذر حکمی کے اسطرح کہ خوف کرے بیماری کے بڑھجانیکا یا اوسکے دیر کر اچھا ہونیکا
کھڑا ہونیکے باعث یا گھومنا اپنے سر کا یا پاوے اپنے قیام سے بہت سا درد یا ایسا ہو کہ اگر نماز کھڑا ہوکر پڑھیگا تو پیشاب جاری ہوجائیگا یا روزہ رکھنا دشوار ہوجائیگا چنانچہ

باب صلوة المریض

باب صفۃ الصلوٰۃ میں گذر چکا تو وہ شخص بیٹھکر نماز پڑہے اگرچہ تکیہ یا کسی آدمی پر سہارا دیکر بیٹھے کیونکہ یہہ بیٹھنا اوسپر لازم ہے قول نے کہا ہے کہ بموجب اوسی بیٹھے جسطرح چاہے بموجب روایت مذہب کے اسلئے کہ مرض نے مریض سے ارکان کو ساقط کر دیا تو ہیئتون کو بطریق اولی ساقط کرد یگا یعنی کسی خاص صورت پر بیٹھنا اوسپر ضرور نہیں ہم شارح نے حقیقی اور حکمی کو صفت مرض کی ٹھہرایا حالانکہ مرض دو نو صورتون میں حقیقی ہے اور یہہ دونو لفظ صفتیں عذر کی ہیں جیسا کہ مترجم نے ترجمہ کیا اور ضمیر عذر کی اگر مرض حقیقی کیطرف پہیر یجائے تو صحیح نہیں ہو سکتی کیونکہ مرض کی تعریف تو یہہ ہے کہ جسکی بدن میں آنیسے اعتدال مزاج کا جاتا رہے اور اگر عذر حقیقی کیطرف پہیریں تب بھی نہیں بن سکتی کیونکہ عذر حقیقی قیام میں یہہ ہے کہ کہڑا ہو تو گر پڑے اور حکمی وہ ہے جس عذر سے نماز بیٹھکر مباح ہو اوسکی طرف پہیر سکتے ہیں اس سے معلوم ہوا کہ شارح کی عبارت میں تسامح ہے کذا فی الشامی مختصراً

وقال زُفَرُ کالمتشہّد قیل وبہ یُفتی اور امام زفر نے فرمایا کہ بیٹھے مثل بیٹھنے التحیات کے کہتے ہیں کہ اسی پر فتوی ہے ہم تجنیس اور خلاصہ میں اسپر فتوی مذکور ہے اور یہہ ہے کہ بعض پر ایسا بیٹھنا آسان ہے شامی نے کہا کہ یہہ علت اتمام ہے بلکہ آسانی کو اسمین دخل ہے کہ کسی ہیئت خاص کا مقید نہو جیسا کہ قول اول ہے حاصل یہہ کہ اگر التحیات کی وضع آسان یا برابر ہو تو بہتر ہے کہ التحیات کیطرح بیٹھے ورنہ جونسی وضع اوسکو سہل معلوم ہو اسطرح بیٹھے اور تشہد میں التحیات کی وضع ہو جائے برکوع وسجود نماز پڑہے بیٹھکر رکوع اور سجدہ سے یعنی اشارہ سے نہ پڑہے اسلئے کہ جن ارکان کو کامل ادا کر سکتا ہے اونکو ناقص کرنا نہیں چاہئے بدون ضرورت کے وان قدر علی بعض القیام ولو متکئاً علی عصا او حائط قام لزوماً بقدر ما یقدر ولو قدر آیۃ او تکبیرۃ علی المذہب لان البعض معتبر بالکل اور اگر قادر ہو نمازی تھوڑے قیام پر اگرچہ لاٹھی یا دیوار کے سہارے سے کہڑا ہو سکے تو کہڑا ہو بطور وجوب جسقدر کہ قیام پر قادر ہو اگرچہ ایک آیت یا اللہ اکبر کی قدر ہو بموجب روایت مذہب کے کیونکہ بعض کا حکم مثل کل کے ہے یعنی جیسے کل قیام پر قادر ہونے سے سارا قیام لازم ہے اسیطرح بعض پر قادر ہونیسے بعض لازم ہوگا ہم شامی نے حمیدوانی سے نقل کیا کہ جس شخص کو تھوڑے سے قیام پر قدرت ہو تو اوسکو حکم کیا جائے کہ تکبیر تحریمہ کہڑا ہو کر کہے اور جسقدر قرات کہڑا ہو کر پڑہ سکے وہ بھی پڑہے پہر بیٹھ جائے اگر کہڑا نرہ سکے اور یہی مذہب صحیح ہے اسکے خلاف ہمارے ائمہ سے مروی نہیں اور اگر کوئی شخص اسطرح نہ کریگا تو مجھے ڈر ہے کہ اوسکی نماز درست نہوا اور اگر بے سہارے کہڑا ہونیسے عاجز ہو تو سہارے سے کہڑا ہو ورنہ اوسکی نماز کافی نہوگی اس سے معلوم ہوا کہ جو لوگ ذرا سے عذر میں بیٹھکر نماز پڑہنے لگتے ہیں اور یقینا بقدر دو چار آیتون کے کہڑا ہونے سے اونکو کچھ ضرر نہیں ہوتا اونکی نماز نہیں ہوتی اور طرفہ یہہ کہ گھر سے اپنے پاؤن چلکر آتے ہیں اور فرض نماز میں بیٹھکر نیت باندہتے ہیں پس اسکا یاد کرنا ضرور ہے کہ لوگ اس سے غافل ہیں وان تعذّر

لیس تعذّرہما شرطاً بل تعذّر السجود کافٍ لا القیام اومأ بالھمز قاعداً وھو افضل من الایماء قائماً لقربہ من الارض ویجعل سجودہ اخفض من رکوعہ لزوماً ولا یرفع الی وجہہ شیئاً یسجد علیہ فانہ یکرہ تحریماً اور اگر رکوع اور سجدہ دونو نہو سکیں تو اشارہ کرے بیٹھکر اور بیٹھکر اشارہ سے پڑہنا افضل ہے کہڑے ہو کر اشارہ کرنیسے بسبب قریب ہونے بیٹھے ہوئے کے اشارہ کی زمین سے یعنی مشابہت سجدہ کی اس صورت مین زیادہ ہے اور کرے اپنے سجدہ کو زیادہ پست بہ نسبت رکوع کی بطور لزوم کے یعنی بدون اسکے سجدہ جائز نہوگا اور نہ اوٹھائے کوئی چیز اپنے چہرہ کیطرف تاکہ اوسپر سجدہ کرے کہ یہہ فعل مکروہ تحریمی ہے شارح نے کہا کہ رکوع اور سجدہ دونو کا متعذر ہونا شرط نہیں بلکہ سجدہ کا نہو سکنا اشارہ کے لئے کافی ہے نہ قیام کا متعذر ہونا اور اوما ہمزہ سے ہے یعنی مہموز اللام ہے ہم شامی نے کہا کہ لا القیام عطف ہے ضمیر متصل وان تعذرا پر اور سجدہ کے لئے کوئی چیز اوٹھانا یا اٹھوا رہنا مکروہ تحریمی ہے لیکن اگر وہ چیز زمین پر رکھی ہو تو مکروہ نہیں اسلئے کہ ثابت ہوا ہے کہ حضرت ام سلمہ نے بیماری کی جہت سے ایک تکیہ پر سجدہ کیا اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اونکو منع نہیں فرمایا فان فُعِلَ بالبناء للمجہول ذکرہ العینی وھو یخفض راسہ لسجودہ اکثر من رکوعہ صح علی انہ ایماءٌ لا سجودٌ الا ان یجد قوۃ الارض والا یخفض لا یصح لعدم الایماء پس اگر کوئی چیز اوٹھا یجاوے اور نمازی اپنا سر زیادہ پست کرتا ہو بہ نسبت رکوع کے تو سجدہ کرنا درست ہوگا اور یہہ اشارہ ہی متصور ہوگا نہ سجدہ مگر اوس صورت مین کہ پاوے زمین کی سختی تو سجدہ ہی ہوگا اور اگر سر کو پست نکرتا ہو تو صحیح نہوگا بسبب نہونے اشارہ کے شارح نے کہا فعل بصیغہ مجہول ہے ذکر کیا ہے اسکو عینی نے ہم حلبی نے کہا کہ مجہول ہونا کچھ ضرور نہیں بلکہ ماتن کا قول ولا یرفع ظاہر اسیکا مقتضی ہے کہ بصیغہ معروف ہو اور اشارہ ہی متصور ہوگا اسکے یہہ معنے کہ اگر کوئی رکوع سجدہ کرنیوالا اوس کا قصد اکرے گا تو جائز نہوگا اور سر کو پست کرنے کی یہہ صورت کہ کوئی چیز اوٹھا کر سجدہ کے لئے سر کو لگانے بالکل نہ جھکے یا جھکے مگر رکوع سے کم یا برابر تو سجدہ جائز نہوگا کذا فی الشامی

لقمہ چبا کر منہ سے نکالا پہر اوسکو کہا لیا تو وہ بہی معنی کے لحاظ سے اوسپر کفارہ لازم ہے نہ اول کے اور اسکی بر عکس حکم پہنک مین ہے کیونکہ
اوسمین بدن کا نفع کچہہ نہین ہے بلکہ عقل کم ہو جاتی ہے تو قول ثانی کے بموجب کفارہ نہوگا لیکن طبیعت اوسکی طرف میل کرتی ہے اور پیٹ
کی خواہش رفع ہوتی ہے تو کفارہ واجب ہوگا بموجب قول اول کے اور نہر مین کہا ہے کہ یہہ تحقیق سے بعید ہے اسواسطے کہ اس لقمہ پر پہنا
کا قول اول وار لغو ہو جاویگا اور نیز وہ قول جو محققون نے ذکر کیا ہے کہ فطر کے معنی ہین جوف مین پونہچنا ایسی چیز کا جسمین صلاح بدن
کی ہو خواہ غذا ہو یا دوا ایسے بہی لغو ہوگا کیونکہ یہہ قول مقابل ہے اول قول کا اور محل خلاف کی تحقیق مین یہی مناسب ہے انتہی مین کہتا ہون کہ
اوسکا حاصل یہی ہے کہ تغذی کے معنون مین اختلاف نہین ہے بلکہ فطر کے معنون مین لیکن صاحب نہر نے جو محققین سے نقل کیا ہے اوس سے
یہہ لازم نہین آتا کہ تغذی مین اختلاف نہو ولیکن تحقیق یہہ ہے کہ نہ تغذی کے معنی مین اختلاف ہے نہ فطر کے اسواسطے کہ علما نے ذکر کیا ہے کہ
کفارہ واجب نہین ہے مگر جس صورت مین کہ افطار صورۃً و معنیً ہو پس اکل مین افطار صورۃً موجود ہے یعنی نگلنا اور فطر معنوی یہہ کہ اس سے
بدن کی اصلاح ہو خواہ دوا ہو یا غذا تو اس سے یہہ نکلتا ہے کہ کفارہ واجب نہوگا کنکری کے نگلنے سے کیونکہ صرف صورت اکل کی ہے اور نہ
حقنہ وغیرہ مین کیونکہ صرف اکل معنوی ہے چنانچہ ہدایہ وغیرہ مین اسیطرح معلل کیا ہے اور بدائع مین ذکر کیا ہے کہ کفارہ واجب ہوتا ہے
ایسی چیز کے جوف مین پونہچانے سے جس سے قصد تغذی کا یا تداوی کا ہو منہ کی راہ سے بخلاف غیر اس صورت کے پس کفارہ واجب نہوگا اگر
یا وانم یا اخروٹ ثابت خشک حلق مین اوتار لیا کیونکہ اکل صورۃً ہے معنیً نہین اسواسطے کہ ان اشیا کو اسطرح کہانیکی عادت نہین تو مانند کنکری اور
اور گٹہلی کے ہوا اور سوکہا آٹا پہانکنے مین اگر آٹا کہانے مین بہی نہوگا کیونکہ اوس سے مقصود تغذی یا تداوی نہین ہے اور ایسا ہی درخت
کے پتے اگر عادۃً ماکول ہین تو کفارہ واجب ہے ورنہ صرف قضا لازم ہے اور ایسا ہی اگر تہوک منہ سے نکلا پہر نگل لیا یا کسی دوسرے کا تہوک چاٹ لیا
کیونکہ اسکو طبیعت مکروہ جانتی ہے اور اگر کسی پیارے یا دوست کا لعاب ہے تو کفارہ واجب ہے کما ذکرہ الحلوانی کیونکہ طبیعت نفرت نہین کرتی ہے اور
سے ظاہر ہوا کہ مراد اونکی تغذی سے وہی ہے کہ جسمین صلاح بدنکی ہو اسطرح کہ عادۃً ماکول ہو یا بقصد تغذی یا تداوی یا تلذذ و کذا فی الشامی
منہ مختصراً مترجم قولہ للکل لفظ عمداً سبکے ساتہہ متعلق ہو سکتا ہے یعنے اکل و شرب و جماع قصداً ہو مترجم اس سے مخطی اور مکرہ نکل گئے کذا فی
مین کہتا ہون کہ ناسی بہی نکل گیا کیونکہ مراد ان چیزون کے عمداً کرنے سے قصد افطار کا ہے اور ناسی اگرچہ مفطر کا استعمال قصداً کرتا ہے لیکن افطار کا
قصد نہین کرتا افادہ الشامی مترجم قولہ اي فعل ما لا يظن الفطر به كفصد و كحل و لمس و جماع بهيمة بلا انزال او ادخال اصبع في دبر و نحو ذلك
یعنی کوئی ایسا کام کیا جس سے افطار کا گمان نہین ہوتا جیسا فصد اور سرمہ لگانا اور عورت کو ہاتہہ لگانا اور بہیمہ کا جماع بلا انزال اور دبر مین
انگلی داخل کرنا وغیرہ ماتن نے ای فعل کہنے سے اشارہ کیا کہ یہہ حکم خاص چہہ چیزون کا نہین ہے اور اس سے احتراز ہو گیا ان
چیزون سے جنمین گمان افطار کا ہو سکتا ہے مثلاً اول بہول کر کہا لیا پہر روزہ ٹوٹ جانے کے گمان سے عمداً کہا لیا تو کفارہ لازم نہین شبہہ
کی جہت سے جیسا سابق مذکور ہوا قالہ الشامی قولہ فظن انہ فطر فاکل عمداً پہر گمان کیا کہ حجامت وغیرہ سے روزہ ٹوٹ گیا پہر جانکر کہا لیا یعنی فی
کہا لیا تو کفارہ لازم ہے اور کفارہ وہی تمام صورتون مین ہم یعنی وہان جامع ہے اسواسطے کہ اہمہ و وقت وجوب قضا اور کفارہ کا بیان نکرنے
سے معلوم ہوا کہ وجوب علی التراخی ہے جیسا امام محمد کہتے ہین اور ابو یوسف کہتے ہین کہ علی الفور ہے اور ابو حنیفہ سے دو روایتین ہین کذا فی البحر
...
...
اوسکا کفارہ لازم ہے واسطے شبہہ کے ہم فرض یہہ سمجہہ کر کہ ظن اپنے موقع پر ہو تو کفارہ نہین اور مفتی کا معتمد ہونا اسلئے کہا کہ نہایہ مین کہا ہے کہ
غیر لازم ہے کہ مفتی وہ ہو جسکے فقہ اعتماد کرتے ہون اور شہر مین اوسکے فتوی پر اعتماد ہو کیونکہ اس صورت مین اوسکی فتوی سے شبہہ ہوگا

نہین ٹوٹتا سب صورتون مین بنا بر صحیح روایت کے کہ انہا وہ ملدور استفنار مین یعنے بقصد عود کرنے مین یا بقصد قے کرنے مین لیکن بشرطیکہ بہر منہ
اور روزہ یاد ہو کذا فے شرح الملتقی فان عاد بلا صنعه ولو هو ملأ الفم مع تذكره للصوم لا يفسد خلافا للثاني پس اگر از خود پیٹ مین گئی تو منہ بہر
ہو باوجودیکہ روزہ یاد ہی تو روزہ نہین ٹوٹتا بخلاف امام ابی یوسف کے وان اعاده او قدر حمصة منه فاكثر حدادي افطر اجماعا ولا كفارة
ان ملأ الفم والا لا اور اگر قصداً قے کو اندر پلٹا لیا یا اوسمین سے ایک چنے کی مقدار یا زیادہ کو قاله الحدادی تو بالاجماع روزہ جاتا
رہا اگر قے منہ بہر کر آئی ہو اور کفارہ لازم نہین ہی اور اگر قے ملأ الفم نہوا اور کل کو اعادہ کر لیا یا بعض کو تو روزہ فاسد نہوگا اور یہی مختار ہی
هم اور خانیہ مین ہی کہ یہی صحیح ہے اور علماء کثیر نے اسکی تصحیح کی ہے لذا الرملی او قدر حمصة مین اشارہ ہی کہ حکم مین فرق نہین اعادہ کل کا کرے یا
ایک چنے کی مقدار کا بشرطیکہ قے منہ بہر ہو حدادی نے سراج مین کہا ہی کہ مبنی خلاف کا یہہ ہی کہ ابو یوسف ملأ الفم کو اعتبار کرتے ہین اور محمد
اوس شخص کے فعل کو پس ملأ الفم کو حکم خارج کا دیا گیا اور اوس سے کمتر گویا خارج ہی نہین کیونکہ اوسکا ضبط ممکن ہے اور اس خلاف کا نتیجہ چار صورتون
مین ظاہر ہوتا ہے ایک یہہ کہ ملأ الفم نہوا اور از خود عود کر جاوے تو بالاجماع روزہ نہین جاتا ابو یوسف کے نزدیک اس جہت سے کہ اوسکو حکم خارج کا
نہین اور امام محمد کے نزدیک اس جہت سے کہ اس شخص کے فعل کو اسمین دخل نہین دوسرا یہہ کہ قے ملأ الفم ہو اور اوسکو اعادہ کیا کل کو یا بعض کو چنے کی
مقدار تب بالاجماع افطار پایا جاویگا کیونکہ قے خارج کو جوف مین اعادہ کر لیا اپنے فعل سے تیسرا یہہ کہ قے ملأ الفم نہین ہی اور اسکو اعادہ کیا تو امام محمد
کے نزدیک چونکہ اوسکی صنع پائی گئی روزہ ٹوٹ گیا اور امام ابو یوسف کے نزدیک نہین ٹوٹا کہ قے ہی ثابت نہین ہی چوتھی صورت یہہ ہی کہ قے ملأ الفم
ہو اور خود بخود عود کر جاوے تو ابو یوسف کے نزدیک روزہ جاتا رہیگا اور امام محمد کے نزدیک نہین اور یہی صحیح ہے کذا فی الشامی وان
استقاء اي طلب القيء عامدا اي متذكرا للصوم ان كان ملأ الفم فسد بالاجماع مطلقا اور اگر قصداً قے کی اسطرح کہ روزہ یاد ہی اگر قے ملأ الفم
ہو روزہ فاسد ہوگیا بالاجماع ہر صورتین ہم یعنی خود عود کرے یا اعادہ کرے یا نہ عود ہو نہ اعادہ فتح القدیر مین کہا ہی کہ اسمین تفریع عود اور اعادہ
کی نہین جاری ہوسکتی کیونکہ مجرد قے سے ہی روزہ ٹوٹ گیا بغیر عود اور اعادہ دونو ہان قاله الشامی وان اقل لا عند الثاني وهو الصحيح اور اگر قے
ملأ الفم سے کم ہو یعنی بشرطیکہ عود نکرے اور نہ اعادہ ہو تو روزہ نہین ٹوٹتا امام ابو یوسف کے نزدیک اور یہی صحیح ہی لیکن ظاهر الرواية
كقول محمد انه يفسد كما في الفتح عن الكافي لیکن ظاہر الروایۃ مثل قول محمد کے یہی ہی کہ روزہ ٹوٹ جاتا ہی جیسا فتح مین نقل کیا ہی کافی سے فان عاد
بنفسه لم يفطر وان اعاده ففيه روايتان اصحهما لا قهستاني پس اگر عود کرے از خود تو روزہ نہین ٹوٹتا اور اگر بقصد اعادہ کیا تو اسمین
دو روایتین ہین اور اصح یہہ ہی کہ نہین ٹوٹتا کذا فی المبسوط یعنی ابو یوسف عود و اعادہ مین منقول ہوا کیونکہ محمد کے نزدیک تو تفریع نہین
چل سکتی تاتارخانیہ وهذا كله في قيء طعام او ماء او مرة او دم اور یہہ تفصیل مذکور کہانے کی قے مین ہی یا پانی کی یا صفرا کی یا خون کی هم ظاہر
یہہ ہی کہ خون سے مراد خون بستہ ہی اور نہین تو کیا فرق ہے اوس خون مین اور جو دانتون سے نکلے ہیں اور اوسکو نگل جاوے کہ روزہ ٹوٹ جاتا ہے
بشرطیکہ تہوک پر غالب ہو یا برابر ہو یا مزہ معلوم ہو جیسا اول باب مین مذکور ہوا فان كان بلغما فغير مفسد مطلقا خلافا للثاني اور اگر بلغم
تو غیر مفسد ہی مطلقاً یعنی خود قے کرے یا آپ آجاوے ملأ الفم ہو یا نہو عود ہو یا اعادہ یا کچھ نہو بخلاف ابو یوسف کے کہ وہ کہتے ہین کہ اگر
قے عمداً ملأ الفم ہو تو فاسد ہو جاتا ہے واستحسنه الكمال وغيره اور مستحسن جانا ہی اسکو کمال نے اور غیر اسکے نے هم کمال نے کہا ہی کہ قول ا
بو یوسف کا بیان احسن ہی اور ابو حنیفہ اور محمد کا قول نفس نقض وضو مین احسن ہی کیونکہ افطار مین یہہ قید ہی کہ کوئی چیز پیٹ مین جاوے یا جماع پایا جاوے
کر [illegible] بغیر ملاحظہ اوسکی پاکی یا ناپاکی کے پس اسمین بلغم و غیر بلغم مین فرق نہین بخلاف [illegible]
یہی مراد ہو شارح کی استحسنه غیره سے کیونکہ جب ثابت رکہا تو حقیقت [illegible] ولو اكل لحما بين اسنانه ان مثل حمصة
فاكثر قضى فقط وفي اقل منها لا يفطر اور اگر کہا لیا گوشت جو دانتون مین ہو اگر مقدار ایک چنے کی یا زیادہ ہو تو صرف قضا کرے [illegible]

کم مین روزه نہین جاتا ہم چنی کی مقدار کو صدر شہید نے اختیار کیا ہی اور دبوسی نے یہہ اختیار کیا ہے کہ جسکا نگلنا ممکن ہو بدون استعانت
لعاب دہن کے اور کمال نے اسیکو پسند کیا ہی اسلئے کہ مانع افطار سے وہ چیز ہے جس سے بچاؤ مشکل ہو اور یہہ اوسیصورت مین ہی کہ خود تہوک کے
ساتہہ جوف مین جاوی نہ وہ جو بقصد جوف مین لیجاوی الا اذا اخرجه من فيه فاكله اگر جبکہ مُنہہ سی نکال لے پہر کہا جاوی یعنی اسصورت مین
روزہ ٹوٹجاویگا ولا كفارة لان النفس تعافه اور کفارہ لازم نہین آتا کیونکہ نفس اسکو مکروہ سمجہتا ہی واكل مثل سمسمة من خارج يفطر و
يكفر في الاصح اور کہالینا مقدار ایک تل کے بہی خارج سی روزہ توڑتا ہی اور کفارہ بہی لازم ہی اصح روایت پر الا اذا مضغ بحيث تلاشت
في فيه مگر جبکہ چباوے اسطرح کہ اوسکے اجزا متفرق ہو جاوین مُنہہ مین ہم یعنی اسواسطے کہ دانتو نمین چمٹ جائیگا اور جوف مین
کچہہ پونہچیگا اور تہوک کے تابع ہوگا كذا في المعراج پس روزہ سلامت رہیگا الا ان يجد الطعم في حلقه كما مر مگر یہہ کہ مزہ پاوے اپنے حلق
کے اندر تو روزہ ٹوٹ جاویگا جیسا سابق مذکور ہوا واستحسنه الكمال قائلا وهو الاصل في كل قليل مضغه اور اسیکو کمال نے پسند کیا ہی
اور کہا ہی کہ یہی قاعدہ کلیہ ہی ہر قلیل شے مین جسکو چباوے کہ اگر مزہ حلق کے اندر پاویگا تو روزہ جاتا رہیگا ورنہ بچجائیگا وكره له
ذوق شيء وكذا مضغه بلا عذر قيد فيهما قاله العيني اور مکروہ ہے صائم کو چکہنا کسی چیز کا اور ایسی ہی چبانا بے عذر یہہ قید دونو مین ہے
قاله العيني ہم ظاہر یہہ ہے کہ یہہ کراہت تنزیہی ہی قاله الرملي كمن زوجها او سيدها سيئ الخلق فذاق مثل اسکی کہ عورت کا خاوند یا مالک
بدخلق ہو اور وہ نمک چکہہ لے ہم یہہ مثال چکہنے کی ہے اور چبانے کی مثال یہہ ہے کہ کوئی شخص بچے کے منہہ مین کچہہ چباکر دیوی جبکہ نہ ہی
شخص چبانیوالا یعنی حائض یا لڑکا وغیرہ موجود نہو في كراهة الذوق عند الشراء قولان اور چیز کے مول لینے کیوقت چکہنے مین دو قول ہین
ووفق في النهر بانه ان وجد بدا ولم يخف غبنا كره والا لا اور نہر مین دو قولونمین توفیق کی ہی اسطرح کہ اگر بدون چکہنے کے کسی اور طرح
لے سکتا ہی اور غبن کا خوف نہین تو چکہنا مکروہ ہے اور اگر بدون چکہے چارہ نہین اور غبن کا خوف ہی تو مکروہ نہین ہم نہر مین کراہت کو
اسی قید کے ساتہہ مقید کیا کہ چکہنے کے سوا کوئی تدبیر ہو شرا کے لئی یعنی غبن کا خوف ہو یا نہو پس شارح کا قول ولم يخف غبنا
نہر کے مخالف ہی البتہ والا لا نہر کے موافق ہے قاله الشامي وهذا في الفرض لا النفل كذا قالوا وفيه كلام لحرمة الفطر فيه بلا عذر على
المذهب فتبقى الكراهة اور چکہنا فرض مین مکروہ ہے نہ نفل مین اسطرح علما نے کہا ہی لیکن اسمین کلام ہے کیونکہ نفل مین بہی افطار بعذر
مکروہ ہے صحیح مذہب پر پس کراہت باقی رہی ہم رملی نے کہا ہی کہ فرض مین مکروہ ہی اوسکی قوت کی جہت سی کہ اوسکی حفاظت رکہنی
چاہیئے اور ایسا فعل نکرنا چاہیئے جس سے افطار کا خوف ہو اور نفل مین مکروہ نہین اسواسطے کہ نفل روزہ اصل مین جائز الطرفین
تہا گو اوسوقت شروع کے بعد توڑنا درست نہو پس نفل کا مرتبہ فرض سے پیچہے رکہا کہ جو چیز اکثر افطار کو نوبت نہین پونہچاتی اوسکو نفل
مین جائز رکہا نہ فرض مین قاله الشامي وكره مضغ علك ابيض ممضوغ ملتئم والا فيفطر اور مکروہ ہے چبانا گوند کا جو سفید ہوتا ہے
چبانے کا ڈلی بندہا ہوا ورنہ روزہ ٹوٹجاویگا ہم علک کو جدا بیان کیا اسلئے کہ عورتین اوسکو بجای مسواک چبایا کرتی ہین تو اس سے شبہہ
ہوتا تہا کہ شاید جائز ہو حاصل یہہ کہ اس قسم کا گوند جوف مین عادة نہین پونہچتا اور سیاہ گوند اور جسکو نہین چباتے اور لپٹا ہوا
جوف مین چلا جاتا ہی پس اگر یہہ بہی جوف مین پونہچ جاویگا تو روزہ ٹوٹ جاویگا اور اگر ولیا گوند بہی جوف مین نہ پونہچیگا تو روزہ
نہین ٹوٹیگا وكره للمفطر ايضا الا في الخلوة بعذر وقيل يباح ہم مکروہ ہی استعمال علک کا مفطر و نکو مگر خلوت مین عذر سی اسواسطیکہ دلیل یعنی
عورتون کی مشابہت مقتضی ہے کراہت کو مردون کے حق مین اور کوئی اسکا معارض نہین اور ظاہر یہہ ہی کہ کراہت تحریمی ہے
كذا في الطحطاوي وقيل يباح اور ایک قول یہہ ہی کہ گوند کا چبانا مباح ہی ہم فخر الاسلام نے کہا کہ امام محمد کے کلام مین
اشارہ ہی کہ غیر صائم کے لئی مکروہ نہین ہی لیکن مردونکو اسکا ترک مستحب ہی مگر عذر کی جہت سی مثلا مُنہہ مین بدبو ہو فيكره للنساء

لانه سوٰی کھن فلے اور مستحب ہے عورتونکے لئے کیونکہ وہ عورتونکی مسواک ہی ہم یعنی اسلئے کہ عورتین ضعیف الجسم ہین تو مسواک شاید مسوڑہونکو
نقصان کرے یا دانتونکو کذا فی الفتح وکرہ قبلۃ ومس ومعانقۃ ومباشرۃ فاحشۃ ان لم یامن المفسد وان امن لا باس اور مکروہ ہے
بوسہ لینا اور چھونا اور معانقہ اور مباشرت فاحشہ اگر خوف ہو جماع یا انزال کا اور اگر اسکا خوف نہین تو کچھ مضائقہ نہین ہم سراج مین ہم
کیا ہی کہ نیلہ فاحشہ یعنی اوسکو ہونٹونکو اپنے منہ مین لیکر دبانا مطلقا مکروہ ہے خوف ہو یا نہو لیکن وہ دھن شارب ولا کحل اذا لم یقصد الزینۃ
او تطویل اللحیۃ اذا کانت بقدر المسنون وہو القبضۃ نہین مکروہ ہے تیل لگانا مونچھونکو اور نہ سرمہ لگانا بشرطیکہ بقصد زینت کے نہو یا تیل
لگانے سے مقصود داڑہی کی درازی نہو جبکہ بقدر مسنون یعنی یکمشت موجود ہی ہم واضح ہو کہ قصد زینت اور چیز ہے اور قصد جمال دوسری
چیز کیونکہ قصد جمال سے عیب کا دور کرنا اور وقار کا قائم رکھنا اور نعمت کا اظہار بطور شکر مقصود ہوتا ہی نہ فخر کے طور پر اور یہہ بات نفس کی
دلاوری کا اثر ہے اور قصد زینت نفس کے ضعف کا اثر ہوتا ہے اوسمین فخر وتکبر کا لحاظ ہوا کرتا ہی کذا فی الفتح ملخصا وصرح فی النہایۃ
بوجوب قطع ما زاد علی القبضۃ بالضم ومقتضاہ الاثم بترکہ اور نہایہ مین تصریح کی ہے کہ جو زیادہ یکمشت سی ہو اوسکا کاٹنا واجب ہی
اور یہہ اسبات کو چاہتا ہی کہ زائد کے نہ تراشنے سے گنہگار ہو ہم کیونکہ نہایہ مین کہا ہی وما وراء ذلک یجب قطعہ ہکذا عن رسول اللہ صلے
اللہ علیہ وسلم انہ کان یاخذ من اللحیۃ من طولہا وعرضہا رواہ ابو عیسی یعنی الترمذی فی جامعہ اور ایسا ہی معراج مین ہی اور فتح القدیر مین
اسکو نقل کیا ہی اور برقرار رکھا ہی نہر مین کہا ہی کہ بعض موالی سے مین نے سنا ہی کہ نہایہ مین یجب بحاء مہملہ ہی تو اسصورت مین زائد کو نہ کاٹنے
کا مضائقہ نہین شیخ اسمعیل نے کہا ہی کہ یہہ خلاف ظاہر ہے کیونکہ ایسے مواقع مین یستحب استعمال کرتے ہین قالہ الشامی الا ان یحمل الوجوب
علی الثبوت مگر یہہ کہ وجوب کے معنی ثبوت کے لئے جاوین ہم اسکی موید یہہ ہی کہ استدلال صاحب نہایہ کا وجوب پر دلالت نہین کرتا کیونکہ لفظ
کان یفعل تکرار ودوام پر دلالت نہین کرتا اسیلئے زیلعی نے لفظ یجب کو حذف کیا اور کہا وما زاد یقص اور اسیطرح شرح شیخ اسمعیل مین اور
منیہ مین ہی اور یہہ سنت ہی جیسے مجتبی مین ہی اور مجتبی اور ینابیع وغیرہما مین مذکور ہی کہ کچھہ مضائقہ نہین داڑہی کترانے مین اطراف سے جب دراز
ہو اور نہ ٹھڈی کے بال اوکھاڑنے مین مگر بوجہ زینت کے اور نہ بہوون کے بال لینے مین اور منہ کے بالونمین جبتک کہ مخنث کی مشابہت نہو اور
حلق کے بال منڈاوے اور ایک روایت ابو یوسف سے ہی کہ کچھہ مضائقہ نہین ہے واما الاخذ منہا وہی دون ذلک کما یفعلہ بعض المغاربۃ
ومخنثۃ الرجال فلم یبحہ احد واخذ کلہا فعل یہود الہند ومجوس الاعاجم فتح اور داڑہی مین سے لینا اسحال مین کہ وہ مشت سے کم ہو جیسا بعض
مغربی اور مخنث کرتے ہین پس اسکو کسی نے نہین مباح کیا اور کل کا منڈانا ہند کے کفار کا فعل ہی اور عجم کے مجوسیونکا کذا فی الفتح وحدیث
التوسعۃ علی العیال یوم عاشوراء صحیح واحادیث الاکتحال فیہ ضعیفۃ لا موضوعۃ کما زعم ابن عبد العزیز اور حدیث وسعت طعام کی عیال پر عاشورا کے
روز صحیح ہے اور حدیثین سرمہ لگانے کی اوس روز مین ضعیف ہین نہ موضوع جیسا ابن عبد العزیز نے گمان کیا ہی ہم حدیث توسعہ کی یہہ ہی کہ جو شخص
دسوین محرم کو اپنے عیال پر وسعت کرے یعنی بہت سا کھانا پکوا دے تو اللہ تعالی تمام سال اوسپر وسعت کرے حضرت جابر نے کہا کہ مین نے اسکو تجربہ
کیا خلاف نہین ہوا اور اکتحال کی حدیث وہ ہی جو بیہقی نے روایت کی ہی اور کہا ہی کہ ضعیف ہی جو کوئی عاشورا کے دن اثمد کا سرمہ لگاوے اوسکی آنکھ
کبھی نہ دکھیگی کذا فی الفتح مین کہتا ہون کہ مناسبت اسکے ذکر کی یہان یہہ ہی کہ صاحب ہدایہ نے استدلال کیا ہی اسپر کہ سرمہ لگانا روزہ دار کو مکروہ
نہین ہی اسطرح کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے رغبت دلائی سرمہ لگانے پر عاشورا کے روز اور اوس روز کے روزہ کیطرف بہی نہر مین کہا کہ ابن العز
نے اسپر اعتراض کیا ہی کہ آنحضرت صلعم سے اس روز بجز روزے کے اور کچھہ ثابت نہین ہوا چونکہ روافض نے بدعات ماتم وغیرہ کے قائم کئے اوسکے جواب مین جاہل
سنیون نے اظہار سرور وطعام واکتحال نکال کھڑے کئے اور احادیث موضوعہ اکتحال اور توسعہ مین روایت کین اور یہہ قول ابن العز کا مردود ہے اسطرح کہ
احادیث اکتحال کی ضعیف ہین موضوع نہین اور اس سے معلوم ہوا کہ قائل ابن العز ہی جیسا نہر اور حواشی سعدیہ سے واضح ہوتا ہی اور ابن العز وہ شخص ہے

جسنو مشکلات ہدایہ پر نکات لکہی ہے و لا بسواک رطب ولو عشیاً او رطبا بالماء علی المذہب اور نہین مکروہ ہے مسواک اگرچہ بعد زوال کے ہو یا تر ہو پانی مین
بہایا ہو مذہب صحیح کے ہم ابو یوسف پانی مین تر مسواک کو مکروہ کہتے ہین اسواسطے کہ بغیر ضرورت تری منہ مین جاتی ہے اسکا جواب یہہ ہے کہ آخر کلی کرنے سے
زیادہ تو نہین ہے اور تازہ مسواک کسیکے نزدیک مکروہ نہین ہے وکرہہ الشافعی بعد الزوال اور شافعی نے مکروہ کہا ہے مسواک کو بعد زوال کے وکذا
لا یکرہ حجامة وتلفف بثوب مبتل ومضمضة واستنشاق واغتسال للتبرد عند الثانی وبہ یفتی شرنبلالیہ عن البرہان اور ایسا ہی مکروہ نہین پچہنے لگوانے
اور تر کپڑا لپیٹنا اور کلی کرنا اور ناک مین پانی دینا اور نہانا ٹہنڈک کے لئے ابو یوسف کے نزدیک اور اسی پر فتوی ہے کذا فی الشرنبلالیہ عن البرہان
ہم اسواسطے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے سر مبارک پر پانی ڈالا اور حضرت روزہ سے تہے پیاس کی جہت سے اور گرمی سے اور ابن عمر کپڑا تر
کر کے اپنے اوپر لپیٹ لیتے تہے روزے مین کیہا لکہین اور اسوجہ سے کہ ان امور مین اعانت ہے عبادت پر اور دل تنگی کا دفع ہے اور امام ابو حنیفہ نے مکروہ کہا کہ
اسکی وجہ یہہ ہے کہ عبادت مین ملالت کا اظہار ہے کذا فی البرہان ویستحب السحور وتاخیرہ وتعجیل الفطر لحدیث ثلث من اخلاق المرسلین تعجیل الافطار
وتاخیر السحور والسواک اور مستحب ہے سحر کہانا اور سحر مین تاخیر کرنا اور افطار مین جلدی کرنا کہ حدیث شریف مین وارد ہے تین چیزین رسولونکی عادات
مین سے ہین افطار مین جلدی کرنا اور سحر کہانے مین تاخیر کرنا اور مسواک کرنا ہم بحر مین کہا ہے کہ مین نے فقہا کے کلام مین صریح نہین دیکہا کہ اکیلے
پانی سے بہی سنت سحر ادا ہو جاتی ہے کہ نہین لیکن ظاہر حدیث جو احمد نے روایت کی ہے اسپر دلالت کرتی ہے کہ سنت ادا ہو جاتی ہے چنانچہ فرمایا
کہ سحر کہانا بالکل برکت ہے تو تم اوسکو ترک نکرو اگرچہ کوئی تم مین سے ایک گہونٹ پانی ہی پی لے اسلئے کہ اللہ تعالی اور اوسکے فرشتے رحمت بہیجتے ہین
سحر کہانیوالونپر اور تاخیر اوس مقام تک مستحب ہے کہ رات باقی رہنے مین شک نہو پس اگر شک ہوگا تو کہانا مکروہ ہے صحیح روایت پر اور تعجیل افطار
مستحب ہے مگر ابر کے دن جبتک کہ ظن غالب غروب شمس کا نہو تاخیر کرے اگرچہ موذن اذان دیوے اور تعجیل مستحب یہہ ہے کہ تارے دن کے چہلکنے سے
پہلے ہو کذا فی الشامی **تنبیہ** فیض مین کہا ہے کہ جو شخص بلند مکان پر ہو جیسا اسکندریہ کا منارہ تو وہ افطار نکرے جبتک اوسکے نزدیک شمس غروب
نہو جاوے اور شہر والے اوس سے پہلے افطار کرسکتے ہین اگر اونکے نزدیک غروب ہو جاوے اوس سے پہلے اور یہی حال ہے طلوع کا فجر مین یا سحر مین **فروع**
مسائل ملحقہ شارح کے لا یجوز ان یعمل عملا یصل بہ الی الضعف فیخبز نصف النہار ویستریح الباقی نہین جائز ہے کہ کوئی ایسا کام کرے جس سے
ضعف ہو جاوے کہ مانع روزہ کا ہو تو نانبائی مثلا یون کرے کہ آدہے روز پکاوے اور باقی آرام کرے فان قال لا یکفینی کذب باقصر ایام الشتاء پس
اگر وہ شخص کہے کہ اسقدر عمل مجکو کفاف کے لئے بس نہین ہے تو تکذیب کیا جاوے جاڑے کے سب سے چہوٹے دن سے کہ قریب نصف روز کے ہوتا ہے ہم
رملی نے کہا ہے کہ جامع الفتاوی مین ہے کہ اگر معیشت مین اشتغال کی جہت سے روزہ سے ضعیف ہو جاوے تو اوسکو افطار جائز ہے اور ہر روزے کے بدلے
نصف صاع کہانا دے یعنی اوسصورت مین کہ اوسکو نہین گنجائش روزہ رکہنے کی نہی ورنہ قضا واجب ہوگی اور علی ہذا القیاس اگر کہیتی کاٹنے پر روزہ مین
فاقہ ہو اور تاخیر مین کہیتی ہلاک ہوتی ہو تو جواز افطار و قضا مین کچہ شک نہین اور یہی حال نانبائی کا ہے مگر جو ٹہلانیکا ذکر جو شارح نے کیا اوسمین نظر
ہے اسواسطے کہ دنکی زیادتی کمی کو کفایت مین دخل نہین پس وہ اوسکی رای پر مفوض ہوگا کہ اوسکی حال کو صلاح ہو پر محمول کرنا چاہئے انتہی لیکن نور الایضاح
مین جامع الفتاوی کے مسئلہ کیصورت اوس شخص کے لئے بیان کی ہے جسنے ہمیشہ کے روزے کی نذر کی ہو اور ہمارا کلام روزہ رمضان مین ہے پس مرتدوالے
کے باب مین یون کہنا چاہئے کہ جب اوسکے پاس اوسکو اور اوسکے عیال کی کفایت موجود ہو تو اوسکو افطار حلال نہین ہے کیونکہ اوسکو سوال
حرام ہے تو افطار بالاولی حرام ہوگا اور جو کفایت موجود نہو تو اوسکو عمل کرنا اوس مقدار کہ کفایت کرے جائز ہے اور بغیر افطار کئے اگر عمل نہو سکتا ہو
تو افطار جائز ہوگا بشرطیکہ دوسرا کام نہین کرسکتا جسمین روزہ بہی رکہہ سکے ایسا ہی اگر خوف ہو کہیتی کے ہلاک ہونیکا یا چوری جانیکا اور کوئی
آدمی ایسا نملے جو اجرت مثل پر کام کردے اور یہہ خود اوس کام کو کرسکتا ہے تو افطار جائز ہے اسواسطے کہ اس سے کمتر پر نماز کا توڑنا جائز ہے
کذا فی الشامی وفی التجنیس والملتقط المحترف بالعمل حتی مرض فافطر ففی کفارتہ قولان قنیہ پس اگر عمل کے جہت سے کسی انسان نے مشقت اوٹہائی یہان تک کہ

مریض ہوگیا پہر افطار کیا تو اوسکے کفارہ مین دو قول ہین کذا فے القنیہ ھ بعض نے کہا کہ کفارہ لازم ہی اور بعض نے کہا نہین اور بقالی
نے اسی پر فتوی دیا ہی اور آزاد کی قید اسلئے لگائی کہ لونڈی غلام اگر کام کی مشقت سی مریض ہوکر افطار کرین تو اونپر بالاتفاق کفارہ نہین کیونکہ وہ
معذور ہین اور مولے کے حکم سے مجبور ہان اونکو یون سمجہنا ہی کہ ایسے کام سے باز رہین تو اس تعلیل سے بظاہر یہہ معلوم ہوتا ہی کہ آزاد پر کفارہ
واجب ہی چنانچہ شرنبلالیہ مین اسکی ترجیح بیان کی ہی کذا فے الشامی وفی البزازیۃ لو صام عجز عن القیام صلی قاعدا لجمعا بین العبادتین
اور بزازیہ مین ہے کہ اگر کسی شخص کو روزہ رکہنے سے اسقدر ضعف ہو کہ نماز مین کہڑا نہو سکے تو وہ شخص روزہ رکہے اور نماز بیٹھکر پڑہے تاکہ دونو
عبادتین ادا ہون واللہ اعلم

## فصل فی العوارض المبیحۃ لعدم الصوم

یہہ فصل ہی اون عوارض مین جنمین
روزہ نرکہنا جائز ہے وقد ذکر المصنف منہا خمسۃ اور مصنف نے عوارض مین سے پانچ ذکر کئے یعنی سفر اور حمل اور دودہ پلانا اور مرض
اور بڑہاپا اور حقیقت مین نو ہین چنانچہ شامی نے چار یہہ بیان کئی ہین اکراہ یعنی دوسرے کے دباوسے روزہ توڑنا جہاد شدت گرسنگی پیاس کی یاد
اسلئے شارح نے کہا وبقی الاکراہ وخوف ھلاک او نقصان عقل ولو بعطش او جوع شدید ولسعۃ حیۃ باقی رہ گئی اکراہ اور خوف ہلاک کا یا خوف
نقصان عقل کا یہہ خوف اگرچہ پیاس سے ہو یا سخت بہوک سے یا سانپ کے کاٹنے سے ھ لسعۃ حیۃ معطوف ہی عطش پر جو متعلق ہی خوف ہلاک سے
قالہ الحلبی یعنے جب کسیکو سانپ کاٹ لے اور وہ دوا پینے کے لئے افطار کرے اور اکراہ سے مراد ایسی چیز سے زبردستی کرنی جو مضطر کرتی ہو جیسے
قتل کرنا اور عضو کاٹنا اور سخت مار دینا ہے اور خوف کی مثال جیسے بادشاہی عامل کسی شخص کو گرمی کے دنون مین عمارت کے کام پر پکڑ لیجاتے ہین
اور کام مین جلدی ہو اور روزہ رکہنے سے جان کا خوف ہو یا بہوک اور پیاس سے عقل کے جاتے رہنے کا خوف ہو تو افطار درست ہی اور خلاصہ مین
ہی کہ جب غازی یقینا جانتا ہو کہ دشمن سے قتال ہوگا رمضان مین اور در صورت عدم افطار کے ضعف کا خوف ہو تو افطار کرے کذا فی الشامی مختصرا
لمسافر سفرا شرعیا ولو بمعصیۃ لمسافر خبر مقدم ہی اور الفطر جو آگے آتا ہی مبتدا موخر ہے اور لام سے اشارہ اسطرف ہی کہ افطار جائز ہی لیکن روزہ
رکہنا افضل ہے اگر نقصان نکرے یعنے افطار جائز ہی مسافر کو کہ سفر شرعی رکہتا ہو یعنی تین دن رات کی مدت کا اگرچہ کسی گناہ مین سفر ہو اور حامل
او مرضع اما کانت او ظئرا علی الظاہر اور افطار جائز ہے جسکو حمل ہو یا دودہ پلاتی ہو خواہ ماں ہو یا دایہ بنا بر ظاہر الروایت کے ھ دایہ تو اس
جہت سے کہ عقد کے جہت سے اوسپر دودہ پلانا واجب ہی اور ماں اس جہت سے کہ اوسکو دودہ پلانا دیانۃ ہر حالت مین واجب ہی اور قضاء جب کہ
لڑکے کا باپ مفلس ہو یا بچہ غیر کا دودہ نہ پیتا ہو اور ابو السعود نے کہا ہی کہ دایہ کو افطار جائز ہی اگرچہ عقد رمضان ہی مین واقع ہو بر خلاف صدر الشریعۃ
کے کہ حلت کو مقید کیا ہی اور کہا ہی کہ جب رمضان سے پہلے عقد ہو چکا ہو تو حلال ہی خافت بغلبۃ الظن علی نفسہا او ولدہا ودودہ پلانیوالی کو افطار جائز
ہے اگر خوف کرتی ہو مرضع ظن غالب کی رو سے اپنی جان پر یا بچہ پر وقیدہ البہنسی تبعا لابن الکمال بما اذا تعینت للارضاع اور مقید کیا ہی اسکو
بہنسی نے ابن کمال کے اتباع سے ساتہہ اوسحالت کے کہ وہی متعین ہو دودہ دینے پر یعنی بچہ دوسری کا دودہ نہ پیتا ہو یا باپ مفلس ہو او مریض
خاف الزیادۃ لمرضہ یا جائز ہی افطار بیمار کو کہ روزہ رکہنے سے زیادت مرض کا خوف رکہتا ہو ھ یا دیر مین اچہا ہونیکا یا عضو کے بگڑنے کا کذا
فے البحر یا آنکہہ کے درد کا یا زخم کا یا سر درد کا یا اور سوای اسکے اور یہی حکم ہے اگر بیمار داری کرتا ہی بیمار و نکی یعنے اگر روزہ رکہیگا تو بیمار ون
کی خبرداری نکر سکیگا اپنے ضعف کی جہت سے اور بیمار تباہ ہو جاوینگے تو اوسکو بہی افطار جائز ہی قالہ الشامی وصحیح خاف المرض یا تندرست کہ خوف
رکہتا ہو بیماری کا یعنی بغلبۃ ظن وخادمۃ خافت الضعف بغلبۃ الظن بامارۃ او تجربۃ یا خادمہ کہ خوف کرتی ہو ضعف کا بغلبہ ظن کسی علامت سے یا تجربہ
سے او باخبار طبیب حاذق مسلم مستور یا غلبہ ظن ہو خبر دینے سے طبیب ماہر مسلمان مستور الحال کے ھ حاذق اسواسطے کہا کہ جسکو دخل تہوڑا سا
طب مین ہو او سکے قول کی تقلید جائز نہین اور مسلم اسواسطے کہا کہ کافر کے قول کا اعتماد نہین شاید اوسکی غرض عبادت کا خراب کرنا ہی جیسا
جیسا مسلمان نے نماز تیمم سے شروع کی اور اوسکو کافر نے پانی دینے کا وعدہ کیا تو وہ نماز قطع نکرے اور یہہ مسئلہ مذکور ہوچکا کذا فے البحر

عوارض مبیحہ

کی اصلی مطلب مولف کا یہ ہی کہتا ہون کہ جب لیسے طبیب کے قول سے افطار کرلے جسمین یہ شروط موجود نہو وین تو ظاہر اکفارہ لازم ہوگا
افطار کرلے مثل ہون جہالت و شبہہ کے کیونکہ علم طب ظنی نہیں اور لوگ اس سے غافل ہین قالہ الشامی وافاد فی النہر شمالا یحل لذا الطبیب الکافر وفیما
امر فیہ ابطال عبادۃ کو اور نہر مین بھی البحر کہا ہی کہ علاج مین کافر کا قول ماننا جس جگہ ابطال عبادت کا نہین ہی جائز ہے قلت وفیہ کلام
لان عداوتہم للمسلم کفرو فانی یطیبھم مین کہتا ہون کہ اسمین کلام ہے کیونکہ کفار کے نزدیک مسلمان کی خیرخواہی کفر ہے پہر اونسے کیا امید
کیا جا سکتا امر وفی البحر عن الظہیریۃ للامۃ ان تمتنع عن امتثال امر المولی اذا کان یعجزھا عن اقامۃ الفرائض لانھا مبقاۃ علی اصل الحریۃ
فی الفرائض اور بحر مین نقل کیا ہے ظہیریہ سے کہ باندی کو پہونچتا ہی کہ مولے کے فرمان کو نمانے جبکہ امر مذکور اوسکو عاجز کرے فرائض کے ادا سے
کیونکہ فرائض کے باب مین اوسکو اصل حریت پر باقی رکہا ہے مثلاً اگر نماز کا وقت تنگ ہوجاوے تو طاعت خدا وندی مولے کے حکم پر مقدم
ہوگی اور اس سے معلوم ہوا کہ اگر مولے کی اطاعت کی یہانتک کہ روزہ افطار کرلیا تو باندی پر کفارہ لازم ہوگا کذا فی الشامی الفطر یوم العذر
الا السفر کما سیجی یعنے مسافر وغیرہ کو افطار جائز ہے جس روز عذر حادث ہو مگر سفر جیسا متن مین مذکور ہوگا یعنی جس روز سفر کرے اوس روز کا
اتمام واجب ہی کذا فی الحلبی وقضوا لزوما ما قدروا بلا فدیۃ اور قضا کرین مسافر و حامل وغیرہ جسقدر روزے افطار کرین بدون فدیے ہم
احسین اشارہ ہی امام شافعی کے خلاف کا کہ اونکے نزدیک قضا اور فدیہ واجب ہی ہر روزے کے لئے نصف صاع گیہون کذا فی البدائع وبلا
ولاء لانہ علی التراخی ولذا جاز التطوع قبلہ بخلاف قضاء الصلوۃ اور قضا کرین بدون شرط پیاپے ہونیکے اسواسطے کہ قضائے صوم فوراً واجب نہین
اسی جہت سی قضا سے پہلے نفل روزہ جائز ہی اور اگر علے الفور وجوب ہوتا تو نفل روزہ مکروہ ہوتا کیونکہ تاخیر واجب کی ہی اوسکی تنگ وقتی
سے کذا فی البحر بخلاف قضاء نماز کے کہ وہ علی الفور ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی جو شخص کسی نماز سی سو جاوے یا
اوسکو بہول جاوے تو چاہیئے کہ اوسکو پڑہے جب یاد کرے تو یاد کرنا شرط ہی قضا پڑہنے کی اور یہ شرط سی ہمیں نہین ہوا مگر تی اس سی معلوم ہوا کہ
نماز فوت شدہ کو فوراً یاد آتے ہی پڑہے اور ظاہر یہ ہے کہ جسکے ذمہ فوائت ہون اوسکو نفلین مکروہ ہون لیکن مین نے مصرح نہین دیکہا کذا
فی النہر مین کہتا ہون کہ قضاء فوائت مین ہم بیان کر چکے کہ ایسے شخص کو نوافل مکروہ ہین مگر موکد سنتین مکروہ نہین کذا فی الطحطاوی ولو
جاء رمضان الثانی قدم الاداء علی القضاء ولا فدیۃ لما مر خلافا للشافعی اور اگر دوسرا رمضان آگیا تو ادا کو قضا پر مقدم کرے اور فدیہ
لازم نہین کیونکہ قضا کا وجوب علی الفور نہین ہی برخلاف امام شافعی کے کہ وہ قضا کے ساتھہ ایک مسکین کا کہانا دینا بہی ہر روزے کے لئے کہتے
ہین قالہ الحلبی ویندب لمسافر الصوم لایۃ وان تصوموا خیر لکم والخیر بمعنی البر لا افعل التفضیل ان لم یضرہ اور مستحب ہی مسافر کو روزہ بمقتضائے آیۃ شریف
وان تصوموا خیر لکم کے یعنی تمہارا روزہ رکہنا اچہا ہی تمہارے لئے اگر نقصان نکرے یعنی خوف ہلاک کا نہو ورنہ افطار واجب ہوگا کذا فی البحر
اور خیر بمعنی نیک کے ہی نہ افعل التفضیل کیونکہ افعل التفضیل کہنے سی یہ معنی ہونگے کہ روزہ رکہنا بہت بہتر ہے اور افطار بہی بہتر حالانکہ افطار
مباح ہے نہ بہتر کذا فے الطحطاوی فان شق علیہ او علی رفیقہ فالفطر افضل لموافقتہ الجماعۃ پس اگر دشوار ہو روزہ اوسپر یا اوسکے رفیق پر
تو افطار افضل ہے بسبب موافقت اپنے گروہ کے ہم رفیق اسم جنس ہی شامل ہی واحد و جمع کو اور بعض نسخوں مین رفقتہ ہی تثنیہ جب
اوسکے سب رفیق یا اکثر مفطر ہون اور نفقہ مشترک ہی تو افطار افضل ہی جیسا خلاصہ وغیرہا مین ہی اور جماعت کی موافقت یعنی اوسپر نفقہ کے
خرچ کی تقسیم دشوار ہی یا اسکا ساتہہ دینا شاق ہے قالہ الشامی فان ماتوا فیہ ای فی ذلک العذر فلا تجب علیہم الوصیۃ بالفدیۃ لعدم
ادراکہم عدۃ من ایام اخر پس اگر مرجاوین معذور مذکور اوسی عذر مین تو اونپر وصیت فدیہ کی واجب نہین ہی کیونکہ اونکو نہین ملی گنتی
شمار دوسرے ایام کی جو آیت قرانی مین منصوص ہی ہم یعنی چونکہ نہ قضا واجب ہوئی نہ فدیہ تو وصیت واجب نہوئی کہ وصیت وجوب کی فرع
ہے اور معلوم رہے کہ وصیت جب واجب ہوتی ہی جب اوسکے پاس مال ہو کذا فی شرح الملتقی ولو ماتوا بعد زوال العذر وجبت الوصیۃ بقدر

اذا أكمل عدة من أيام أخر اور اگر مریض نے زوال عذر کے بعد تو وصیت واجب ہے بقدر شمار ان ایام کے جو اوسکو ملے وما من أفطر عمدًا
فوجوبه عليه بالأولى لیکن جس شخص نے بلا عذر افطار کیا ہو پس وجوب وصیت اوسکے ذمہ بطریق اولےٰ ہے ھ رحمتی نے کہا کہ اس شخص کو ملے
فرصت اور اک زمانہ قضا کی شرط نہیں کیونکہ ادا وقت پر رکہہ سکتا تہا اوسنے وقت کو بیہودہ کہو دیا اھ فدى لزوما عنه أي عن الميت وليه الذي
يتصرف في ماله كالفطرة قدرًا اور فدیہ دیوے وہ جو میت کیطرف سے اوسکا ولی جو اوسکے مال میں تصرف کرتا ہے مانند فطرہ کی مقدار میں ھ یعنی ولی کو
فدیہ ادا کرنا ثلث مال سے لازم ہے جب وصیت کی ہو اور نہیں تو لازم نہیں بلکہ جائز ہے سراج میں کہا ہے کہ اسیطرح زکوۃ ہے وارث کے ذمہ ادا کرنا اوسکا
لازم نہیں مگر وصیت سے مگر یہ کہ وارث تبرعا ادا کرے اھ الذی یتصرف سے اشارہ ہے کہ لفظ ولی وصی کو بھی شامل ہے کذا فی البحر اور تشبیہ فطرہ کی ساتھ
صرف مقدار اور ادا قیمت کے جواز میں ہے یہانتک کہ تملیک یہاں شرط نہیں بلکہ اباحت کافی ہے بخلاف فطرہ کے اور قہستانی نے کہا ہے کہ
اطلاق کلام کا دلالت کرتا ہے کہ اگر ایک فقیر کو سب فدیہ دیدیوے تو جائز ہے نہ عدد شرط ہے نہ مقدار لیکن اگر نصف صاع سے کم دیگا تو وہ شمار میں نہیں
اسی پر فتوی ہے یعنی بخلاف فطرہ کے ایک قول پر جیسا گذر چکا قاله الشامي بعد قدرته عليه أي على قضاء الصوم وفوته أي فوت القضاء بالموت بعد
اسکے کہ میت کو قدرت قضاء صوم کی حاصل ہوئی پھر موت کی جہت سے قضا فوت ہوئی اور ظرف یعنی بعد الخ متعلق فدى کے ہے اور فوته کا عطف قدرته پر ہے
فلو فاته عشرة أيام فقدر على خمسة فداها فقط پس اگر دس روزے میت سے فوت ہوئے پھر اسکو پانچ روزہ کی قدرت ملی تو پانچ ہی کا فدیہ دیگا ھ
اس تقریر میں اشارہ ہے کہ طحاوی نے جو کہا ہے کہ یہہ قول محمد کا ہے اور شیخین کے نزدیک وصیت اور فدا تمام روزون کا واجب ہے اگر ایکروز کی بھی
قدرت ملی سو یہہ قول طحاوی کا مردود ہے اسواسطے کہ یہہ خلاف صرف نذر میں ہے نہ رمضان میں کیونکہ وجوب بقدر قدرت کے ہوتا ہے جیسا ہدایہ وغیرہ میں
تنبیہ کی ہے بوصيته من الثلث متعلق بفدى وهذا لو له وارث وإلا فمن الكل قهستاني میت کی وصیت کی جہت سے ولی فدیہ دے ثلث مال
اور یہہ اوس صورت میں ہے کہ میت کا کوئی وارث ہو اور اگر وارث نہو تو کل مال سے دیوے کذا فی القہستانی ھ اسلئے کہ زیادتی کی ممانعت وارث کے
حق کے سبب سے ہے پھر جب وارث نہو تو منع نہیں ہے جیسا اس صورت میں کہ وارث ہو اور اجازت دے اور یہی حکم ہے اگر وارث ایسا ہو جسپر رد نہیں ہوتا
یعنے زوجین میں سے کوئی ہو تو وارث کے حصہ کے بعد زیادت علی الثلث کی گنجایش ہے قاله الشامي وإن لم يوص وتبرع وليه به جاز إن شاء
الله ويكون الثواب للولي اختيار اور اگر میت نے وصیت نہیں کی اور ولی نے بطور احسان فدیہ دیا تو جائز ہے ان شاء الله اور ثواب واسطے ولی کے ہوگا
کذا فی الاختیار ھ اختیار کی عبارت میں نے اسطرح دیکہی ہے وإن لم يوص لا يجب على الورثة الإطعام لأنها عبادة فلا تؤدى إلا بأمره
وإن فعلوا ذلك جاز ويكون له ثوابه انتہی اور کچہہ شبہہ نہیں کہ ضمیر له کی میت کیطرف ہے اور یہی ظاہر ہے کیونکہ وصی نے میت ہی کیطرف سے صدقہ دیا ہے
اپنی طرف سے پس ثواب میت کو ہوگا جیسا ہدایہ میں تصریح کی ہے کہ انسان کو پہونچ سکتا ہے کہ اپنے عمل کا ثواب کسی غیر کو دے صلوۃ ہو یا صوم یا صدقہ
وغیرہ ہاں اگر کسی غیر کیطرف سے صدقہ دیگا تو اسکے ثواب میں کچہہ کمی نہوگی قاله الشامي وإن صام أو صلى عنه الولي لا لحديث النسائي لا يصوم أحد عن أحد
ولا يصلي أحد عن أحد لكن يطعم عنه وليه اگر روزہ رکہے یا نماز پڑہے میت کیطرف سے اوسکا ولی تو نہیں جائز ہے واسطے حدیث نسائی کے کہ نہ روزہ
رکہے کوئی کسیکی طرف سے اور نہ نماز پڑہے کوئی کسیکی طرف سے لیکن کہانا دیوے اوسکی طرف سے اوسکا ولی وكذا يجوز لو تبرع عنه وليه بكفارة يمين أو قتل
بالطعام والكسوة بغير إعتاق اور اسیطرح جائز ہے اگر تبرع کیا اوسکی طرف سے اوسکے ولی نے کفارہ یمین یا قتل میں ساتھ کہانا کہلانے یا کپڑا پہنانے کے
سوائے آزاد کرنیکے ھ اسیطرح ہے زیلعی اور درر اور بحر اور نہر میں لیکن شرنبلالیہ میں کہا ہے کہ تبرع وارث کا کفارہ قتل میں کسی چیز کے ساتھ صحیح نہیں
ہے کیونکہ اوسمیں واجب اعتاق رقبہ کا ہے اور وارث کا اعتاق اوسکی طرف سے صحیح نہیں جیسا ذکر کیا ہے اور اعتاق کا بدل صوم ہے اوسمیں فدیہ صحیح نہیں
اور اطعام اور کسوۃ اس کفارہ میں ہوتا ہی نہیں تو کفارہ قتل کو کفارہ یمین کے شریک کرنا سہو ہے انتہی ما فی الشرنبلالیہ وکذا فی العزمیہ اور علامہ قدسی
نے اسکا جواب دیا ہے جسکو ابو السعود نے اوسکو نقل کیا ہے کہ قتل سے مراد قتل الصید ہے نہ قتل النفس میں کہتا ہون کہ اسپر یہی وارد ہوتا ہے کہ صوم قتل الصید میں

اصل نہین ہے بلکہ وہ بدل ہی اسواسطے کہ جو اوسمین ہے کہ اوسکی قیمت سی ہی ضرب کا ہو جو صوم ہین نہ ہم ہو یا طعام کہ صدقہ دیا جاوی پر تقدیر
کہ نصف صاع یا ہر نصف کے بدلے ایک روزہ رکھا جاوے اور کافی کا مخلص یہہ ہے کہ جو شخص ایسی روزہ سی عاجز ہو کہ بدل ہی غیر کا جیسے کفارہ یمین اور قتل
پس اگر فدیہ دیوی تو اپنی طرفسے اپنی حیات مین اسطرح کہ شیخ فانی ہو تو نہین صحیح ہے دونو کفارہ نہین اور اگر وصیت کی فدیہ کی تو صحیح ہو یہ دونو نہین اور
اگر اوسکی طرفسے اوسکی ولی نے تبرع کیا تو کفارہ قتل مین صحیح نہین کیونکہ اوسمین واجب عتق ہی اور تبرع اسکا درست نہین اور کفارہ یمین مین صحیح ہی لیکن
کسوہ اور اطعام مین نہ اعتاق مین جیسا ہمنے بیان کیا یہہ مقام اسطرح سمجھنا چاہیے غنیمت جانکر کہ یہان بہت سے افہام کے قدم لغزش کہا گئے ہین قال
الشامی وبسطہ لما فیہ من الزام الولاء للمیت بلا رضاہ یعنے اعتاق کے ساتھہ تبرع ولی کا اسلئے جائز نہین کہ اوسمین میت کے ذمہ ولا رکا لازم
کرنا ہی بدون اوسکی رضا کے یعنی اگر اعتاق میت کیطرفسے صحیح کہا جاوی تو ولا یعنی ترکہ غلام آزاد مذکور کا در صورت نہونے اوسکے کسی وارث نسبی کے میت
کو پہونچیگا ہم اسواسطے کہ ولا ایک علاقہ ہے مانند علاقہ نسب کے علاوہ برین ولا نفع خالص نہین کیونکہ آقا اپنے غلام آزاد کا عاقلہ بھی ہی کہ اوسکی طرف سے
خون بہا دیتا ہی اور ایسی ہی اوسکے عصبات بعد اوسکی موت کے اور یہان نہین وارد ہوتا ہی جو ہدایہ مین مذکور ہی کہ انسانکو جائز ہی کہ عمل کا ثواب غیر
کو دیدی اور یہہ اعتاق کو بھی شامل ہی کیونکہ یہان مراد اعتاق بطور نیابت کی ہی میت سی روزہ کے بدلہ بخلاف اوس صورت کے کہ اپنی غلام کو آزاد کرے اور
اوسکا ثواب میت کے لئے کر دی اسواسطے کہ اعتاق معتق کیطرفسے اصالۃ ہوا اور ولا اوسکی رہی صرف ثواب میت کو ہوا الخ بخلاف تبرع کسوہ و اطعام
کے کہ نیابۃ ہو سکتا ہی واسطے نہونے الزام کے قال الشامی وفدیۃ کل صلوۃ ولو وترا کما مر فی قضاء الفوائت کصوم یوم علی المذہب اور فدیہ ہر نماز کا اگرچہ
وتر ہو جیسا قضاء فوائت مین مذکور ہوا مثل فدیہ ایک روز کے روزہ کے ہی صحیح مذہب پر ہم اور جو محمد بن مقاتل نے امام محمد سے ذکر روایت کیا ہی کہ ہر
کی پانچون نماز ہر ایک کے لئے نصف صاع ہی پس انہون نے اوس سے رجوع کیا ہی اور کہا ہی کہ ہر نماز فرض ہے جیسا ہر روز کا روزہ فرض ہو اور یہی صحیح ہے کذا
فی السراج وکذا الفطرۃ اور اسطرح فطرہ ہم یعنی عید کا فطرہ مانند فدیہ ایکدن کے روزہ کے ہی جیسا کہ پہلے معلوم ہوچکا اور ظاہر ہی کہ یہہ تشبیہ
مسئلہ تبرع کی ہو اور حلبی نے کہا ہی کذا الفطرۃ کے معنی یہہ کہ ولی فطرہ نکالے میت کی وصیت سے قال الشامی والاعتکاف الواجب یطعم عنہ لکل یوم
کالفطرۃ ولو بلا وصیۃ اور اعتکاف واجب مین کہانا کھلایا جاوی میت کیطرفسے ہر روز کے لئے مانند فطرہ کے یعنی مقدار مین کذا فی الولوالجیۃ ہم اگر
میت نے وصیت کی ہو تو لزوما ثلث سے دیا جاویگا ورنہ جوازا والحاصل ان ما کان عبادۃ بدنیۃ فان الوصی یطعم عنہ بعد موتہ عن کل واجب کالفطرۃ
والمالیۃ کالزکوۃ یخرج عنہ القدر الواجب والمرکب کالحج یحج عنہ رجلا من مال المیت بحر اور حاصل یہہ ہے کہ جو عبادت بدنی ہو جیسے نماز تو وصی میت کیطرف
سے کہانا دیوی اوسکے مرنیکے بعد بدلے ہر واجب کے مثل فطرہ کے اور جو عبادت مالیہ ہی جیسے زکوۃ پس نکالی میت کیطرفسے بقدر واجب اور جو عبادت مرکب
بدنی اور مالی سی یعنی حج تو حج کراوی میت کیطرفسی ایک شخص کو بھیجکر میت کے مال سی کذا فی البحر والمستثنی الفانی العاجز عن الصوم الفطر ویفدی وجوبا ولو فی اول الشہر
اور شیخ فانی کو جو روزہ سی عاجز ہو افطار جائز ہے اور فدیہ دیوی وجوبا اگرچہ مہینے کے شروع مین دیوی ہم فدیہ اسواسطے واجب ہوا کہ یہہ شیخ
جائز نہین ہی کہ قضا لازم آوی کذا فی النہر اور فدیہ دینی مین رمضان کا اول و آخر برابر ہے کذا فی البحر وبلا تعدد فقیر کالفطرۃ لو موسرا والا
فیستغفر اللہ اور فدیہ مین تعدد فقیر کا شرط نہین ہی اور فدیہ مثل فطرہ کے ہی اگر تونگر ہو ورنہ اللہ تعالی سی استغفار کرے ہم استغفار کا ذکر شامی
اور بحر مین مسئلہ نذر دائمی کے بعد بیان کیا ہی جبکہ نذر کرے ہمیشہ روزہ رکہنے کی اور معیشت مین مشغول ہو جاوی پس ظاہر ہے کہ یہہ اوسکے ساتھہ متعلق ہی
شیخ فانی کے مسئلہ کے ساتھہ جو اس سی پہلے ہی کیونکہ شیخ فانی سے کسیوجہ سی تقصیر نہین پائی گئی بخلاف ناذر کے اسواسطے کہ نذر چہوڑ کر جب معیشت
مین مشغول ہوا تو ایک قسم کی تقصیر ہوئی اگرچہ معیشت کی مشغولی واجب ہی اسلئے کہ اوسمین حفظ نفس کی نیت ہی قال الشامی ہذا اذا کان الصوم
بنفسہ مطلوبا ... وجوب فدیہ شیخ فانی وغیرہ پر اسصورت مین ہی کہ صوم بذات خود اصل ہوا ورنہ ... اداء کا مثلا علیہ صوم جیسے رمضان اور اوسکی
قضا اور نذر مثلا ... صوم ... کی نذر کی یا صوم معین کی نذر کی اور وہ دن اوسمین گذر گیا تو فدیہ جائز ہی کذا فی البحر حتی لو لزمہ الصوم بکفارۃ یمین

او قتل لم یجز لہ تحریر الفدیۃ لان الصوم ہنا بدل عن غیرہ یہانتک کہ اگر لازم ہوا اوسپر روزہ ظہار یا قتل کا پہر عاجز ہو گیا تو فدیہ جائز نہیں کیونکہ روزہ
یہان غیر کا بدل ہے م یہہ تفریع ہے اصل قاعدہ کی کہ صوم ہو اور کفارہ یمین اور قتل کے ذکر کرنے سے احتراز ہے کفارہ ظہار اور افطار سے جیسے
سے عاجز ہو تنگدستی کے سبب اور روزہ سے بزیادتی عمر کے سبب تو اوسکو بالنفس جائز ہے کہ ۶۰ مسکینوں کو کہانا دیوے اور اطعام کفارہ یمین میں صیام
کا بدل نہیں ہے بلکہ صیام بدل ہے اطعام کا کذا فی السراج اور بحر میں خانیہ ... اور خانیہ سے نقل کیا ہے کہ اسیطرح حکم ہے منذر الیاس ... احرام
میں تکلیف کی جہت سے اور ذبح کی مقدور نہیں اور نہ تین صاع طعام کے کہ چھہ مسکینوں پر تقسیم کرے اور وہ شخص شیخ فانی ہے روزہ کی طاقت نہیں رکھتا
پہر روزہ کے بدلے کہانا دیا تو جائز نہوا کیونکہ صوم بدل ہے قال الشامی ولو کان مسافرا فمات قبل الاقامۃ لم یجب الایصاء اور اگر مسافر ہو
مرجاوے اقامت سے پہلے تو فدیہ کی وصیت اوسکو واجب نہیں م یہہ تفریع ہے خوطب باداۂ پر اور ضمیر کان کی عائد ہے عاجز کیطرف یعنی
وصیت اوسپر اسجہت سے واجب نہیں کہ اوسکو اسقدر فرصت نہیں ملی کہ ایام صیام کو قضا کرتا و متی قدر قضی لان استمرار العجز شرط الخلیفۃ
اور جب قدرت ہو (یعنی شیخ فانی کو جو فدیہ ادا کر چکا ہے) تو قضا کرے اسواسطے کہ دوام عجز کا شرط ہے خلیفہ ہونے فدیہ کا صوم میں م بحر میں
کہا ہے کہ صوم کی قید اسواسطے لگائی کہ تیمم خارج ہو جاوے کہ جب پانی پر قدرت ہو تو نماز نہیں باطل ہوتی اسواسطے کہ تیمم کا خلیفہ ہونا شرط
ہے صرف عجز پر پانی سے نہ دوام عجز پر قال الشامی وھل تکفی الاباحۃ فی الفدیۃ قولان المشہور نعم واعتمدہ الکمال اور اباحت فدیہ میں
کافی ہے یا نہیں اسمیں دو قول ہیں مشہور یہہ ہے کہ کافی ہے اور اسی پر کمال نے اعتماد کیا ہے م جسمیں لفظ اطعام وارد ہوا ہے اوسمیں اباحت اور
تملیک دونوں جائز ہیں بخلاف اسکے جسمیں لفظ ایتاء یا اداء کا ہے اسلئے کہ وہ صرف تملیک کیواسطے ہے قہستانی عن المضمرات وغیرہ ولزم نفل
شرع فیہ قصدا کما فی الصلوۃ اور لازم ہے وہ روزہ نفل کہ شروع کیا ہوا اوسکو قصدا جیسا صلوۃ میں مذکور ہوا فلو شرع ظنا فافطر ای
فورا فلا قضاء م پس اگر شروع کیا واجب کے گمان پر پہر معلوم ہوا کہ واجب ذمہ پر نہیں ہے پہر افطار کیا اوسیوقت یعنی بمجرد معلوم ہونیکے تو
قضا اوسکے ذمہ لازم نہیں ہے اما لو مضی ساعۃ لزمہ القضاء لانہ بمضیہا صار کانہ نوی المضی علیہ فی ہذہ الساعۃ تجنیس و مجتبی لیکن
اگر بعد علم کے ایکساعت گذر گئی پہر افطار کیا تو اوسپر روزہ کی قضا لازم ہوا کیونکہ جب ساعت گذری تو گویا اوسنے نیت روزہ کی بقا کی اس ساعت میں
کی کذا فی التجنیس والمجتبی اداء او قضاء ای یجب اتمامہ فان فسد ولو بعروض حیض فی الاصح وجب القضاء لازم ہے
نفل ادا ہو یا قضا یعنی واجب ہے پورا کرنا ادا کی صورت میں پہر اگر فاسد ہو جاوے اگرچہ فساد حیض آنیکی جہت سے ہوا تو اصح روایت میں قضا واجب ہے الا
فی العیدین وایام التشریق فلا یلزم لصیرورتہ صائما بنفس الشروع فیصیر مرتکبا للنہی مگر عیدین اور ایام تشریق میں کہ اونمیں اتمام لازم نہیں
نہ ادا اور نہ قضا اسواسطے کہ روزہ کے شروع کرتے ہی صائم ہو گیا پس مرتکب ہوا نہی کا م پس اوسکی حفاظت واجب نہوئی بلکہ ابطال واجب
ہوا اور وجوب قضا مبنی وجوب حفاظت پر ہے پس جیسے اتمام واجب نہوا قضا بہی واجب نہوئی بخلاف اسکے کہ ان ایام میں صوم کی نذر کی اسواسطے کہ نذر لازم
ہو جاتی ہے اسیطرح کہ ایام غیر منہیہ میں انکی قضا کرے کیونکہ نفس نذر میں ارتکاب معصیت کا نہیں ہے بلکہ شروع صوم میں معصیت ہے پس نذر منعقد ہوئی اور
قضا لازم ہوئی اور شروع نہیں کذا فی البحر واما الصلوۃ فلا یکون مصلیا ما لم یسجد بدلیل مسئلۃ الیمین اور نماز میں تو مصلی نہیں شمار کیا جاتا ہے
جبتک سجدہ نکرے بدلیل مسئلہ یمین کے م یہہ جواب ہے ایک سوال کا حاصل یہہ ہے کہ اوقات منہیہ میں چاہیے تہا کہ نماز بہی واجب نہوتی شروع کرنیسے
ایام منہیہ میں شروع کرنیسے نہیں واجب ہوتا جواب کا حاصل یہہ ہے کہ نماز میں معصیت کا مباشر صرف شروع سے نہیں ہوتا جبتک سجدہ نکرے کیونکہ اگر کسی شخص نے
قسم کہائی کہ نماز نہ پڑہیگا تو بغیر سجدہ کئے حانث نہیں ہوتا بخلاف صوم کے ایام منہیہ میں کہ صرف شروع سے معصیت کا مباشر ہو گیا کذا فی المنح ولا یفطر
الشارع فی نفل بلا عذر فی روایۃ وہی الصحیحۃ اور نہ افطار کرے شروع کرنیوالا نفل میں یعنی روزہ نہ توڑے بیٹہا ایک روایت میں یہی روایت صحیح ہے م یہی
ظاہر الروایۃ ہے کذا فی المنح وتعبیرہ اسکو تنکیر کے ساتہہ بیان کرنا چاہیئے تہا قالہ الشامی وفی البحر یحل بشرط ان یکون من نیتہ القضاء

مقصود حاصل نہین یعنی دفع اذیت آدمیون سے اور اگر دار الاسلام سے دار الحرب کو نکالدینا مراد لیجیے تو یہہ نہین اوسکے ارتداد کا خوف ہے تو ثابت ہوا کہ نفی عن جمیع الارض مراد
ہے اسطرح پر کہ اوسکو ایک مکان مین قید کیجیے تا جمیع اہل ارض اوسکے شر سے محفوظ رہین بجز موضع حبس اسواسطے کہ محبوس کو خارج من الدنیا بولتے ہین وظاہر کہ
انّ المراد تنویع الاجزیۃ علی الاحوال کما تقرّر فی الاصول اور ظاہر ہے کہ آیت قرآنی مین تقسیم جزاؤن کے احوال پر مراد ہے چنانچہ کتب اصول مین
ثابت ہو چکا ہے ہم قطاع الطریق کی جزا قرآن مجید مین قتل کرنا یا سولی دینا یا ہاتھہ پاؤن کا کاٹنا یا نفی یعنی حبس مذکور ہے تو اگر آیت کے اطلاق پر عمل کیجیے تو سخت
گناہ کی ہلکی جزا اور ہلکی گناہ کی سخت جزا جائز ہو سکتی ہے اور یہہ امر قواعد شرع اور عقل کے مخالف ہے تو واجب ہوا تقسیم جزا کا قائل ہونا سخت گناہ کی سخت
جزا اور ہلکی کی ہلکی اسواسطے کہ برابری عقوبت کی باوجود تفاوت جنایت کے حکمت کے مخالف ہے اور یہہ کیونکر نہو حالانکہ محمد بن الحسن نے عبد اللہ بن عباس سے روایت کی
ہے کہ ابی بردہ کے لوگون نے قطاع الطریقی کی تو جبرئیل علیہ السلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئے یہہ حد لیکر کہ جسنے قتال کیا اور مال لیا اوسے صلب
قتال کیا اور مال نہین لیا وہ قتل کیا جاے اور جسنے مال لیا اور قتل نہین کیا اوسکے ہاتھہ پاؤن کاٹے جاوین جانب خلاف سے اور جو مسلمان ہوکر آوے تو اسلام نے
گناہ گذشتہ کو گرادیا اور عطیہ کی روایت مین ابن عباس سے یون ہے کہ جسنے راہ مین ہرکایا اور قتل نہین کیا اور مال نہین لیا وہ نفی کیا جاے کذا فی الفتح والمطلب
اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور لیث اور اسحق اور ہمارے احمد کا اور ابو ثور اور داؤد ظاہری کے نزدیک امام کو اختیار ہے اطلاق آیت پر عمل کرنیکا بعد التعزیر للمباشرۃ
منکر المعصیۃ حتی یتوب لا بالقول بل بظہور سیماء الصلحاء او یموت رہزن کو محبوس کیا جاے اور بعد تعزیر کے مخالف شرع ہونیکے سبب یہان تک
توبہ کرے نہ فقط زبانی توبہ بلکہ علامات صالحین کے ظہور سے یا مر جاے وفیہ مین الرّاقم توبہ ظاہر نہون ہم مصنف نے اپنی شرح مین کہا کہ متون فقہ مین تعزیر مذکور نہین حالانکہ
مفتی الثقلین نے حبس بعد التعزیر کی تصریح کی ہے لسبب ارتکاب منکر یعنی تخویف کے اور صاحب کفایہ نے تمرتاشی سے اسیطرح نقل کیا ہے چنانچہ اخی زادہ نے اسکو ذکر کیا ہے انتہی
وان اخذ مالاً معصومًا بان یکون لمسلم او ذمی کما تقرر واصاب کلًّا نصاب قطع یدہ ورجلہ من خلاف ان کان صحیح الاطراف لئلا یفوت
نفعہ وهذه حالۃ ثانیۃ اور اگر رہزن نے مال معصوم لیا اسطرح کہ وہ مال مسلم یا ذمی کا ہو چنانچہ مذکور ہو چکا اور پہونچا مال ہر شخص کو بقدر نصاب کے تو اوسکا ایک
ہاتھہ اور ایک پاؤن قطع کیا جاوے جانب مخالف سے بشرطیکہ اوسکے ہاتھہ پاؤن صحیح سالم ہون تاکہ اوسکی منفعت حاجات انسانی کی نہ فوت ہوان اور یہہ دوسری حالت
ہے مخالف سے یہہ مراد ہے کہ داہنا ہاتھہ اور بایان پاؤن کاٹنا چاہیے تا رفع حاجت ہو سکے اور صحیح الاطراف کی قید سے معلوم ہوا کہ اگر اوسکا بایان ہاتھہ اور داہنا پاؤن مقطوع یا شل
ہوگا تو قطع نہوگا اور نصاب کی قید سے معلوم ہوا کہ اقل نصاب مین قطع نہین کذا فی المنح وان قتل معصومًا ولم یأخذ مالًا قتل وهذه حالۃ ثالثۃ حدًّا لا قصاصًا
فلذا لا یعفو عنہ ولیٌّ ولا یشترط ان یکون القتل موجبًا للقصاص لوجوبہ جزاءً محاربۃً لله تعالیٰ کما افاده وهذا الحل یستغنی عن
تقدیر مضاف کما لا یخفی اور تیسری حالت یہہ ہے کہ اگر قتل کرے شخص معصوم کو اور مال نہ لے تو وہ بنابر حد کے قتل کیا جاے گا نہ ازروے قصاص کے تو یہہ سبب ہے کہ ولی مقتول
اسکو معاف نہین کر سکتا اور شرط نہین ہے کہ قتل کرنا قاطع طریق کا موجب قصاص ہو یعنی مباشرت آلہ اور قطاع الطریق کا قتل کرنا شرط نہین بلکہ ایک شخص کا قتل کرنا سب کے
قتل کیواسطے کافی ہے بسبب اسکے کہ قتل کے اللہ تعالیٰ کی لڑائی کے بدلے اور اللہ تعالیٰ کی لڑائی سے اسکی نافرمانی مراد ہے اور اس تقریر سے تقدیر مضاف کی حاجت نہین آیت
قرآنی مین چنانچہ مخفی نہین ہم آیۃ قرآنی یعنی (انما جزاء الذین یحاربون الله ورسوله الآیۃ) مین مضاف اکثر علما محذوف مانتے ہین یعنی یحاربون اولیاء اللہ یا
یحاربون عباد اللہ ہو اسواسطے کہ محاربہ خدا سے ممکن نہین شارح ذکر کیا جب محاربہ کو بمعنی مخالفت امر کے کہا بطریق اطلاق اسم سبب کا سبب پر تو تقدیر مضاف کی
کچھہ حاجت نہین والحالۃ الرابعۃ ان قتل واخذ المال خیّر الامام بین ستۃ احوال ان شاء قطع من خلاف ثم قتل او قطع ثم صلب او فعل
الثلثۃ او قتل وصلب او قتل فقط او صلب فقط کذا فصّلہ الزیلعی اور چوتھی حالت یہہ ہے کہ اگر رہزن قتل کرے اور مال بھی لے تو امام مختار ہے چھہ جزا
دینے مین جسطرح چاہے اگر چاہے ہاتھہ پاؤن جانب مخالف سے قطع کرے پھر اسکو قتل کرے یا چاہے قطع کرکے پھر سولی دے یا قطع اور قتل اور سولی تینون عمل مین لاوے یا قطع
کرے اور سولی دے یا فقط قتل کرے یا فقط سولی دے اسیطرح زیلعی نے تفصیل کی شرح کنز مین ہم وجہ حصر یہہ ہے کہ جب تینون مین قطع اور قتل اور سولی تو امام کو اختیار
ہے کہ اول اور ثانی مین یا اول اور ثالث مین جمع کرے یا ثانی پر اقتصار کرے یا ثالث پر یا ثانی اور ثالث مین جمع کرے یا ثلاثہ کو جمع کرے ثم صلب حیًّا فی

لا معہ وکیفیتہ فی الجوہرۃ اور سولی پر زندہ چڑہادے قول اصح میں اور سولی پر چڑہانیکی کیفیت جوہرہ میں مذکور ہے جوہرہ نیرہ میں کیفیت سولی پر چڑہانیکی یون مذکور ہے کہ ایک لکڑی زمین میں گاڑی پہر اوسکے اوپر ایک اور لکڑی عرض میں باندہی اوسپر رہزن اپنے دونون پانون رکہے دوسری لکڑی پر تیسری لکڑی اور باندہی عرض میں آسمین دونون ہاتہہ اوسکے باندہے پہر برچہی سے اوسکی بائین چہاتی میں کونچے اور برچہی سے اوسکا پیٹ خوب ہلادے یہان تک کہ مرجاوے کذا فی النہر ویبعج بطنہ برمح تشہیرا لہ ویخضخضہ بہ حتی یموت اور اوسکا پیٹ برچہی سے پہاڑے اوسکی تشہیر کیواسطے اور اوسکو برچہی سے ہلادے تاکہ مرجاوے ویترک ثلثۃ ایام من موتہ ثم یخلی بینہ وبین اہلہ لیدفنوہ لا اکثر منہا علی الظاہر وعن الثانی یترک حتی یتقطع اور موت کے بعد تین دن تک اوسے سولی پر چہوڑا جاوے پہر اوسکے بعد اوسکے قرابت والون میں تخلیہ کیا جاوے تاکہ اوسکو وہ لوگ دفن کرین تین روز سے زیادہ سولی پر نرہے بنا بر ظاہر الروایۃ کے اسواسطے کہ بدبو سے لوگونکو تکلیف ہوگی اور ابی یوسف سے مروی ہے کہ وہین رہیگا یہانتک کہ گل سڑکر گر پڑے وبعد اقامۃ الحد علیہ لا یضمن ما فعل من اخذ مال وقتل وجرح زیلعی اور اوسپر حد قائم کرنیکے بعد ضمان نہین اوسکے فعل کا یعنی اخذ مال اور قتل اور زخم لگانیکا کذا فی الزیلعی ہم ضمان کا لفظ دلالت کرتا ہے کہ مال ماخوذ بعینہ باقی نہین رہا اور اگر باقی ہوگا تو مالک کو دیا جاویگا کذا فی الملتقی وتجری الاحکام المذکورۃ علی الکل بمباشرۃ بعضہم الاخذ والقتل والاخافۃ اور احکام مذکورہ سب قطاع الطریقون پر جاری ہونگے اونمین سے بعضے لوگون کے مال لینے اور قتل کرنے اور ڈرانیسے یعنی اگر یہہ افعال قطع طریق بعضے لوگ کرین اور باقی کہڑے رہین یا مدد کرین لیکن حبس اور تعزیر اور قطع اور قتل اور صلب سب پر جاری ہوگا علی حسب الحالات المفصلۃ وحجر وعصا لہم کسیف اور پتہر اور اونکی لاٹہیان مانند تلوار کے ہین یعنی ہر چند امام اعظم کے نزدیک پتہر اور لاٹہی کے قتل سے قصاص نہین لیکن یہان بہر صورت قتل ہوگا اسواسطے کہ یہہ جزا بطریق قصاص نہین جو لاٹہی اور تلوار مین فرق کیا جاوے بلکہ یہہ جزای محاربہ خدا و رسول ہے بنا بر حکم والحالۃ الخامسۃ ان انضم الی الجرح اخذ قطع من خلاف وہدر جرحہ لعدم اجتماع قطع وضمان اور پانچوین حالت یہہ ہے کہ اگر زخمی کرنیکے ساتہہ مال کا لینا بہی ملے تو ہاتہہ پانون جانب مخالف سے قطع کئیجاوین اور زخم کا خون بہا باطل ہے بسبب جمع نہونیکے قطع اور ضمان کے وان جرح فقط ای لم یقتل ولم یأخذ نصابا قال الزیلعی ولو کان مع ہذا الاخذ قتل فلا حد ایضا لان المقصود ہنا المال وہی من الغرائب اور اگر فقط زخمی کیا یعنی نہ قتل کیا اور نہ بقدر نصاب مال لیا تو حد نہین زیلعی نے کہا اور اگر مال لینے کے ساتہہ یعنی کمتر از نصاب لینے کے ساتہہ قتل ہو تو بہی حد نہین اسواسطے کہ مقصود یہان مال کا لینا ہے نہ قتل کرنا اور یہہ مسئلہ عجائبات سے ہے ہم یہہ جواب سوال مقدر کا ہے یعنی اگر اپنے کہا کہ فقط قتل موجب حد ہے پہر یہان کیون حد نہین باوجود زیادتی جنایت کے یعنی قتل کیا اور مال بہی لیا خلاصہ جواب کا جسکے طرف شارح نے اشارہ کیا وہ یہہ ہے کہ در صورت اخذ مال قطاع الطریق کا قصد مال لینے کے طرف غالب ہے تو وہی معتبر ہوا نہ غیر اوسکا بخلاف صورت کے جب فقط قتل کیا بلا اخذ مال اسواسطے کہ صاف ظاہر ہوگیا کہ اونکا مقصود قتل تہا نہ مال لہذا یہان حد واجب ہوئی فوائد ظہیریہ میں اس مسئلہ کو غرائب میں شمار کیا اسواسطے کہ زیادتی ہر جنایت موجب خفت ہوئی کذا فی الطحطاوی وعن البحر او قتل عمدا او اخذ المال فتاب قبل مسکہ ومن تمام توبتہ رد المال ولو لم یردہ قیل لا حد یا رہزن نے قتل کیا عمدا اور مال لیا پہر توبہ کی قبل گرفتار ہونیکے تو حد نہین اور اوسکی تمامی توبہ سے مال کا پہیر دینا ہے حاکم کے گرفتار کرنیسے پہلے کذا فی المبسوط والمحیط اور اگر مال نہ پہیریگا بعضون نے کہا تو بہی اوسپر حد نہین کذا فی النہر عن البحر او کان منہم غیر مکلف او اخرس او کان ذا رحم محرم من احد المارۃ او شریک مفاوض یا قطاع الطریق مین کوئی شخص غیر مکلف ہو یا گونگا ہو یا کسی راہ چلنے والے کا رہزن ذی رحم محرم ہو یا شریک مفاوض ہو تو کسی پر حد نہین اسواسطے کہ جب ایک شخص سے بسبب عدم تکلیف یا گونگے ہونے یا محرمیت یا شرکت مالی سے حد ساقط ہوئی تو باقی سے بہی ساقط ہوگئی بسبب اتحاد جنایت کے کذا فی النہر او قطع بعض المارۃ علی بعض یا قطع طریق کیا بعضے راہ چلنے والون نے بعض پر آپس مین تو حد نہین بسبب اتحاد حرز کے تو قافلہ بمنزلہ دار واحد کے ہوگیا او قطع شخص الطریق لیلا او نہارا فی مصر او بین مصرین یا رہزنی کی ایک شخص نے رات کو یا دن کو شہر کے اندر یا دو شہرون کے درمیان مین تو امام اور محمد کے نزدیک حد نہین بسبب عدم تحقق قطع طریق وعن الثانی ان قصدہ لیلا مطلقا او نہارا بسلاح فہو قاطع وعلیہ الفتوی بحر ودرر واقرہ المصنف اور ابو یوسف سے مروی ہے کہ اگر اوسنے قطع طریق کا قصد کیا رات کو کسیطرح یا دن کو ہتہیار کے ساتہہ تو وہ شخص قاطع طریق ہے تو حد اوسپر جاری ہوگی اور اسی پر فتوی ہے کذا فی البحر والدرر اور مصنف نے

کیفیت سولی دینیکی

تشہیر یعنی

ترک

بھی اسکو اپنی شرح صحیح مسلم میں لکھا ہے فلا احتجاج للمسائل الست تو صد مقید نہیں یہہ جواب ہے مسائل ستہ مذکور کا ام اگر مسائل مذکورہ میں صاف ہوئی لیکن جو قابل
مواخذہ ہو گا کذا فی المحیط یعنی قتل عمد میں قصاص ہے اور جو مال لیا ہو اگر قائم ہو اور اگر قائم نہو تو ضمان ہے کذا فی المنح وللولی العفو فی العمد او الارش فی غیرہ
او العفو فیہما اور مسائل مذکورہ میں ولی مقتول کو جائز ہے قصاص لینا قتل عمد میں یا خون بہا لینا غیر عمد میں یا معاف کردینا العبد فی حکم قطع
الطریق کغیرہ وکذا المرأۃ فی ظاہر الروایۃ فہم کلہم لا تصلب مجتبی اور عبد قطع طریق کے حکم میں مثل آزاد کے ہے اور اسیطرح عورت ظاہر الروایت میں مثل
مرد کے ہے کذا فی فتح القدیر لیکن عورت سولی پر نہ چڑھائی جاویگی کذا فی المجتبی وفی السراجیۃ والدر المختار فیہم امرأۃ فباشرت الاخذ والقتل قتل الرجال دونہا
ہو المختار اور فتاوی سراجیہ اور در مختار میں ہے کہ قطاع الطریقون کے گروہ میں ایک عورت ہے اس نے مال لیا اور قتال کیا تو مرد قتل کیے جاوینگے نہ عورت یہی قول مختار ہے عشر نسوۃ
قطعن واخذن وقتلن قتلن وضمن المال مثلا دس عورتوں نے قطع طریق کیا اور مال لیا اور قتل کیا تو سب قتل کیجاوینگی اور مال کا ضمان دینگی ہم یہ قتل بطور
قصاص ہے نہ بنابر حد کے بدلیل ضمانت کے اور یہہ توجیہہ قول مختار پر مبنی ہے نہ ظاہر الروایت پر وجب ان یقاتل دون ماله وان لم یبلغ نصابا ویقتل من قاتله
علیہ لاطلاق الحدیث من قتل دون ماله فهو شهید فتح اور جائز ہے کہ مقابلہ کرے انسان اپنے مال کی حفاظت کے واسطے اگرچہ مال بقدر نصاب کے نہ پہنچے اور قتل کرے
اسکو جو اوس سے اوسکے مال پر مقابلہ کرتا ہے بدلیل اطلاق اس حدیث کے کہ جو قتل کیا جاوے اپنے مال کے سوا یعنی اپنے مال بچانے میں مارا جاوے وہ شہید ہے کذا فی فتح القدیر ہم
نسائی میں مخارق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا سو اوس نے کہا یا رسول اللہ کوئی مرد میرے پاس میرا مال چھینے
آوے حضرت نے فرمایا کہ اسکو تذکیر کر اللہ تعالے کے نام کی یعنی یوں کہہ کہ خدا کے عذاب سے ڈر میرا مال ناحق مت چھین اوسنے کہا کہ اگر وہ پند پذیر نہو تو فرمایا کہ اپنے آس پاس کے لوگوں
سے استعانت کر اوسنے کہا کہ اگر کوئی مسلمان میرے پاس نہو تو فرمایا تو سلطان اور حاکم سے استعانت کر اوسنے کہا اگر حاکم دور ہو مجھ سے فرمایا قاتل دون مالک یعنی مقابلہ
کر اپنا مال بچانیکے واسطے یہانتک کہ یا تو شہید ہو جاوے یا تو اپنا مال بچا پاوے کذا فی تیسیر الوصول بحر الرائق میں ہے کہ سارق جب کسیکے گھر میں گھسے اور اسباب نکالے تو اسکو
قتل کرنا جائز ہے جبتک کہ سارق کے پاس متاع اوسکی ہو بدلیل حدیث قاتل دون مالک اور اگر سارق متاع پھینکدے تو صاحب مال کو اوس سے مقابلہ جائز نہیں اسواسطے کہ حدیث
مذکور اسکو شامل نہیں اور سراجیہ میں ہے کہ سارقوں نے لوگوں کا مال لیا اور نکلے اور مالکان مال نے لوگوں سے مدد چاہی سو اونہوں نے سارقوں کا پیچھا کیا تو اگر مال کے
مالک ساتھ ہوں یا ساتھ نہوں لیکن مددگار لوگ اونکے مال کو پہچانتے ہوں اور چوروں کی جگہ جانتے ہوں تو ان مددگاروں کو مقابلہ کرنا مال چھین لینے کے واسطے درست ہے
اور اگر مالک ساتھ نہوں اور مددگار اونکے مال کو نہ پہچانتے ہوں اور نہ جگہ جانتے ہوں تو انکو مقابلہ کرنا جائز نہیں کذا فی المنح ومن تکرر الخنق بکسر النون منه
فی المصر ای خنق مرارا ذکرہ مسکین قتل به سیاسة لسعیه بالفساد وکل من کان کذلک یدفع شره بالقتل اور جس شخص سے گلا گھونٹنا اور
پھانسی دینا شہر میں مکرر ہوا ہو یعنی بارہا یہہ حرکت کی ہو تو وہ اس جرم سے قتل کر ڈالا جاوے بطریق سیاست کے بسبب فساد پھیلانیکے اور جو شخص کہ ایسا مفسد ہو اوسکا شر
قتل کر ڈالنے سے دفع کیا جاوے والا بان خنق مرة لا انه کالقتل بالمثقل وفیه القود عند غیر ابی حنیفة رحمه الله تعالی اور اگر ایسا نہو یعنی ایکہی بار اوسنے
پھانسی دی ہو تو بطریق سیاست اوسکا قتل جائز نہیں اسواسطے کہ پھانسی سے مارنا بھاری پتھر سے قتل کرنیکے برابر ہوا اور اسمیں قصاص ہے امام ابو حنیفہ رحمه الله تعالی
کے سوا اور علما کے نزدیک یعنی صاحبین وغیرہما کے نزدیک اور امام کے نزدیک قصاص نہیں دیت ہے کذا فی المنح واللہ سبحانہ اعلم واستغفر اللہ العظیم

## کتاب الجہاد

یہہ کتاب ہے جہاد کے احکام میں اور اس کتاب کو کتاب السیر اور کتاب المغازی بھی کہتے ہیں سیر بکسر اول وفتح ثانی جمع ہے سیرۃ کی بکسر اول وسکون ثانی سیرۃ بمعنی طریقہ سیرت
دو قسم ہے ظاہری اور معنوی تو باعتبار قسم دوم کے سیرت بمعنی طریقہ کے مستعمل ہے خواہ طریقہ نیک ہو یا بد چنانچہ بولتے ہیں کہ فلاں محمود السیرۃ اور فلاں مذموم السیرۃ ہے اور اہل شرع
کی زبان میں جنگ کفار اور اوسکے متعلقات میں سیر مستعمل ہے جیسے مناسک حج میں اسواسطے کہ لڑائی اور جہاد کو سیر لازم ہے اور مغازی جمع ہے مغزاۃ کی
اور مغزاۃ اور غزاۃ اور غزوہ بمعنی جنگ ہے کذا فی الفتح والمنح اور فتاوی عالمگیری میں ہے کہ اباحت جہاد کی دو شرطیں ہیں اول یہہ کہ کفار اسلام کو نہ قبول کرتے ہوں اور
اہل اسلام نے اونکو امان نہ دی ہو اور اون سے عہد صلح کا نکیا ہو اور شرط ثانی یہہ ہے کہ قتال کرنیسے قوت اور شوکت اور غلبہ اہل اسلام متوقع ہو اپنے اجتہاد اور تجربہ سے
یا جسکی رائے اور جہاد پر اعتقاد اور اعتماد ہو اوسکی تجویز کے موافق اور اگر غلبہ مسلمین کی قتال میں امید نہو تو لڑنا حلال نہیں اسواسطے کہ وہ اور ڈالنا ہے اپنی جان کو

بلاؤں میں اہتمام ہی اور حکم جہاد کا ساقط ہونا واجب کا ہی اپنے فرض سے دنیا میں اور حصول ثواب اور سعادت ہی آخرت میں نہ عبادت کے اَوْ ذَرَءٌ لِبعد الحدَادِ کالاعتقاد
المقصود ہو دوحه الدین خیر محض مصنف کتاب الجہاد کو لایا بعد کتاب الحدود کے بسبب مقصود کے اور وجہ ترتیب جہاد کی مخفی نہیں ہم حدود اور جہاد کا مقصود ایک چیز ہے
یعنی خالی کرنا عالم کا فساد سے اور اسیواسطے حدود اور جہاد دونوں حسن لغیرہ ہیں[1] اور جہاد کی ترتیب کی وجہ حدود پر یہ ہے کہ حدود میں اکثر معاملہ اہل اسلام سے ہی اور جہاد میں کفار
سے تو معاملہ اہل اسلام کا اولی بالتقدیم ہوا یا یہ وجہ ہے کہ حدود میں ازالہ فسق ہے اور جہاد میں ازالہ کفر حالانکہ کفر جسیم مفاسد کے اعظم اور اقبح ہی یا یہ وجہ ہی کہ قتال کفار کا
ثواب اعظم اور اکبر ہے لغۃ و ہو مصدر جاہد فی سبیل اللہ اور جہاد باعتبار لغت کے مصدر ہے جاہد فی سبیل اللہ کا یعنی بذل وسعت اور کوشش کا خدا کی راہ میں اور یہ
شامل ہے ہر امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی کوشش کو و شرعا الدعاء الی الدین الحق و قتال من لم یقبله شمنی اور اصطلاح شرع میں جہاد عبارت ہے دین حق کی طرف
بلانے سے اور جو اوسکو نہ مانے اوسکے قتال کرنے سے کذا فی شرح الشمنی ہم قہستانی نے کہا کہ شریعت میں جہاد عبارت ہی قتل کفار سے اور اونکی ضرب اور مال غارت کرنی
اور اونکے معابد اور اصنام کے توڑنے سے و غیر ذلک اور مراد جہاد اور کوشش ہی دین کی تقویت میں اہل حرب اور اہل ارتداد اور اہل بغاوت سے انتہی تو یہ جو شمنی نے
تعریف جہاد میں فقط قتال پر اقتصار کیا تو اوسکی وجہ یہ ہے کہ جہاد کا جزء اعظم قتال ہی اور مراد یہ ہے کہ قتال اور امداد مال وغیرہ سب جہاد میں داخل ہی تو تعریف ابن کمال
کی جسکو شارح آگے ذکر کریگا تفسیر ہے اس اجمال کی کذا فی حاشیۃ الحلبی و عرفه ابن کمال بانه بذل الوسع فی القتال فی سبیل اللہ مباشرۃ او معاونۃ بمال
او رای او تکثیر سواد او غیر ذلک انتہی اور ابن کمال نے جہاد کی تعریف اسطرح کی ہی کہ جہاد عبارت ہی بذل وسعت اور کوشش کرنے سے قتال فی سبیل اللہ میں
بذات خود مستعد ہو کر یا مال کی مدد کر یا تدبیر بتا کر یا لشکر کا جماؤ بڑا کر یا سوا اسکے اسطرح کی مددگاری ہو کذا یعنی زخمیوں کی تیمار داری اور غازیوں کو کھانا پکا دینا اونکی
وسیلے پانی لانا اونکی اہل و عیال کی خدمت گزاری کرنا سب جہاد میں داخل ہے چنانچہ اسکی تصریح احادیث میں مذکور ہی و من توابعه الرباط و ہو الاقامۃ فی مکان بینہ و بین
ورائه الاسلام ہو المختار اور جہاد کے توابع اور ملحقات سے رباط ہی اور وہ عبارت ہے ایسے مکان کی اقامت سے جسکے آگے اسلام نہو یہی قول مختار ہی یعنی سرحد دار الاسلام میں جا کر
اسواسطے ٹھیرنا تاکہ کفار دار الاسلام میں نہ آسکیں اور اہل اسلام کو ضرر نہ پہنچاویں اسکو رباط کہتے ہیں اسواسطے کہ اگر سرحد کے اندر رباط ہو تو جمیع اہل اسلام اپنے گھروں میں مرابط ٹھیرینگے
ایسا نہیں اور بعضوں نے کہا کہ جس موضع میں ایکبار کفار نے غارتگری کی وہ چالیس برس تک رباط ہوگیا اور جہاں دو بار غارت گری ہوئی وہ ایکسو بیس برس تک رباط ہوا اور
جہاں تین بار غارتگری ہوئی وہ تا قیامت رباط ہی کذا فی فتح القدیر و فضله ان صلوة المرابط بخمسمائة و درهمه بسبعمائة وان مات فیه اجری علیه عمله
ورزقه وامن الفتان و بعث یوم القیامة آمنا من الفزع الاکبر و تمامه فی الفتح اور بحدیث صحیح ثابت ہوا ہی کہ مرابط یعنی رباط کے ٹھیرنے والے کی نماز پانسو نماز کی
برابر ہی اور اسکا درم ساتسو درم کے صدقہ کرنے سے افضل ہے اور صحیح مسلم میں سلمان فارسی سے روایت ہی کہ جو رباط میں مرگیا اسکا عمل جو کرتا تھا قیامت تک جاری رہیگا اور
روزی اسکی جاری رہیگی اور فتنہ منکر و نکیر و غیرہما سے محفوظ رہیگا اور طبرانی میں حدیث مرفوع ہی کہ جو مرابط مریگا روز قیامت کے شہید مبعوث ہوگا اور فزع اکبر یعنی بڑی دہشت
اور ہول سے قیامت میں محفوظ رہیگا اور پورا بیان اسکا فتح القدیر میں ہے چنانچہ مترجم نے فتح القدیر سے پورا نقل کردیا ف حدیث میں وارد ہی کہ جب ابن آدم مرتا ہی تو اسکا عمل
منقطع ہو جاتا ہی لیکن احادیث سے ثابت ہوا کہ تیرہ عملوں کا ثواب موت کے بعد بھی جاری رہتا ہی ۱ نشر علوم یعنی علوم دینی کی تعلیم کرنا یا علم دین کی کتاب تالیف کرنا یا کتاب دینی کا ترجمہ کرنا
یہ سب نشر علوم میں داخل ہی ۲ دعائے اولاد ۳ کھجور وغیرہ درخت کا جمانا ۴ صدقات جاریہ مثل وقف وغیرہ ۵ قرآن مجید کو وارثوں کے لیے چھوڑ جانا ۶ سرحد
اسلام کی چوکیداری ۷ کنواں بنانا ۸ نہر جاری کرنا ۹ مسافر خانہ بنانا ۱۰ محل ذکر بنانا مثل مسجد اور خانقاہ اور مدرسہ دینی کے ۱۱ تعلیم قرآن مجید ۱۲ شہادت ۱۳ رسم
نیک نکالنا جو لوگوں میں رائج ہو کذا فی الطحطاوی ہم فضیلت جہاد کی نہایت عظیم الشان ہی اور کیونکر نہو کہ عزیز ترین محبوبات پر سخت ترین تکالیف اور مشقات کا ادا کرنا ہے
یعنی جان نثاری اللہ سبحانہ کی رضامندی اور تقرب کیواسطے اور اس سے زیادہ تر شاق نفس کو پر کہنا ہی طاعات پر نشاط اور کاہلی میں علی الدوام اور نفسانی خواہشوں سے
صاف کنارہ کرنا و لہذا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کسی جنگ سے مراجعت فرمائی کہ رجعنا من الجہاد الاصغر الی الجہاد الاکبر کہ پھرے ہم جہاد اصغر سے جہاد اکبر کی
طرف چنانچہ صحیح بخاری کی حدیث اسپر دلالت کرتی ہی کہا ابن مسعود نے یا رسول اللہ اعمال میں سے کون عمل افضل ہے فرمایا نماز کو اوسکے وقت پر پڑھنا میں کہا پھر کون افضل ہی
فرمایا کہ ماں باپ کے ساتھ نیکی کرنا میں کہا پھر کون افضل ہے فرمایا فی سبیل اللہ جہاد کرنا اس حدیث میں نماز کے بعد جہاد کی فضیلت فرمائی اور ابو ہریرہ کی متفق علیہ حدیث

[1] یعنی جہاد بذات خود مشتمل ہی نہ دو اصلاح پر صورت دفن پر ہے فساد سے عالم کو خالی کرنے کی وجہ سے

جہاد کو بعد ایمان کے افضل فرمایا ہے اور ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال ہوا کہ کون عمل افضل ہے فرمایا اللہ اور اسکے رسول کے ساتھ ایمان لانا سوال ہوا
کہ اسکے بعد کون افضل ہے فرمایا جہاد فی سبیل اللہ سوال ہوا کہ پھر کون افضل ہے فرمایا حج مقبول فقط اس حدیث میں صلوٰۃ اور زکوٰۃ ایمان کے لفظ میں داخل ہیں بطریق عموم مجاز کے
تو دونوں حدیثوں میں کچھ معارضہ باقی نہ رہا اور سوال کہ اسمیں کچھ تردد کا مقام نہیں کہ صلوٰۃ خمسہ پر مواظبت کرنا اونکے اوقات مستحبہ میں افضل ہے جہاد سے اسواسطے کہ نماز
فرض عین ہے اور بار بار واجب ہوتی ہے بخلاف جہاد کے اور ہو اسلئے کہ جہاد فرض نہیں ہوا مگر شیوع ایمان اور اقامت صلوٰۃ کے واسطے تو مقصود بالغیر اور حسن لغیرہ ہوا
بخلاف ایمان اور نماز کے کہ وہ مقصود بالذات اور حسن لعینہا ہیں چنانچہ جامع ترمذی کی حدیث صحیح میں صاف مصرح ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قسم ہے اسکی جسکے ہاتھ میں
میری جان ہے کہ کوئی عمل درجات آخرت کی طلب میں بعد صلوٰۃ مفروضہ کے جہاد فی سبیل اللہ کے برابر نہیں بالجملہ احادیث صحیحہ فضائل جہاد میں بکثرت ہیں ازانجملہ حاکم نے بخاری
کی شرط پر عمران بن حصین سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کھڑا ہونا مرد کا صف میں فی سبیل اللہ افضل ہے خدا تعالی کے نزدیک ستر برس کی عبادت سے اور ابوداود میں انس سے
روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جہاد جاری ہے جب سے کہ مجھکو اللہ تعالی نے مبعوث فرمایا یہاں تک کہ میری پچھلی امت دجال سے لڑیگی اسکو باطل نہ کریگا ظالم کا ظلم اور
نہ عادل کا عدل انتہی اور اجماع اسپر قائم ہے کہ جہاد کا نسخ بعد زمان رسالت متصور نہیں کذا فی فتح القدیر جامع ترمذی میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
جو لڑا اللہ تعالی کی راہ میں بقدر فواق ناقہ تاکہ اللہ کا دین بلند ہو تو اسکے واسطے جنت واجب ہوئی اور سوائے ابوداود کے صحاح میں ابوہریرہ سے مروی ہے کہ لوگوں نے پوچھا یا
رسول اللہ کون عمل جہاد فی سبیل اللہ کے برابر ہے فرمایا کہ تم اسکو نکر سکوگے پھر صحابہ نے دو یا تین بار یہی سوال کیا پھر حضرت نے فرمایا کہ مجاہد فی سبیل اللہ کی مثل ایسے صائم
اور قائم اور قانت بآیات اللہ کے مانند ہے جسکے صیام اور صلوٰۃ میں فتور نہیں واقع ہوتا یہاں تک کہ مجاہد اپنے گھر پلٹ آوے یعنی جو تمام دن روزہ رکھے اور تمام رات نماز اور قرآن میں
بسر کرے ایک لحظہ آرام نکرے وہ البتہ مجاہد کے برابر ثواب میں ہو سکتا ہے سو یہ امر آدمی سے متصور نہیں اور ترمذی میں ابن عباس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
کہ دو آنکھوں کو آتش جہنم نہ لگیگی ایک وہ آنکھ جو اللہ تعالی کے خوف سے روئی اور وہ آنکھ جو حراست فی سبیل اللہ میں جاگی اور مسلم اور نسائی میں ابو مسعود بدری سے
مروی ہے کہ ایکمرد ناقہ مخطومہ لایا اور بولا کہ یہ جہاد کیواسطے ہے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تجھکو اسکے عوض قیامت کے دن سات سو اونٹنیاں مخطومہ یعنی نکیل والیاں
ملینگی اور صحیحین وغیرہما میں زید بن خالد سے روایت ہے کہ حضرت نے فرمایا جس نے سامان درست کر دیا غازی فی سبیل اللہ کا البتہ اوسنے خود جہاد کیا اور جو غازی کے اہل وعیال کی بھی خبرگیری
کرتا رہا وہ بھی غازی ہے اور ابوداود میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جہاد واجب ہے تم پر ہر سردار نیکوکار یا بدکار کے ساتھ اور نماز جنازہ
بھی تم پر ہر مسلمان نیکوکار یا بدکار کے پیچھے اگرچہ کبائر گناہ کرتا ہو اور صحیح مسلم وغیرہ میں ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو مر گیا اور اوسنے جہاد
نکیا اور جہاد کرنیکا اسنے دلمیں بھی خیال نکیا وہ شعبہ نفاق پر مرگیا اور صحیحین وغیرہما میں ابو موسی سے روایت ہے کہ حضرت سے کسی نے پوچھا کہ مرد لڑتا ہے اظہار شجاعت کیواسطے
یا لڑتا ہے حمیت کے واسطے یا اپنی نمود کیواسطے لڑتا ہے انمیں کون فی سبیل اللہ ہے فرمایا جو قتال اسواسطے کرے کہ کلمۃ اللہ یعنی دین خدا کا بلند ہو وہ شخص مجاہد فی سبیل اللہ ہے اور
ابوداود میں ابوہریرہ سے مروی ہے کہ ایکمرد نے کہا یا رسول اللہ ایک شخص جہاد فی سبیل اللہ کا ارادہ کرتا ہے اور حالانکہ متاع دنیا کی خواہش رکھتا ہے یعنی غنیمت کے مال کا آرزومند
ہے تو حضرت نے فرمایا کہ اسکو کچھ ثواب نہیں پھر سائل نے تین بار یہی سوال کا اعادہ کیا حضرت ہر بار یہی فرماتے تھے کہ اوسکو کچھ ثواب نہیں کذا فی تیسیر الوصول ہو فرض
کفایۃ کل ما فرض لغیرہ فہو فرض کفایۃ اذا حصل المقصود بالبعض والا ففرض عین ولعلہ قدم الکفایۃ لکثرتہ جہاد فرض کفایہ ہے یعنی
بعضوں کے جہاد کرنیسے نکرنیوالوں سے فرضیت ساقط ہو جاتی ہے شارح کہتا ہے جو چیز اپنے غیر کیواسطے مفروض ہوئی وہ فرض کفایہ ہے جب بعض کے کرنے سے مقصود حاصل
ہو جاوے اور اگر ایسا نہو یعنی جو بذات خود فرض ہے نہ غیر کی جہت سے یا ہر چند مفروض لغیرہ ہے لیکن بعض کے کرنے سے مقصود حاصل نہیں ہوتا تو وہ فرض عین ہے اور شاید
کہ مصنف نے فرض کفایہ کو مقدم کیا فرض عین پر بسبب اسکی کثرت کے ختم ہوا کلام دو امر کا منشاء ہے ایک تو جہاد کا فرض ہونا اور دوسرا فرض کفایہ ہونا دلیل فرضیت
جہاد کی تو اوامر قطعیہ ہیں قال اللہ تعالی قاتلوا المشرکین کافۃ وقاتلوا الذین لا یؤمنون باللہ والیوم الآخر وکتب علیکم القتال وقاتلوہم حتی
لا تکون فتنۃ ویکون الدین کلہ للہ یعنی حق تعالی نے فرمایا کہ اے مومنو مشرکوں سب سے قتال کرو اور اونسے جو ایمان نہیں لاتے اللہ کا اور پچھلے دن کا یعنی قیامت
اور فرمایا کہ فرض کیا گیا تم پر قتال اور فرمایا کہ قتل کرو انکو یہانتک کہ نہ رہے فتنہ یعنی کفر کا فتنہ باقی رہے اور سب دین اللہ کا ہو جاوے اگر کوئی کہے کہ ان آیات کا عموم مخصوص ہو گیا

مخصوص بہ شے اور عام مخصوص ظنی الدلالۃ ہوجاتا ہے اُس سے فرضیت ثابت نہیں ہوتی اوسکا جواب یہ ہے کہ خروج صبی اور مجنون کا عقل سے ثابت ہے تو ایسی تخصیص قیاس عام ظنی نہیں ہوتا اور عورت اور مریض شرع سے مخاطب بخطاب جہاد نہیں اسواسطے کہ خطاب جہاد اونہیں لوگوں سے ہے جو لیاقت محاربہ رکھتے ہیں اور جہاد کا فرض کفایہ ہونا اسواسطے ہے کہ وہ فرض لعینہ نہیں کیونکہ فی نفسہ فساد ہے بلکہ بغیرہ فرض ہے یعنی دین الٰہی کے غالب کرنیکے واسطے اور عباد مسلمین کے اوپر سے دفع شر کے لیے فرض ہوا تو جب کہ یہ مدعا بعض لوگوں کے کرنے سے حاصل ہو گا تو باقی لوگوں سے ساقط ہو جاویگا چنانچہ نماز جنازہ اور سلام کا جواب اگر کوئی کہے کہ ظاہر آیات قرآنی سے تو جہاد فرض عین معلوم ہوتا ہے تو اسکے فرض کفایہ ہونے اور ظاہر سے عدول کرنیکی کیا وجہ ہے تو اسکا جواب یہ ہے کہ موجب عدول یہ آیت قرآنی ہے لَا يَسْتَوِي الْقَاعِدُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ غَيْرُ أُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجَاهِدُونَ الی قولہ وَكُلًّا وَعَدَ اللَّهُ الْحُسْنَىٰ یعنی حق تعالیٰ نے فرمایا نہیں برابر بیٹھنے والے مومنین سوای اہل ضرر کے اور مجاہدین برابر نہیں پھر آخر آیت میں فرمایا اور ہر ایک سے اللہ تعالیٰ نے نیکی کا وعدہ کیا ہے تو اگر جہاد فرض عین ہوتا تو قاعدین سے نیکی کا وعدہ نہوتا بلکہ وہ مستحق عذاب ہوتے اور بروایت صحیح ثابت ہوا ہے کہ سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم بعضی لڑائی میں تشریف نہ لیجاتے تھے اگر فرض عین ہوتا تو تخلف حضرت کا ممکن تھا کذا فی المنح محشی نے قہستانی سے نقل کیا کہ اگر مسلمین کے ہر گروہ نے گمان کیا کہ ہمارے غیر نے جہاد کیا تو واجب سب سے ساقط ہو گیا اگرچہ کسی گروہ نے بھی جہاد نکیا ہو اور اگر ہر گروہ نے گمان کیا کہ ہمارے غیر لوگوں نے جہاد نہیں کیا تو سب پر واجب ہوگا اور اگر ایک گروہ نے دوسرے گروہ کے جہاد کرنیکا گمان کیا اور دوسرے گروہ نے عدم جہاد کا گمان کیا تو دوسرے گروہ پر واجب ہوگا نہ اول گروہ پر سو اسلیے کہ مدار وجوب کا بیان ظن پر ہے کیونکہ کرنیکے فعل اور عدم کا علم قطعی ایسے امور میں متعسر ہے ابتداءً وان لم یبدؤنا بہ واما قولہ تعالیٰ فَإِن قَاتَلُوكُمْ فَاقْتُلُوهُمْ وتحریمہ فی الاشہر الحرم منسوخ بالعمومات کاقتلوا المشرکین حیث وجدتموہم جہاد فرض ہے پہلے ہی اگرچہ کفار نے ہم سے لڑائی کی ابتدا نکی ہو اور وہ جو آیت قرآنی ہے کہ اگر کافر تم سے لڑیں تو تم بھی اون سے لڑو اور تحریم جہاد کی بزرگ مہینوں میں یعنی رجب اور ذیقعدہ اور ذی الحجہ اور محرم میں سو منسوخ ہے عمومات آیات چنانچہ یہ آیت کہ لڑو مشرکین سے جس وقت اور جہاں اونکو پاؤ اسواسطے کہ لفظ حیث کا زمان اور مکان دونوں میں مستعمل ہوتا ہے کذا فی الطحطاوی ان قام بہ البعض ولو عبیداً او نساء سقط عن الکل جہاد فرض کفایہ ہے یعنی اگر بعضے لوگ اسکو قائم کریں اگرچہ وہ لوگ غلام یا عورتیں ہوں تو سب سے ساقط ہو جاتا ہے هم بعض کے جہاد کرنے سے اوس وقت کل سے فرضیت ساقط ہوتی ہے جب کفایت حاصل ہو اور اگر بعض کا جہاد دفع کفار میں کافی نہو تو کفار سے اقرب فالاقرب پر جہاد فرض ہے سو اگر کفایت نہوتی ہو بدون تمام مسلمین کے تو ان کو تعیین جہاد فرض عین ہو جاویگا مانند صوم اور صلوٰۃ کے کذا فی المنح والا یقم بہ احد فی زمن ما اثموا بترکہ ای اثم الکل من المکلفین اور اگر جہاد کو کسی نے قائم نکیا کسی وقت میں تو اوسکے ترک کرنیسے سب گنہگار ہونگے یعنی سب قادر بالغ مسلمان گنہگار ہونگے هم یعنی ہر زمانہ میں اگر بعض مسلمین جہاد نکریں تو سب عاصی ہونگے اور یہ مطلب نہیں کہ اگر کسی زمانہ میں بعضے جہاد کرینگے تو ہر وقت کے مسلمین سے گناہ ساقط ہے وایاک ان تتوہم ان فرضیتہ تسقط عن اہل الہند بقیام اہل الروم مثلا بل یفترض علی الاقرب فالاقرب من العدو الی ان تقع الکفایۃ فلو لم تقع الا بکل الناس فرض عینا کصلوٰۃ وصوم ومثلہ الجنازۃ والتجہیز وتمامہ فی الدرر اور کہیں ایسا نہ غلط سمجھو کہ فرضیت جہاد اہل ہند سے ساقط ہو جاتی ہے اہل روم کے جہاد کرنیسے مثلاً بلکہ جہاد فرض ہے اوسپر جو زیادہ تر قریب ہے دشمن یعنی کفار سے پھر اوسکے بعد اوسپر جو اون سے اقرب ہے یہانتک کہ کفایت حاصل ہو یعنی غیر کی مدد کی حاجت نرہے کفار منہزم ہو جاویں سو اگر کفایت نہ حاصل ہوتی ہو بدون سب آدمیوں کے تو اسوقت میں سب پر جہاد فرض عین ہو جائیگا مانند صلوٰۃ اور صوم کے اور جہاد کی مانند ہے نماز جنازہ اور تجہیز میت اور پورا بیان اوسکا درر میں ہے هم یعنی اگر ایک مسلمان شہر کے کنارے پر مر گیا تو اوسکے پڑوسیوں اور اہل محلہ پر اوسکی تجہیز اور تکفین اور نماز جنازہ فرض ہے پھر محلہ بعید پر اور اگر اہل محلہ کی قریب دوسرے محلہ والوں نے جانا کہ اہل محلہ میت اوسکے حقوق ادا نہیں کرتے یا عاجز ہیں تجہیز اور تکفین سے تو دوسرے محلہ والوں پر فرض ہوگا اور اگر وہ بھی کوتاہی کرینگے یا عاجز ہونگے تو تیسرے اہل محلہ پر تجہیز میت فرض ہوگی علیٰ ہذا القیاس جمیع عالم پر الاقرب فالاقرب فرض ہوگی لا یفرض علی صبی وبالغ لہ ابوان او احدہما لان طاعتہما فرض عین وقال صلی اللہ علیہ وسلم للعباس بن مرداس لما اراد الجہاد الزم امک فان الجنۃ عند رجل امک سراج جہاد فرض نہیں صبی پر اور اوس بالغ پر جسکے ماں باپ یا ایک کوئی اونمیں سے زندہ ہو اسلیے کہ اطاعت والدین کی فرض عین ہے تو فرض کفایہ کو اوسپر فرض عین ترک نہوگا اور فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عباس بن مرداس سے جب کہ اونہوں نے جہاد کا ارادہ کیا لازم کر اپنی ماں کو اسواسطے کہ بہشت تیری ماں کے قدم کے پاس ہے کذا فی السراج هم جہاد نہیں

جانا درصورت ناخوشی والدین حرام ہی اسواسطے کہ اونکی اطاعت فرض عین ہی اور جہاد فرض عین نہین ہی صحیح بخاری مین عبداللہ بن عمر سے روایت ہی کہ ایک مرد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جہاد کی اجازت مانگنے آیا فرمایا کیا تیرے والدین زندہ ہین بولا ہان زندہ ہین فرمایا انہین مین جہاد کر اور ابن مسعود کی حدیث جو مذکور ہو چکی اوسمین بر والدین جہاد پر مقدم ہے اور ابو داؤد مین ابو سعید خدری سے مروی ہی کہ ایک شخص نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے طرف ہجرت کی یمن کے ملک سے تو فرمایا کہ یمن مین کوئی تیرا ہے اوسنے کہا ہے والدین ہین فرمایا تجھکو اذن دیا ہے بولا نہین فرمایا تو پلٹ جا اور اون سے اجازت لے اگر وہ اجازت دین تو جہاد کر اور جو اجازت نہ دین تو اونکے ساتھہ نیکی اور خدمت گزاری کر کذا فی الفتح بحر الرائق مین ہی کہ صوا اپنے سوا اور اہل و عیال اگر مر رہے کے جہاد کرنے کو مکروہ جانین تو اگر اونکے ضائع ہونیکا خوف ہو تو بدون اونکی اجازت کے خروج نکرے وفيه لا يحل سفر فيه خطر الا باذنهما وما لا خطر فيه يحل بلا اذن ومنه السفر فى طلب العلم اور سراج مین ہی کہ جس سفر مین ہلاکی کا خوف ہو جیسا کہ جہاد اور سمندر کا سفر کذا فی حاشیۃ الحلبی تو اوسمین جانا حلال نہین بدون اذن والدین کے اور جس سفر مین خطرہ نہین وہ بدون اذن کے حلال ہے اور سفر واسطے طلب علم کا سفر کرنا اوسی سے اور اسیطرح ہی تجارت اور حج کا سفر کذا فی البحر وعبد وامرأة لحق المولى والزوج ومفاده وجوبه لو امرها الزوج به فيرد على غير المزوجة قلت تعليل الشمنى بضعف بنيتها يفيد خلافه قال فى البحر ثم بلغنى انها امرة فما يرجع الى النكاح وتوابعه اور جہاد فرض نہین غلام اور عورت پر بسبب فرض ہونے حق مولے اور زوج کے اور اس تعلیل سے مستفاد ہوتا ہی واجب ہونا جہاد کا عورت پر اگر عورت کا زوج اوسکو جہاد کا امر کرے کذا فی الفتح اور غیر منکوحہ پر واجب ہونا تعلیل مذکور سے نکلتا ہی کذا فی النہر شارح کہتا ہی اور تعلیل شمنی کی بوجہ ضعیف جسم عورت اوسکے مخالف کی مفید ہی یعنی عدم وجوب کی اگرچہ زوج بھی امر کرے بحر الرائق مین کہا کہ عورت پر زوج کا امر لازم الاتباع نکاح اور توابع نکاح کا ہی متعلقات مین سے یعنے اور جہاد متعلقات نکاح سے خارج ہی تو عورت پر امتثال اوسکا لازم نہین تو وجوب جہاد بھی نہین هم تعلیلات مذکورہ پر وجوب اور عدم وجوب کو مستفاد کرنا ممنوع ہی اسواسطے کہ عدم وجوب قہستانی مین محیط سے منقول ہے خلاصہ سے کایون کہ جہاد حرہ عورت پر واجب نہین خواہ منکوحہ ہو یا نہو اسواسطے کہ عورت کے سر سے قدم تک واجب التستر ہی اور جہاد مین گاہ کشف عورت ہو جاتا ہی چنانچہ محیط مین ہے تو مزوجہ کی خصوصیت نرہی جیسا بعض نے گمان کیا ہی کذا فی الطحطاوی واعمى ومقعد اى اعرج فيه اور جہاد فرض نہین اندہے اور لنگڑے پر کذا فی الفتح هم فتح القدیر مین مقعد سے اعرج لوان اوب منقول ہی اور حموی نے سفر سے بھی نقل کیا کہ مقعد وہ ہے جسکو بیماری نے چلنے پہرنے سے تہکا دیا واقطع لعجزهم اور جہاد واجب نہین دست بریدہ پر بسبب عاجز ہونے اندہے اور لنگڑے اور دست بریدہ کے هم معذور ہوا اعمی اور اعرج اور مریض اور ضعفا کا قرآن مجید مین مصرح ہی اسواسطے کہ مدار تکلیف قدرت پر ہی قہستانی نے کہا اسمین اشعار ہی اسکا کہ جو شخص عاجز ہو جہاد سے کسی سبب سے اوسپر فرض نہین چنانچہ ضیاء مین اسکے طرف اشارہ کیا ہی ومديون بغير اذن غريمه بل وكفيله ايضا ولو بامره تجنيس لو بالنفس فرع هذا فى الحال اما المؤجل فله الخروج ان علم برجوعه قبل حلوله ذخيرة اور فرض نہین قرضدار پر بلا اذن قرضخواہ کے بلکہ اوسکے ضامن بلا اذن بھی اگرچہ قرضدار کے اذن سے ضامن ہوا ہو کذا فی التجنیس اگرچہ ضامن مال کا نہو بلکہ حاضر ضامن ہو تو بھی بلا اذن اوسکے جہاد کرنا فرض نہین اور یہ یعنے اذن قرضخواہ یا ضامن کا فی الحال کے قرض ہو اگر نہین شرط ہی اور مدت والے قرض مین تو اوسکو جہاد کیواسطے جانا جائز ہی اگر اپنا پلٹ آنا قبل مدت پہونچنے کے معلوم ہو کذا فی الذخیرہ هم صحیح مسلم مین عمرو بن عاص سے مروی ہی کہ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شہید کے گناہ معاف ہو جاتے ہین سوائی دین کے وعالم ليس فى البلدة افقه منه فليس له الغزو لما فيه من ضياعهم سراجية وعمم فى البزازية السفر ولا يخفى ان المعنية يفيد غيره بالاولى اور اوس عالم پر فرض نہین جس سے زیادہ تر فقیہ شہر مین نہین تو اوسکو جہاد کرنا جائز نہین لوگون کے ضائع ہونیکے خوف سے کذا فی السراجیہ یعنی جب اہل شہر اوسکا شہر مین بیٹھنا یقین سے بتا دیا اگر وہان کے اہل اسلام ضائع ہوئی بسبب بدعت اور جہالت کے اور بزازیہ مین ہر سفر کو عام کیا ہی یعنی ایسے عالم کو کوئی سفر کرنا جائز نہین اور پوشیدہ نہین ہی کہ معنیہ غیر مقید کو بطریق اولے مفید ہی هم معنیہ سے مراد سفر نفیر سے جہاد کیواسطے وجہ افادہ کی یہ ہے کہ جب جہاد کا سفر باوجود فرض کفایہ ہونیکے ممنوع ہوا تو غیر جہاد کا سفر جو فرض نہین ہی بطریق اولے ممنوع ہوگا طحطاوی نے کہا غیر جہاد کا سفر کو لازم نہین کہ غیر فرض ہو بلکہ کبھی غیر جہاد کا سفر فرض عین ہو جاتا ہی چنانچہ حج وغیرہ کا سفر وفرض عين ان هجم العدو فيخرج الكل ولو بلا اذن ويأثم الزوج ونحوه بالمنع ذخيرة اور جہاد فرض عین ہے بشرطیکہ دشمن یکبارگی ہجوم کرے تو سب اہل اسلام نکلین اگرچہ اہل حقوق کی اجازت نہو اور زوج اور مانند اوسکے جیسے باپ اور آقا اور قرضخواہ گنہگار ہوگا اس حالت مین جہاد کی منع کرنیسے کذا فی الذخیرہ

ہے دشمن عام ہی کافر ہو یا باغی ہو سراجیہ شرح ملتقی میں کہا کہ اگر دار الاسلام کے کسی شہر پر کفار ہجوم کریں تو اگر وہاں کے گرد و پیش کے قریب لوگ دفع پر قادر ہوں تو ان کے حق میں جہاد فرض عین ہوا اور انکے سوا اور دور والوں پر فرض کفایہ ہے لیکن جب وہاں کے اہل عاجز ہوں یا کاہلی کریں تو دور والوں پر بھی فرض ہو جاتا ہے اسیطرح تدریجاً ہے یہانتک کہ تمام اہل مشرق اور مغرب سب پر فرض عین ہوگا اور جو بلا عذر اپنے وطن میں بیٹھ رہیگا وہ گنہگار ہوگا اور گناہ نہیں ہے دنیا میں اسواسطے کہ انسان مخاطب نادانستہ کا نہیں اور اسیطرح فتح القدیر میں کہا ہے کہ فرض عین ہونیکی شرط یہ ہے کہ دوام جنگ ہو یہانتک کہ اگر انکو خبر نہ پہنچے تو تکلیف مالایطاق ہے اور جو انا مسلم اسیر سب اہل مشرق اور مغرب پر واجب ہے جسکو خبر ہو اور بزازیہ میں ہے کہ مسلمان عورت قید ہوگئی مشرق میں تو اہل مغرب پر اسکی تخلیص واجب ہے جبتک کفار دار الحرب میں داخل ہوگئے ہوں اسواسطے کہ دار الاسلام بمنزلہ مکان واحد کے حکم میں ہے کذا فی العتابیہ ولا بد لفرضیته من قید آخر هو الاستطاعة فلا یخرج المریض المدنف اما من یقدر علی الخروج دون الدفع ینبغی ان یخرج لتکثیر السواد ارهابا فتح اور ظاہر ہے کہ فرض عین ہونیکے واسطے دوسری قید یعنی استطاعت ضرور ہے تو خروج نکرے یعنی بیمار اور جو شخص کہ خروج پر قادر ہو نہ دفع کفار پر تو اوسکو بھی نکلنا چاہئے جہاد پر اسواسطے کہ کثرت مسلمین سے کفار کو دہشت اور خوف ہو کذا فی الفتح وفی المختار یجب ... بالقدرة علی السلاح لا امن الطریق فان علم انه اذا حارب قتل وان لم یحارب اسر لم یلزمه القتال اور سراجیہ میں ہے کہ ہتھیار پر قادر ہونا وجوب جہاد کے واسطے مشروط ہے نہ امن راہ کا پھر اگر سمجھا کہ جب وہ لڑیگا تو مارا جاویگا اور اگر نہ لڑیگا تو قید ہوجاویگا تو اوس پر قتال لازم نہیں ویقبل خبر المستنفر ومنادی السلطان ولو کان کل منهما فاسقا لانه خبر یشتهر فی الحال ذخیرہ اور مقبول ہے خبر دینا مستنفر اور سلطان کے منادی کا اگرچہ ہر ایک اون دونوں میں سے فاسق ہو اسواسطے کہ ہجوم کفار کی خبر فی الحال مشتہر ہو جاتی ہے تو مزید تحقیق کی حاجت نہیں کذا فی الذخیرہ ہم مستنفر وہ ہے جو نفیر عام شنادی نفیر یعنی خروج عام کی خبر دے یعنی جو بسبب ہجوم کفار کے سب اہل کے نکلنے اور جہاد کرنیکی خبر دے وکره الجعل ای اخذ المال من الناس لاجل الغزاة مع الفيء ای مع وجود شیء فی بیت المال درر وصدر الشریعة ومفاده ان الفيء هنا یعم الغنیمة فلیحفظ اور مکروہ ہے جعل یعنی لوگوں سے مال کا لینا غازیوں کے واسطے باوجود ہونے فی کے یعنی باوجود ہونے کسی چیز کے بیت المال میں کذا فی درر وشرح الوقایہ اور اس سے مستفاد ہوا کہ فی یہاں غنیمت کو شامل ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہئے ہم فی ہر مال کو کہتے ہیں جو کافروں سے بدون قتال کے حاصل ہو جیسے خراج اور جزیہ اور غنیمت وہ مال ہے جو قتال سے حاصل ہو خلاصہ یہ ہے کہ جب تک بیت المال میں کوئی مال موجود ہو تو حاکم کو رعیت سے مال لینا جہاد کیواسطے مکروہ ہے اسواسطے کہ اسکی کچھ ضرورت نہیں اور بیت المال اسی مصلحت کیواسطے ہے نہ سلطان کے عیش اور آرام کے واسطے جیسا ظالم حاکم سمجھتے ہیں والا لا لدفع الضرر الاعلی بالادنی اور اگر بیت المال بالکل خالی ہو تو مکروہ نہیں بسبب دفع کرنے اعلے ضرر کے کمتر ضرر سے ہم اعلی ضرر سے مراد تعدی ضرر کفار ہے اور کمتر ضرر سے مراد مالداروں سے مال لینا بقدر اونکے مقدور کے تا محتاج غازیوں کا سامان جہاد ہو فان حاصرناهم دعوناهم الی الاسلام فان اسلموا فبها والا فالی الجزیة لو محلا کما سیجیء فان قبلوا ذلک فلهم ما لنا من الانصاف وعلیهم ما علینا من الانتصاف فخرج العبادات اذ الکفار لا یخاطبون بها عندنا ویؤیده قول علی رضی الله عنه انما بذلوا الجزیة لتکون دماؤهم کدمائنا واموالهم کاموالنا ہم اگر ہم اہل اسلام کافروں کو گھیر لیں تو اول ہم اونکو مسلمان ہونیکے طرف بلاویں سو اگر وہ اسلام قبول کریں تو کیا خوب بات ہے اور اگر اسلام نہ قبول کریں تو جزیہ کیطرف بلاوینگے یعنی جزیہ دینے کی انکو دعوت کیجاویگی اگر وہ محل جزیہ ہوں چنانچہ اسکا ذکر آویگا یعنی اگر وہ اہل کتاب یا آتش پرست یا عجمی بت پرست ہوں نہ عرب کے مشرک یا مرتد سو اگر وہ جزیہ دینا قبول کریں تو درصورت مظلومی اونکے واسطے انصاف ہوگا جو انصاف ہم اہل اسلام کے واسطے ہوتا ہے اور درصورت اونکے ظلم کرنیکے اون سے انتقام لیا جاویگا جیسا ہم اہل اسلام سے انتقام لیا جاتا ہے تو اس بیان سے عبادات نکل گئیں اسواسطے کہ کفار مخاطب بعبادات نہیں ہمارے نزدیک اور مؤید اسکا علی مرتضی رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ انہوں نے تو جزیہ اسواسطے دیا ہے کہ اونکے خون ہمارے جیسے خون ہو جاویں اور اونکے مال ہمارے سے مال ہو جاویں ہم قول مرتضوی امام شافعی کی مسند میں بروایت محمد بن حسن شیبانی مروی ہے کذا فی الفتح شرح طحاوی میں ہے کہ جب کفار اسلام قبول کریں تو اونکے اموال سے تعرض نہ ہوگا اور اونکی اراضی سے خراج لیا جاویگا بلکہ عشر ... مانند اہل اسلام کے اونکو حکم ہوگا کہ دار الاسلام میں آکر اقامت کریں اسواسطے کہ مسلمان کا رہنا دار الحرب میں مکروہ ہے کذا فی المحیط ولا یحل لنا ان نقاتل من لا تبلغه الدعوة بلغة الدال الی الاسلام وهی وان اشتهر فی زماننا شرقا وغربا لکن لا شك ان فی بلاد الله من لا شعور له بذلك

یعنی لم تبلغہ الاسلام کا الجزیۃ کذا فی التتارخانیۃ لا ینبغی قتالہم حتی یدعوہم الی الجزیۃ نہر خلافا لما نقلہ المصنف م اور حلال نہین ہے کہ لڑنا اون کافرون سے
جنکو اسلام کی دعوت نہین پہونچی اور وہ یعنی دعوت اسلام اگرچہ ہمارے زمانہ مین مشہور ہوگئی ہے مشرق اور مغرب مین لیکن اسمین شک نہین کہ بلاد دور دراز مین ایسے کافر بھی
ہین جنکو مطلق اسکا شعور نہین ہے یعنے دعوت اسلام سے خبر نہین باقی رہی یہہ بات کہ اگر اسلام کی خبر اُنکو پہنچی نہ جزیہ دینے کی تو تاتارخانیہ مین ہے کہ اون سے لڑنا روا نہین ہے یہانتک
کہ امام اون سے جزیہ دینے کی درخواست کرے کذا فی النہر برخلاف نقل مصنف کے م مصنف نے اپنی شرح مین کہا کہ دعوت اسلام ہوا اسواسطے واجب ہے تاکہ کفار معلوم کرین
کہ ہم دین کے واسطے لڑتے ہین نہ مال وغیرہ کی طمع سے شاید کہ اسطرح وہ اسلام قبول کرین اور قتال کی نوبت نہ آوے اور قبل دعوت قتال کرنا گناہ ہے لیکن ضمان نہین بسبب عدم عاصم
یعنی دین اور احراز بالدار اور دعوت عام ہے حقیقے ہو یعنی زبان سے کہنا یا دعوت حکمی یعنی شرق و غرب مین مشہور ہو کہ اہل اسلام کسواسطے لڑتے ہین تو یہہ شہرت قائم مقام
دعوت ہے چنانچہ سیر کبیر اور ینابیع مین مصرح ہے سمجھے تو مترجم خلاف مصنف اور صاحب نہر فقط شمار کرتا ہے اور صاحب نہر اسمین تابع ہے صاحب فتح القدیر کا تو اصل کلام
نقل کرنا چاہیے فتح القدیر مین مجید سے دعوت حقیقی اور حکمی نقل کرکے کہا کہ اسمین شک نہین کہ اللہ تعالے کے بلاد مین وہ لوگ بھی ہین کہ جنکو اسکی خبر اور شعور نہین تو دعوت
اسلام کرنا وہان واجب ہے کہ جہان گمان اسکا ہو کہ انکو اسلام کی خبر نہین ہوئی اور جہان خبر پہنچی تو وہان دعوت کرنا مستحب ہے ... من بلغتہ الا اذا تضمن
ذلک ضررا ولو بغلبۃ الظن کان یستعدوا ویتحصنوا فلا یفعل فیہم اور ہم دعوت الی الاسلام ایسے لوگون کے حق مین مستحب ہے کہ انکو جنکو اسلام کی خبر ہوگئی ہو مگر
جبتک کہ دعوت الی الاسلام متضمن ضرر ہو گو بظن غالب ہو اسطرح کہ وہ سامان درست کرکے مستعد ہو جاوین یا قلعہ کے اندر ہو جاوین تو ایسی جگہہ دعوت کرنا مستحب نہین
کذا فی الفتح م دلیل استحباب دعوت وہ حدیث ہے جو صحیحین اور ابن منذر مین عبد اللہ بن عون سے کہ کہا کہ مینے نافع کو لکہا اور دعا قبل القتال کا سوال کیا سو نافع نے کہا کہ یہہ اول
اسلام مین تہا اور حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنی مصطلق پر دوڑ کی اور وہ غافل تہے اور انکے جانور پانی پی رہے تہے تو انکے لڑنیوالون کو قتل کیا اور انکی ذریت
کو گرفتار کیا اور حضرت جویریہ کو پایا مجہسے یہہ حدیث عبد اللہ بن عمر نے کہی وہ اوس ... تہے ولا یقبلوا الجزیۃ نستعین باللہ ونحاربہم بنصب
المجانیق وحرقہم وغرقہم وقطع اشجارہم ولو مثمرۃ وافساد زروعہم الا اذا غلب علی الظن ظفرنا فیکرہ فذا اور اگر جزیہ دینا بہی قبول نکرین تو ہم
مدد مانگین اللہ تعالے سے اور اون سے لڑنے لگین مجانیق کو قائم کرکے اور انکو پانی مین ڈبو کر اور انکو آگ مین جلا کر اور انکے درختون کو کاٹ کر اگرچہ پہلدار درخت ہون
اور انکی کہیتون کو اجاڑ کر مگر جب کہ ظن غالب ہو ہمارے فتح ہونیکا تو درختون اور کہیتون کا خراب کرنا مکروہ ہے اسواسطے کہ وہ مسلمانون کے کام مین آوینگے کذا فی الفتح
م مجانیق جمع ہے منجنیق بالفتح کی وہ ایک آلہ ہے جس سے بڑے بڑے پتہر پہینکا کرتے ہین اور یہہ ترتیب جنگ کی احادیث صحیحہ مین مصرح ہے کہ جسطرح عساکر اسلام کو حکم ملا ہے
مسلم اور ابوداود اور ترمذی مین بریدہ سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کسیکو لشکر یا چہاپہ کا سردار مقرر فرماتے تہے تو خاص اسکی ذات کو اللہ تعالے سے
ڈرتے رہنے کی وصیت فرماتے اور ساتہی مسلمانون کیواسطے بہلائی کی وصیت فرماتے تہے پہر فرماتے تہے لڑو بسم اللہ فی سبیل اللہ قتل کرو جو منکر ہو اللہ کا اور غنیمت کا
مال نہ چراؤ اور قول کرکے خلاف قول کیجیو اور ناک کان وغیرہ نہ کاٹیو اور طفل صغیر کو نہ قتل کیجیو اور نہ بڈہے کو پہر جب تو اپنے مشرک دشمن سے ملے تو انکو تین خصلتون کیطرف بلا سو جو
وہ مان جاوین تیرا قول تو قبول کر اون سے اور رک جا اون کے لڑنے سے انکو اسلام کیطرف بلا سو اگر وہ مان جاوین تو قبول کر اون سے اور باز رہ لڑنے سے پہر اون سے نقل مکان کی
درخواست کر کہ اپنے ملک سے نکلکر مہاجرین کے ملک مین آرہین اور اون سے خبر کردے کہ اگر وہ یہہ ہجرت کرینگے تو انکے واسطے وہ ہے جو مہاجرین کے واسطے ہے اور ان پر وہ ہے جو مہاجرین پر ہے
سو اگر وہ نقل مکان کرنا قبول کرین تو انکو خبر کردے کہ وہ صحرائی مسلمین کی طرح ہونگے ان پر حکم خدا جاری ہوگا جیسے کہ مومنین پر جاری ہوتا ہے اور غنیمت اور
فی سے انکو حصہ نہ ملیگا تاوقتیکہ مسلمین کے ساتہہ شریک ہوکر جہاد نکرینگے اور اگر وہ اسلام کو نہ قبول کرین تو اون سے جزیہ دینے کا سوال کر سو اگر وہ مان جاوین تو قبول کر
اور رہا اون سے باز رہ اور اگر جزیہ دینا بہی نہ قبول کرین تو اللہ تعالے سے مدد مانگ اون پر فتحیابی کی اور لڑنا شروع کر الحدیث کذا فی تیسیر الوصول ورمیہم بنبل و
نحوہ وان تترسوا ببعضنا ولو تترسوا بنبی یسئل فی ذلک النبی ولقصدہم ای الکفار اور اہل اسلام لڑین اور تیر وغیرہ پہینکا کرین اگرچہ کفار بعض
مسلمانونکو سپر بناوین یعنی اپنے آگے کہڑا کرین تا اس تدبیر سے بچ جاوین تو بہی ہم انکو مارینگے اور اس قتال مین ہم کفار ہی کے مارنیکا قصد کرینگے نہ مسلمان کا اور
اگر کفار پیغمبر کو سپر کرین تو اون سے سوال کیا جاوے کہ یا حضرت کیا حکم ہے ہم لڑین یا نہ لڑین م ... لغت عرب مین دور سے پہینکا ... کو کہتے مین خواہ ... کا ہو یا ...

ن یتمنون یعنی ... بسبب الاسلام ... ابنا م ... جبکو ... جمع ... بعد ... ۱۲

کمان اور منجنیق ہو خواہ بندوق اور توپ اور بان وما اصیب منهم ای من المسلمین لا دیة فیه ولا کفارة لان الفروض لا تقرن بالغرامات
اور جو مسلمان انکی طرف کی سپر بنانے سے قتل ہو جاوین تو اونمین نہ دیت ہی نہ کفارہ اسواسطے کہ قتال کفار فرض ہے اور فرائض ڈانڈ سی مقرون نہین ہوتے ہم لڑائی
مین آواز بلند کرنا مستحب نہین اسیطرح وہی نعین اگر اسمین ترغیب مسلمین کا فائدہ ہو تو کچہ مضائقہ نہین اور مجاہدین کو دار الحرب مین ناحق پڑہنا مستحب ہی اسواسطے
کہ انکا علم او مغیرہ ہاتہہ سے گر پڑی تو ناخن سے کاذکر کو کہہ دیج کہ شاید بچ جاوے جیسے سوچو انکو پڑہنا غازی کو سنت ہے رعب اور دہشت کیواسطے کذا فی البحر خانیہ
ہی کہ مسلمانون کو لائق نہین کہ جب بارہ ہزار ہون تو فرار کرین اگرچہ کفار زیادہ ہون ہم اسواسطے کہ حدیث ترمذی مین وارد ہی کہ بارہ ہزار بسبب قلت کے
مغلوب نہین ہوتے فتاوی عالمگیری مین ہے کہ یہہ عدم فرار سوقت ہی جب سب لوگ متفق الکلمہ ہون اور اگر اختلاف ہو تو دو چند کا اعتبار ہی (لو فتح الامام بلدة و
فیہا مسلم او ذمی لا یحل قتل احدٍ منهم اصلاً ولو اخرج واحدٌ ما حل حینئذٍ قتل الباقی لجواز کون المخرج هو ذلک فع) اور اگر امام نے دار الحرب کا
کوئی شہر فتح کیا جسمین ایک مسلمان یا ذمی کا رہتا تو اونمین سے کسیکا قتل کرنا اصلاً جائز نہین اور اگر ایک کوئی شخص اونمین سے نکال دیا گیا تو اسوقت مین باقی لوگون کا
قتل کرنا حلال ہے اس احتمال سے کہ جو شخص نکالا گیا شاید وہی مسلمان یا ذمی ہو کذا فی فتح القدیر (ونهینا من اخراج ما یجب تعظیمه ویحرم الاستخفاف به
کمصحفٍ وکتب فقهٍ وحدیثٍ وامرأةٍ ولو عجوزاً للمداواة هو الاصح ذخیرة واراد بالنهی ما فی مسلم لا تسافروا بالقرآن فی ارض العدو
اور ہم ممنوع ہین ایسی چیزون کے نکالنے سے جسکی تعظیم واجب ہے اور اسکا استخفاف اور بی ادبی حرام ہی جیسا کہ مصحف اور کتابین فقہ اور حدیث کی اور عورت کا اخراج ممنوع ہے
اگرچہ عورت بڑہی ہو دوا کرنیکے واسطے یہی قول صحیح ہی کذا فی الذخیرہ اور مصنف نے نہی سے صحیح مسلم کی حدیث کا ارادہ کیا کہ سفر مین قرآن کو نہ لیجاؤ دشمن کی زمین
مین ہم ودلیل اگرچہ قرآن مین خاص ہے لیکن علت عامہ ہی فقہ اور حدیث کو بھی قرآن کے ساتھ ملحق کر دیا (الا فی جیشٍ یؤمن علیه فلا کراهة لکن اخراج العجائز
والاماء اولی) مگر اوس بڑے لشکر مین قرآن وغیرہ کا لیجانا ممنوع اور مکروہ نہین جسمین اوسپر امن حاصل ہو لیکن بڑہی عورتون اور لونڈیون کا ساتھ لیجانا کام کیواسطے
بہتر ہی جو لوگ ادہر کے ہین انسے کہ جنگ و وثیر وطحاوی نی امام کا قول نقل کیا کہ کمتر لشکر چار سو ہے اور کمتر گہات ایک سو (واذا دخل مسلم الیهم بامانٍ جاز
حمل المصحف معه اذا کانوا یوفون بالعهد لان الظاهر عدم تعرضهم هدایة) اور جب مسلم دار الحرب مین اونسے امان لیکر جاوے تو مصحف کا ساتھ
لیجانا جائز ہی بشرطیکہ وہ عہد کو پورا کرتے ہون اسواسطے کہ ظاہر ہی کہ متعرض نہونگے کذا فی الهدایة (ونهینا عن غدرٍ وغلولٍ وعن مثلةٍ بعد الظفر بهم اما قبله
فلا بأس بها اختیار) اور ہم ممنوع ہین عہدشکنی اور خیانت اور ناک اور کان کاٹنے سے اونپر فتح پانیکے بعد اور فتح پانیکے پہلے امور مذکور کے کرنے مین کچہ مضائقہ نہین کذا فی الاختیار ہم نقض عهد
کی یہہ صورت ہی کہ مثلاً ہم سے اور اون سے عہد ہو گیا کہ آجکے دن نہ لڑینگے یہانتک کہ انکو اطمینان ہوا تو اب اسدن لڑنا جائز نہین کہ عہدشکنی حرام ہی اور عین لڑائی
کیوقت فریب کرنا اور دہوکہا دینا جائز ہی اسطرح کہ بلا عہد ہمنے ایسی حرکت کی کہ انکو معلوم ہوا کہ آج لڑائی نہوگی سو وہ مطمئن ہو گئے پہر ہمنے اون پر حملہ کیا یا اہل اسلام
کسی طرف سمت چلے گئے اور کافر غافل ہو گئے پہر ناگہان آنکر اون پر ٹوٹ پڑے اور چاپہ مارا وعلی هذا القیاس الوگہات کے بہت طریقی ہین فتح القدیر مین ہے کہ حالت قتال مین
مبارزت کے ہاتہہ مارا سو کافر کا کان کاٹا یا سر یا ہاتہہ مارا تو آنکہہ پہوڑ دی پہر سے ہاتہہ مارا تو ناک اور ہاتہہ کاٹی تو یہہ جائز ہی انتہی پس حالت قتال کی قید سے معلوم ہوا کہ
جب کافر کو گرفتار کر لیا تو اوسکو مثلہ کرنا یعنی ناک کان ہاتہہ کاٹنا جائز نہین اور اختیار شرح مختار سی نکلتا ہی کہ اگر ہنوز جنگ قائم ہی تو جائز ہی (وعن قتل امرأةٍ و
غیر مکلفٍ وشیخٍ هرمٍ فانٍ لا صیاح له ولا نسل له فلا یقتل ولا اذا ارتد) اور ہم ممنوع ہین عورت اور غیر مکلف یعنی صغیر اور مجنون اور نہایت کہاپٹ
بڈہی کے قتل کرنے سی جسکو نہ چیخنی کی قوت ہی جنگ کے وقت کذا فی البحر نہ اولاد ہونیکی اوس سے توقع ہی تو ایسا بڈہا نہ قتل کیا جاوے اور نہ جب مرتد ہو جاوے ہم رازی نے شرح طحاوی
مین کہا کہ شیخ فانی کامل العقل حالت ارتداد مین مقتول ہو اور جو بڈہا خرف پریشان حواس ہے وہ مقتول نہوگا کہ مجنون مین داخل ہی (واعمیٰ ومقعدٍ ومقطوع الیمنیٰ ومعتوهٍ
وراهبٍ واهل کنائس لم یخالطوا الناس) اور ہم ممنوع ہین کافر اندہے اور لنگڑے اور دائم المرض خستہ حال اور بیہوش اور درویش نصرانی تارک الدنیا اور بستیوں کے
عبادتخانہ والے لوگ جو آدمیون سے نہین ملتے ان سبکے قتل کرنے سے ہم اسواسطے کہ اہل اسلام کو ان سی کچہ ضرر نہین اور یہی حال ہے ہندوستان کے اون جوگیون کا جو
گوشہ گیر اور گوشہ نشین ہین (الا ان یکون احدهم ملکاً او مقاتلاً او ذا رأیٍ او مالٍ فی الحرب) مگر جب کہ اونمین سے کوئی بادشاہ یا لڑاکا ہو یا لڑائی مین

جو ادا ہو دین میں پورا ہو تو وقف متغیر ہوگا یعنی اگر دین ادا نہوگا تو وقف باطل کیا جائیگا یا آمدنی کیواسطے مہلت دیجائیگی تو اوس سے دین ادا ہوا اور وقف باطل نہو تو تامل کرنا چاہیے
ھ طحطاوی نے لکھا کہ بموجب ارشاد کے ہمنے تامل کیا تو معلوم ہوا کہ طرز بیان شارح درست نہیں اسواسطے کہ شرنبلالی کی شرح وہبانیہ کی تقریر میں کیواسطے مہلت دینا یعنی مہلا کی بحث ہی نہیں جسکو بطور
نص ذکر کیا قلت لکن فی معروضات المفتی ابی السعود سئل عمن وقف علی اولادہ وھو من المدیون ھل یصح فاجاب لا یصح ولا یلزم والقضاة
ممنوعون من الحکم وتسجیل الوقف بمقدار ما شغل بالدین انتھی فلیحفظ میں کہتا ہوں لیکن مفتی ابو السعود کی معروضات میں سوال ہوا اوس شخص کا جسنے اپنی اولاد پر
وقف کیا اور وہ مدیون ہے تو آیا یہہ وقف صحیح ہے تو جواب دیا کہ صحیح نہیں اور لازم نہیں اور قاضیوں کو منع ہے اسکا حکم کرنا اور وقف مسجل کرنا بقدر اسکے جو مشغول بدین ہے انتہی
جواب المفتی تو اسکو یاد رکھنا چاہیے ھ یہہ منع سلطان روم کی جانب سے ہے جیسے بعد پندرہ سال کے استماع دعوی منع ہے کذا فی الطحطاوی الوقف علی ثلثة اوجہ اما للفقراء
او للاغنیاء ثم الفقراء او یستوی فیہ الفریقان کرباط وخان ومقابر وسقایات وقناطر ونحو ذلک کمساجد وطواحین وطست لاحتیاج الکل
لذلک بخلاف الادویة فلم یجز یعنی بلا تعمیم او تخصیص فیدخل الاغنیاء تبعا للفقراء قنیہ وقف تین صورت پر ہے یا فقیروں کے واسطے ہے یا مالداروں کیواسطے
ہے بعد انکے فقیروں کے واسطے یا اوسمیں دونو فریق برابر ہیں چنانچہ مسافرخانہ اور خانقاہ اور قبرستان اور آبدارخانے یعنی پانی کی سبیل اور پل اور اسکی مانند اور جیسے
مسجدیں اور پن چکیاں اور طاس کہ ان چیزوں کے وقف میں فقیر اور غنی برابر ہیں اسواسطے کہ انکی طرف سبکی حاجت ہے بخلاف دوا کے یعنی جو دوا کہ دار الشفا میں وقف ہو
تو وہ مالدار کو جائز نہیں بلا تعمیم یا تخصیص کے تو در صورت تعمیم غنیا بھی اسمین فقیروں کے تبع ہو کر داخل ہونگے کذا فی القنیہ ھ تعمیم کی یہہ صورت ہے کہ واقف کہے کہ یہہ دوائیں
سب بیماروں کیواسطے وقف ہیں اور تخصیص یہہ کہ واقف اغنیا کو کھول کر ذکر کرے تو اغنیا اسمین بالقصد داخل ہیں اور تعمیم میں بالتبع فرع مسئلہ ملحقہ شارح کا اقر بوقفہ
صحیحا وبانہ اخرجہ من یدہ ووارثہ یعلم خلافہ جاز الوقف ولا تسمع دعوی وارثہ قضاء ۔ اگر کسی نے اقرار کیا کہ اوسکا وقف صحیح ہے اور یہہ کہ اوسنے وقف کو اپنے
ہاتھ سے خارج کردیا اور واقف کا وارث اوسکے خلاف جانتا ہے یعنی یہہ جانتا ہے کہ مورث نے وقف نہیں کیا تو وقف جائز ہے اور اوسکے وارث کا دعوی مسموع نہیں وار القضاء
کذا فی الدرر وفی الوھبانیة ۔ وتبطل اوقاف امرء بارتدادہ ۔ فحال ارتدادیمنہ لا وقف لجدد ۔ اور وہبانیہ میں ہے کہ باطل ہوجاتی ہیں اوقاف مرد کے
مرتد ہوجانے سے تو حالت ارتداد کے اوقاف بطریق اولی باطل ہونگے

## فصل

یہہ فصل ہے شروط وقف کی مراعات میں یراعی شرط الواقف فی اجارتہ فلم یزد القیم
بل القاضی لانہ لہ ولایة النظر لفقیر وغائب ومیت رعایت کیجاتی ہے یعنی واجب الرعایة ہے واقف کی شرط اجارہ وقف میں تو متولی وقف کی شرط سے زیادہ اجارہ
نہ کرے بلکہ قاضی اوسکو شرط سے زیادہ کرسکتا ہے اسواسطے کہ قاضی کو ولایت نظری ہے فقیر اور غائب اور میت کیواسطے ھ مثلا واقف نے شرط کی کہ زمین وقف کو ایک سال سے زیادہ اجارہ
نہ دے اور حال یہ ہے کہ مستاجر اتنی مدت کے اجارہ پر رغبت نہیں کرتے اور چند سال کا اجارہ فقیروں کے حق میں نافع تر ہو تو متولی دو تین سال کا اجارہ نہیں کرسکتا بلکہ قاضی سے
یہہ حال عرض کرے تا وہ مدت اجارہ زیادہ کردے کذا فی البحر فلو اھمل الواقف مدتہا قیل تطلق الزیادة للقیم وقیل تقید بسنة مطلقا وبہا ای بالسنة یفتی
فی الدار وبثلث سنین فی الارض الا اذا کانت المصلحة بخلاف ذلک وھذا مما یختلف زمانا وموضعا ۔ پھر اگر واقف نے مدت اجارہ بلا قید کہی تو بعضوں نے
کہا زیادتی مدت کی متولی کیواسطے علی الاطلاق باقی رہیگی اور بعضوں نے کہا کہ ایک سال کی مقید ہوگی ہر صورت میں اور اسی یعنی سال کی مدت پر فتوی ہے گھر کے اجارہ میں اور تین
سال پر فتوی ہے زمین کے اجارہ میں مگر جبکہ مصلحت اسکے مخالف ہو اور یہہ یعنی اختلاف مدت اجارہ مختلف ہے باعتبار زمان اور مکان کے ھ زیادتی مدت اجارہ اسلئے
وقف میں جائز نہیں ہے کہ ابطال وقف نہ لازم آوے اسواسطے کہ جو مستاجر کو مدت دراز تک تصرف مالکانہ کرتے دیکھیگا تو اوسکی ملک اوسکو توہم ہوگا وفی البزازیة لو
احتیج لذلک یعقد عقودا فیکون العقد الاول لازما لانہ ناجز والثانی لا لانہ مضاف قلت لکن قال ابو جعفر الفتوی علی ابطال الاجارة
الطویلة ولو بعقود ذکرہ الکرمانی فی الباب التاسع عشر واقرہ قدری افندی وسیجیء فی الاجارة ۔ اور بزازیہ میں ہے کہ اگر اسکی یعنی طول مدت اجارہ
کی احتیاج ہو تو چند عقود منعقد کرے تو عقد اول لازم ہوگا اسواسطے کہ وہ فی الحال کا عقد ہے اور عقد ثانی لازم نہیں اسواسطے کہ وہ مضاف ہے میں کہتا ہوں لیکن فقیہ
ابو جعفر نے کہا کہ اجارہ طویلہ کے ابطال پر فتوی ہے اگرچہ بچند عقود ہو چنانچہ اسکو کرمانی نے انیسویں باب میں ذکر کیا ہے اور قدری افندی نے اسکو قائم رکھا اور
کتاب الاجارہ میں آویگا ھ شارح نے مستدرک سے آگاہ کردیا کہ بزازیہ کی روایت خلاف مفتی بہ ہے ولو آجر باجر المثل فزاد اجنبی باقل ولو ھو المستحق فاراد

الا بنقصان یسیر او اذا الموجر غبنا فیہ الاباہ الاقل اشباہ اور وقف اجارہ دیا جاوے اجرت مثل پر او سے کمتر اجارہ دینا درست نہیں اگرچہ مستحق ہی مستاجر ہو کذا ذکرہ قاری الہدایہ مگر اجرت مثل سے اگر تھوڑا سا کم ہو تو جائز ہے یا جب کہ اوسمیں کوئی خواہش نکرتا ہو الا باالاقل کذا فی الاشباہ فلو رخص اجرہ بعد العقد لا یفسخ العقد للزوم الضرر اور اگر وقف کا کرایہ ارزان ہو جاوے بعد عقد کے تو عقد منفسخ نہوگا بسبب لازم آنے ضرر وقف کے بسبب فسخ کے ولو زاد اجرہ علی اجر مثلہ قیل یعقد ثانیا بہ علی الاول اور اگر اجرت وقف کی گران ہو جاوے اور اوسکی اجرت مثل سے تو بعضوں نے کہا اجارہ کو دوبارہ منعقد کرے بقول اصح فی الاشباہ لو زاد اجر مثلہ فی نفسہ بلا زیادۃ احد فللمتولی فسخھا بہ یفتی وما لم یفسخ فلہ المسمی اشباہ میں ہے اگر اوسکا اجر مثل فی نفسہ زیادہ ہو گیا بدون زیادہ کرنے کسی شخص کے تو متولی کو اوسکا فسخ کر دینا جائز ہے اسی پر فتویٰ ہے اور جب تک فسخ نکریگا تو اوسکو اجر مسمی ہی ملیگا وقیل لا یعقد بہ ثانیا کزیادۃ واحد تعنتا فانہا لا تعتبر وسیجئ فی الاجارۃ اور بعضوں نے کہا در صورت زیادتی دوبارہ عقد نکرے جیسا کہ اگر کوئی شخص کہ اوسکو تکلیف رسانی اور مشقت اندازی مستاجر کی غرض ہو زیادتی کرے تو وہ زیادتی معتبر نہیں اور کتاب الاجارہ میں وہ آویگا والمستاجر الاول اولی من غیرہ اذا قبل الزیادۃ اور پہلا مستاجر اولی ہے اپنے غیر سے جب کہ زیادتی اجر کو قبول کرے ھم یہ مبنی ہے قول اول پر جو اصح ہے والموقوف علیہ الغلۃ او السکنی لا یملک الاجارۃ ولا الدعوی لو غصبت منہ الوقف الا بتولیۃ او اذن قاض ولو الوقف علی رجل معین علی ما علیہ الفتوی عمادیہ لان حقہ فی الغلۃ لا العین اور جسکو واسطے محصول اور سکونت وقف ہو وہ اجارہ دینے کا مالک نہیں اور نہ دعوی کا مالک ہے اگر اوس سے کسی نے وقف غصب کر لیا ہو مگر بسبب تولیت یا اذن قاضی کے اگرچہ مرد معین پر وقف ہو بنا بر قول مفتی بہ کے کذا فی العمادیہ اجارہ دینے کا وہ اصلی مالک نہیں کہ حق مستحق کا محصول میں ہے نہ عین وقف میں وہل یملک السکنی من یستحق الزیادۃ فی الوہبانیۃ لا وفی شرحہا للشرنبلالی والتحریر نعم اور کیا سکونت وقف کا وہ شخص مالک ہے جو مستحق ہے اوسکی آمدنی کا وہبانیہ میں کہا کہ وہ مالک سکونت کا نہیں اور اوسکی شرح شرنبلالی میں کہا اور تنقیح میں یہ ہے کہ ہاں وہ سکونت کا مالک ہے والموقوف اذا آجرہ المتولی بدون اجر المثل لزم المستاجر لا المتولی کما غلط فیہ بعضھم تمامہ ای تمام اجر المثل اور جب کہ متولی موقوف کو کمتر اجر مثل سے اجارہ دیوے تو مستاجر کو پورا اجر مثل دینا لازم ہوگا نہ متولی کو جیسا کہ بعضوں نے اسمیں غلط سمجھا ہے کما فی کذا وصی خانیہ آجر منزل صغیرہ بدونہ فانہ یلزم المستاجر تمامہ اذ لیس لکل منہما ولایۃ الحط والاسقاط چنانچہ باپ اور اسیطرح وصی نے کذا فی الخانیہ اجارہ دیا اپنے صغیر کا مکان اجرت کمتر مثل سے تو البتہ مستاجر پر پورا اجر لازم ہوگا اسواسطے کہ ہر ایک کو دونوں میں سے کم کرنے اور ساقط کرنیکی ولایت نہیں مصنف نے کہا کہ اگر شارح بجای لکل منہما کے لکل منہم کہتا تو متولی کو بھی یہ تعلیل شامل ہوتی وفی الاشباہ عن القنیۃ ان القاضی یامرہ بالاستیجار باجر المثل وعلیہ تسلیم زود السنین الماضیۃ ولو کان القیم ساکتا مع قدرتہ علی الرفع للقاضی لا غرامۃ علیہ وانما ہی علی المستاجر واذا ظفر الناظر بمال الساکن فلہ اخذ النقصان منہ فیصرفہ فی مصرفہ قضاء ودیانۃ انتہی فلیحفظ اور اشباہ میں قنیہ سے منقول ہے کہ قاضی مستاجر کو بعوض اجر مثل اجارہ لینے کا امر کریگا اور سالہای گذشتہ میں جو کمی تھی اوسکی زیادتی دیان لازم ہوگی یعنی درصورت کم لینے اجارہ کے اجرۃ مثل سے اور اگر متولی ساکت رہا ہوگا باوجود اسکے قادر ہونے کے قاضی کے پاس نالش کرنے پر تو بھی اوسپر تاوان نہیں ہے تاوان تو مستاجر ہی پر ہے اور جب کہ ناظر ساکن وقف کے مال کو پاجاوے تو اوسکو بقدر نقصان اوسمیں لینا جائز ہے پھر اوسکو صرف کرے وقف کے مصرف میں قضاء بھی اور دیانۃ بھی انتہی کلام الاشباہ تو اسکو یاد رکھنا چاہئے قلت قیدہ باجارۃ المتولی لما فی غصب الاشباہ لو آجر الغاصب ما منافعہ مضمونۃ من مال وقف او یتیم او معد للاستغلال فعلی المستاجر المسمی لا اجر المثل وعلی الغاصب رد ما قبضہ لا غیر لتاویل العقد انتہی فلیحفظ میں کہتا ہوں کہ مصنف نے وقف میں اجارہ متولی کی قید لگائی اسواسطے کہ اشباہ کی کتاب الغصب میں یوں ہے کہ اگر غاصب نے اجارہ دیا جسکے منافع کا ضمان غاصب پر ہے جیسے مال وقف یا مال یتیم یا ایسا مکان کہ جو کرایہ کیواسطے مہیا ہے تو مستاجر پر اجر مسمی ہے نہ اجر مثل اور غاصب پر پھیر دینا ہے اوسکا جو اوسنے مستاجر سے لیا نہ سوای اوسکے بسبب تاویل عقد اجارہ انتہی تو اسکو یاد رکھنا چاہئے یفتی بالضمان فی غصب عقار الوقف وغصب منافعہ او اتلافہا کما لو سکن بلا اذن او اسکنہ المتولی بلا اجر کان علی الساکن اجر المثل ولو غیر معد للاستغلال بہ یفتی صیانۃ للوقف وکذا منافع مال الیتیم درر فتویٰ ہے تاوان کا زمین وقف کے غصب اور اسکے منافع کے غصب اور منافع کے تلف کر دینے میں چنانچہ اگر کسی نے مکان وقف میں سکونت کی بلا اذن یا متولی نے اوسکو رکھا بلا کرایہ تو ساکن پر اجر مثل واجب ہوگا اگرچہ وہ مکان کرایہ کیواسطے مہیا نہو تو اسی پر فتوی ہے وقف کی حفاظت کیواسطے اور یہی حکم ہے مال یتیم کے منافع کا کذا فی الدرر وکذا یفتی بکل ما ہو انفع للوقف فیما اختلف العلماء فیہ حتی انہ لقد

ومتی قضی بالقیمۃ شریٰ بہا عقاراً اخر فیکون وقفا بدل الاول اور اسیطرح فتویٰ ہو ہر ایک اُس قول پر جو وقف کیواسطے زیادہ نافع ہو جسمین علما کا اختلاف ہو کذا فی
حاوی القدسی اور جب کہ قاضی زمین وقف کی قیمت کا حکم کرے تو بعوض اوسکے دوسری زمین خرید کرے تو یہ پیہ میں وقف ہوگی زمین اول کی عوض یعنی اوسکا وقف ہونا لفظ وقف
پر موقوف نہیں کذا فی معین المفتی اور خلاف علما کی یہہ صورت مثلا کہ ایک قول میں استبدال وقف در صورت قلت محصول جائز ہی اور دوسرے قول میں جائز نہیں مگر در صورت
فقدان محصول مطلقا تو عدم جواز پر فتوی دیا جائیگا کہ یہ وقف کو ناقص کرنا ہو بسبب باقی رہنے اوسکی ذات کے اور احتمال تلف ہوجانے اوسکی قیمت کے والذی تقبل فیہ الشہادۃ حسبۃ
بدون الدعوی اربعۃ عشر منہا الوقف علی ما فی الاشباہ لان حکمہ التصدق بالغلۃ وھو حق اللہ تعالی اور جسمین گواہی مقبول ہوتی ہو تحصیل ثواب کیواسطے بدون
دعوی کے وہ چودہ مقام ہیں اونمیں سے ایک وقف ہی کذا فی الاشباہ اسواسطے کہ اثر مترتب وقف کا تصدق ہی محصول کا اور تصدق حق اللہ ہی تو اوسکی گواہی میں دعوی مدعی کی
کچھہ حاجت نہیں ہم چودہ مقامات مذکورہ یہہ ہیں وقف طلاق تعلیق طلاق لونڈی کا آزاد ہونا اوسکا مدبرہ ہونا خلع ہلال رمضان نسب حد زنا حد شرب ایلا
ظہار حرمت مصاہرت شہادت مرلی کے نسب دعوے کذا فی الطحطاوی عن الاشباہ بقی لو الوقف علی معینین ہل تقبل بلا دعوی فی الخانیۃ ینبغی لا اتفاقا و فی
شرح الوہبانیۃ للشیخ حسن ھذا التفصیل ھو المختار و فی التتارخانیۃ ان ھو حق اللہ تقبل و الا لا الا بالدعوی فلیحفظ باقی رہی یہہ بات کہ اگر وقف معین
لوگون پر ہوگیا اوسمین گواہی بلا دعوی مقبول ہو یا نہیں خانیہ میں کہا لائق یہہ ہو کہ مقبول نہیں بالاتفاق اور شیخ حسن کی شرح وہبانیہ میں ہو اور یہہ تفصیل ہی مختار ہو اور تاتارخانیہ
مین ہو کہ اگر وہ حق اللہ ہے تو مقبول ہو اور حق اللہ نہیں تو گواہی بلا دعوی مقبول نہیں سو اسکو یاد رکھنا چاہیے ہم تفصیل مذکور سے تاتارخانیہ کی تفصیل مراد ہو کہ غیر معین پر مقبول ہے
نہ معین پر قلت و لکن بحث فیہ ابن الشحنۃ بین کتبنا لیکن بحث کی ہو اسمین یعنی اطلاق قبول شہادت میں عبدالبر بن شحنہ نے ہم ابن شحنہ نے کہا کہ تفصیل مذکور لابدی ہو اسواسطے کہ
جب شہادت قائم ہوئی اسپر کہ اس وقف کی قوم معین مستحق ہو تو اوسمین دعوی ضرور ہو بسبب ثابت ہونے اوسکے استحقاق اور استعمال کے اگرچہ آخر کار اوسکے فقرا مستحق ہون بخلاف
اوس گواہی کے کہ فقرا یا مسجد کے وقف پر قائم ہو کذا فی المنح حلبی نے کہا ضمیر فیہ کی راجع ہو اوس اطلاق کیطرف جو کلام ماتن سے مستفاد ہو نہ تفصیل کیطرف طحطاوی نے کہا شارح کی
عبارت اسکی مخالف موہم ہے و وفق المصنف بقبولہا مطلقا لثبوت اصل الوقف لما آلہ للفقراء و باشتراط الدعوی لثبوت الاستحقاق لما فی الخانیۃ
لو کان لہ مستحق و لم یدع لم یدفع لہ شیء من الغلۃ و تصرف کلہا للفقراء مصنف نے اپنی شرح میں خلاف مذکور کو دفع کر دیا ہو یوں کہ اسواسطے مقبول ہوگی گواہی کے
مطلقا اسواسطے ثابت ہونے اصل وقف کے کیونکہ مرجع اوسکا فقیر میں اور اسواسطے مشروط ہوئی دعوی کے اسواسطے ثابت ہونے استحقاق کے اسواسطے کہ خانیہ میں ہو کہ اگر وہاں مستحق ہوا اور دعوی
نکرے تو اوسکو کچھہ غلہ ندیا جائیگا اور تمام غلہ محتاجون پر صرف کیا جائیگا ہم خلاصہ توفیق مذکور یہہ ہو کہ ثبوت اصل وقف محتاج نہیں دعوی کا مطلقا اگرچہ مستحق بدون دعوی کے
غلہ نہ پاویگا اور ثبوت استحقاق شخص معین بلا شبہ دعوی پر موقوف ہو تو اب ابن وہبان اور ابن شحنہ کے کلام کا خلاف مندفع ہوگیا کذا فی المنح قلت و مفادہ انہ لو ادعی
المستحق مع انہا لا تسمع منہ علی المفتی بہ لا الا بتولیۃ کما مر قدمنا مین کہتا ہون قول مذکور سے مستفاد ہوا کہ مستحق دعوی کریگا تو مستحق غلہ ہوگا باوجود اس بات کے
کہ مستحق کا دعوی مسموع نہیں بنا بر قول مفتی بہ کے بدون تولیت کے چنانچہ عنقریب گذر گیا تو غور کر ہم حلبی نے کہا جو مذکور ہوچکا وہ یہہ ہو کہ در صورت غصب کے ولی مدعی ہوگا نہ مستحق
بلا تولیت اور اگر مستحق وقف مین اپنے استحقاق کا دعوی کریگا تو بلا شبہ صحیح ہو محتاج تدبر نہیں و فی الاشباہ لنا شاہد حسبۃ فی اربعۃ عشر و لیس لنا مدع حسبۃ الا
فی دعوی الموقوف علیہا اصل الوقف فانہا تسمع عند البعض و المفتی بہ لا الا بتولیۃ فاذا لم تسمع دعواہ فالاجنبی اولی انتہی و قدمر فتنبہ اور اشباہ
مین ہو کہ ہم حنفیون کے نزدیک شاہد حسبہ چودہ مقام مین ہو چنانچہ عنقریب مذکور ہوچکا اور ہمارے نزدیک مدعی حسبہ نہیں مگر موقوف علیہ اصل وقف کے دعوی مین کہ اوسکا دعوی مسموع ہو
بعض کے نزدیک اور قول مفتی بہ میں مسموع نہیں مگر تولیت پھر دعوی کرے اوسکا مسموع نہوا تو اجنبی اوس سے بہتر ہوا انتہی کلام الاشباہ اور البتہ مذکور ہوچکا سو آگاہ ہو جانا ہم جو مذکور ہوا سو تو حلبی
کا دعوی غاصب پر ہے اور بیان اصل وقف کا دعوی ہی تو دونون کی مغایرت میں شک نہیں ولیس من شرط دعوی الوقف بیان الواقف و لو الوقف قدیما فی الصحیح بزازیۃ لمثلا الملک
اثباتا بالمجہول و فی العمادیۃ تقبل اور شرط نہیں دعوی وقف میں بیان واقف کا اگرچہ وقف قدیمی ہو قول صحیح میں کذا فی البزازیۃ تا اثبات مجہول کیواسطے نہو اور عمادیہ میں ہو کہ مقبول ہے
بلا بیان وقف اور یہہ قول ہی ابو یوسف کا اور اسی پر مشائخ بلخ ہیں اور چونکہ وقف میں ابو یوسف کے قول پر فتوی ہی تو بیان بھی اونہیں کے قول پر فتوی ہو کذا فی المنح و تقبل فیہ
الشہادۃ علی الشہادۃ و شہادۃ النساء مع الرجال و الشہادۃ بالشہرۃ لاثبات اصلہ و ان صرحوا بہ ای بالسماع فی المختار و لو الوقف علی معینین کذا حققہ

للاوقاف القدیمة عن الاستهلاک بخلاف غیرها اور مقبول ہے وقف مین گواہی پر گواہی دینا اور گواہی عورتونکی مردون کے ساتھہ اور مقبول ہے شہرت کی گواہی اصل وقف کے اثبات
کیواسطے اگرچہ گواہ اپنی سماعت کیے تصریح بھی کرین قول مختار مین اور گو کہ وقف مین لوگون پر ہو بہر صورت گواہی مقبول ہے تا اوقاف قدیمہ استہلاک سے محفوظ رہین بخلاف غیر
وقف کے یعنی جسمین شہادت بالتسامع جائز ہے جیسا کہ نسب کہ اگر اوسمین گواہ اپنی سماعت کی تصریح کرینگے تو گواہی مقبول نہوگی کذا فی الطحطاوی من الدرر لا تقبل بالشہرة
لاثبات شرائطه فی الاصح درر وغیرها مقبول نہین شہرت کی گواہی شرائط وقف کے اثبات کیواسطے قول اصح مین کذا فی الدرر وغیرہا اور اسی پر فتوی ہے کذا فی العالمگیریة
علامہ نوح نے کہا شہادت بالشہرت یہہ ہے کہ متولی دعوی کرے کہ اس زمین کا وقف ہونا فلانی امر پر معروف اور مشہور ہے اور گواہ بھی یہی گواہی دین اور شہادت بالتسامع یہہ کہ شاہد
کہے کہ مین گواہی دیتا ہون بسبب تسامع کے کذا فی الطحطاوی اور بزازیہ مین ہے کہ شہادت بالتسامع اصل وقف پر موقوف ہے نہ اوسکی شرائط پر اسواسطے کہ وقف باقی رہتا ہے قرنا بعد
قرن بخلاف شرائط کے اور جسپر صحت وقف کی متعلق ہو اور موقوف علیہ سو وہ اصل وقف سے ہے اور جو موقوف علیہ صحت وقف نہین وہ اوسکی شرائط مین ہے کذا فی المنح
لکن فی المجتبی المختار قبولها علی شرائطه ایضا واعتمده فی المعراج واقره الشرنبلالی وقواه فی الفتح بقولهم یسلک بمنقطع الثبوت المجهولة شرائطه
ومصارفه ما کان علیه فی دواوین القضاة انتهی وجوابه ان ذلک للضرورة والمدعی اعم کما فی البحر لیکن مجتبے مین کہا کہ قبول کرنا شہادت شہرت کا وقف کی
شرائط پر بھی قول مختار ہے اور معراج مین اسپر اعتماد کیا ہے اور شرنبلالی نے اسکو ثابت رکھا ہے اور فتح القدیر مین اسکو قوی رکھا ہے بقولہم کے اس قول سے کہ جس وقف کا ثبوت منقطع ہو اور
اوسکی شرائط اور مصارف مجہول ہین اوسمین اوسپر عمل کیا جائیگا جو قاضیون کے دفاتر مین ہے انتہی اور جواب اسکا یہہ ہے کہ یہہ بسبب ضرورت کے ہے اور مدعا عام تر ہے کذا فی البحر خلاصہ
تقویت فتح القدیر یہہ ہے کہ در صورت مذکورہ جب دفاتر قضاة پر عمل ہوا یہی مطلوب ہے ثبوت بالتسامع کا اور جواب بحر الرائق مین یہہ ہے کہ دفاتر پر عمل اس ضرورت سے ہوا کہ شرائط
اوسکی مجہول تھی اور مدعا عام ہے خواہ شرائط مجہول ہون یا نہون علاوہ اسکی کلام فتح القدیر کا اوس وقف مین ہے جسکا ثبوت منقطع ہو اور سوای دفتر کے اوسکا حال معلوم
نہوا اور یہان گفتگو اوس وقف کی ہے جسکا ثبوت سماعت کی گواہی سے ہے وبیان المصرف کقولهم علی مسجد کذا من اصله لتوقف صحة الوقف علیه فتقبل
بالتسامع اور مصرف وقف کا بیان چنانچہ یون کہنا شاہدون کا کہ یہہ زمین فلانی مسجد پر وقف ہے داخل ہے اصل وقف مین لیکن کہ موقوف ہے صحت وقف کی بیان مصرف پر
تو مصرف مین شہادت بالتسامع مقبول ہے وبعض مستحقیه وکذا لبعض الورثة ولا ثالث لهما کما فی الاشباه قلت وکذا لو ثبت اعساره فی وجه
احد الغرماء کما سیجیء فتامل وقالوا تقبل بینة الافلاس بغیبة المدعی کذا بعض الاولیاء المتساوین یثبت الاعتراض لکل کملا وکذا الامان
والقود والولایة المطالبة بازالة الضرر العام عن طریق المسلمین والتتبع یقتضی عدم الحصر اور بعض مستحق وقف بجای کل مستحقین کے ہے اور اسیطرح بعض وارث
اور ان دو کا تیسرا نہین یعنی سوا مستحق اور وارث کے ایک شخص بجای کل اشخاص نہین ہو سکتا کذا فی الاشباہ مین کہتا ہون اور اسیطرح حکم ہے اگر مفلسی مدیون کی ایک قرضخواہ کے
سامنے ثابت ہو چنانچہ آویگا تو اسکو تامل کرو اور فقہا نے کہا ہے کہ افلاس کے گواہ مدعی کی غیبت مین مقبول ہین اور یہی حکم ہے بعض اولیاء متساوین کا کہ اعتراض نکاح کا حق ہر ایک کو
پورا ثابت ہے اور یہی حکم ہے امان اور قصاص اور ولایت مطالبہ کا ضرر عام دفع کرنیکے واسطے مسلمین کی راہ سے اور تجسس اور تلاش متقتضی ہے عدم حصر کی اور یہہ رد ہے صاحب اشباہ پر
کہ وہ دو کے حصر کا قائل ہے ثم اعلم انه ینتصب احد الورثة خصما عن الکل لو فی دعوی دین لا عین ما لم یکن بیده فلیحفظ پھر معلوم کرنا چاہیے کہ ایک وارث خصم ہوتا ہے سب وارثون
کیطرف سے اگر دین کے دعوی مین خصومت ہو نہ عین کی دعوی مین تا وقتیکہ وہ مدعا علیہ کے ہاتھہ مین نہو تو اسکو یاد رکھنا چاہیے وینتصب خصما عن الکل اذا کان وقف بین جماعة
وواقفه واحد فلو لعدة فلا او وکیله الدعوی علی احد منهما او وکیله یعنی بعض مستحق وقف جھگڑا کر سکتا ہے سبکی طرف سے یعنی جب وقف ہو ایک جماعت کے درمیان مین
اور اوسکا وقف کرنیوالا ایک ہی ہو تو ادنہین سے ایک مستحق کو یا اوسکے وکیل کو دعوی کرنا انہین سے دوسرے شخص پر یا اوسکے وکیل پر جائز ہے وقیل لا ینتصب فلا یصح القضاء الا
بقدر ما فی ید الحاضر درر اور دوسرا قول ضعیف یہہ ہے کہ بعض مستحق سبکی طرف سے خصومت نہین کر سکتا سو قاضی کو حکم کرنا صحیح نہین مگر اسیقدر جو حاضر کے ہاتھہ مین ہے ہم قائل
اس قول کا قاضی عبد المجید ہے وهذا ای انتصاب بعضهم اذا کان الاصل ثابتا والا فلا ینتصب احد المستحقین خصما وتمامه فی شرح الوهبانیة اور یہہ یعنی بعض مستحقین کا خصم
کرنا اوسوقت ہے جب اصل وقف ثابت ہو اور اگر ثابت نہو تو ایک مستحق خصومت نہین کر سکتا اور پورا بیان اسکا شرح وہبانیہ مین ہے اشتری المتولی بمال الوقف دارا للوقف لا تلحق بالمنازل

اصل الوقف

الموقوفة ویجوز بیعها فی الاصح لان للزومه کلاما کثیرا ولم یوجد ههنا متولی وقف کے مال سے وقف کیواسطے ایک گھر خرید کیا وقف کرنیکے واسطے تو یہہ گھر شامل ہو موقوفہ مکانون کے ساتھہ

غلہ آیا پایا اور اوسکی بیع جائز ہو قول اسمین اس سے ہو کہ اسکو نعم قیمت مین بہت سا کلام آیا ہے اور بیان وہ موجود نہیں مات المؤذن والامام ولم یستوفیا وظیفتھما من الوقف سقط
لانہ کالصلۃ وکذا القاضی وقیل لا یسقط لانہ کالاجرۃ کذا فی الدرر قبیل باب المرتد وغیرها قال المصنف ثم ظاهرهم ترجیح الاول لحکایۃ الثانی بقیل قلت قد جزم
فی البغیۃ تلخیص القنیۃ بانہ یورث بخلاف رزق القاضی کذا فی وقف الاشباہ ومعتمد النهر مرگیا مؤذن اور امام اور حالانکہ دونون نے اپنا وظیفہ یعنی ماہیانہ یا سالانہ
وقف سے نہیں پایا تو ساقط ہوگیا مثل قاضی کے اس واسطے کہ وظیفہ مثل صلہ و عطا کے ہے کہ بدون قبض ملک نہیں ہوتا اور دوسرا قول یہ ہے کہ ساقط نہیں ہوتا اس واسطے کہ وہ اجرت کی مانند ہے کذا فی
الدرر قبیل باب المرتد وغیرہ مصنف نے اپنی شرح مین کہا اور ظاہر ہو رہا ہے ترجیح قول اول کا مقتضی ہے یعنی مستور کالسبب حکایت قول ثانی کے بلفظ قیل مین کہتا ہون کہ بغیہ تلخیص القنیہ
مین البتہ یقین کیا ہے کہ امام اور مؤذن کا وظیفہ موروث ہوتا ہے بخلاف رزق قاضی کے کذا فی وقف الاشباہ وفی النهر لو جعل للامام دار وقفه فلم یسکن فی الاجرۃ
حتی مات ای اجرتها المتولی سقط وان اجرها الامام لا کما فی العمادیہ اور اگر امام مسجد پر ایک گھر وقف ہو اور اوس نے کرایہ اوس گھر کا پورا نہ پایا تھا کہ وہ مرگیا تو اگر وہ گھر متولی
کرایہ دیتا ہو تو کرایہ ساقط ہوگیا اور اگر اوسکو امام نے کرایہ دیا تو ساقط نہوگا کذا فی العمادیہ یعنی اس واسطے کہ امام کا اجارہ دینا بمنزلہ اوسکے قبض کے قرار دیا گیا اخذ الامام الغلۃ وقت
الادراک وذهب قبل تمام السنۃ لا یسترد منه غلۃ باقی السنۃ فصار کالجزیۃ وموت القاضی قبل الحول یحل للامام غلۃ ما فی السنۃ لو فقیرا وکذا
الحکم فی طلبۃ العلم فی المدارس در امام نے غلہ لیا پختگی زراعت کے وقت اور اوس مسجد سے چلا گیا قبل تمام ہونے سال کے تو اوس سے باقی سال کا غلہ پھیر نہ لیا جائیگا تو وہ مرگیا جزیہ
اور موت قاضی کی مثل سال سے پہلے اور حلال ہوگا امام کو غلہ باقی سال کا اگر وہ محتاج ہوگا اور یہی حکم ہے طالب علمون کا مدرسون مین کذا فی الدرر یعنی اگر طالب علم غلہ سال بھر کا
مدرسہ سے لیکر چلا جاوے تو پھیر نہ لیں اور نہیں م اگر ذمی آثناے سال مین مرجاوے تو اوس سے ایام گذشتہ کا جزیہ نہ لیا جائیگا اور محتمل ہے کہ یہ مراد ہو کہ اگر آثناے سال مین جزیہ نہ لیگی وہ ذمی پھر
ذمی مسلمان ہو جاوے یا مرجاوے تو وہ یا اوسکا وارث استرداد جزیہ نہیں کرسکتا ونظم ابن الشحنۃ الغیبۃ المسقطۃ للمعلوم المقتضیۃ للعزل ومنه ؎
وما لیس بد منه ان لم یزد علی ثلاث شهور فهو یعفی ویغفر اور ابن شحنہ نے نظم کیا ہے اوس غیبت کو جو ساقط کرتی ہے مشروط کو اور مقتضی ہے معزولی کو اور منجملہ نظم مذکور
یہ ہے اور جو غیبت ناچاری کی ہے اگر تین مہینہ سے زیادہ نہو تو وہ معاف اور بخشی ہوئی ہے ؎ وقد اطبقوا لا یأخذ السهم مطلقا * لما قد مضی والحکم فی الشرع یسفر اور
البتہ علماء نے اتفاق کیا ہے کہ درصورت غیبت ایام گذشتہ کا حصہ مطلقا نہ لے اور یہ حکم شرع مین مسافر کے واسطے ہے م حصہ نلے مطلقا یعنی خواہ سفر ضروری ہو یا غیر ضروری قلت وهذا
کله فی سکان المدرسۃ وفی غیر فرض الحج وصلۃ الرحم اما فیهما فلا یستحق العزل والمعلوم کما فی شرح الوهبانیۃ للشرنبلالی مین کہتا ہون اور یہ تمام حکم سکان مدرسہ مین
اور فرض حج اور صلہ رحم کے سوا ہے اور ان دونون مین یعنی فرض حج اور صلہ رحم مین تو مستحق عزل اور مشروط کا نہیں کذا فی شرح الوهبانیۃ للشرنبلالی وفی المنظومۃ المحبیۃ ؎
لا یجوز استنابۃ الفقیه لا * ولا المدرس لعذر حصلا * کذلك الحکم فی سائر الارباب * ولم یکن لهذا فی ذا الباب اور منظومہ محبیہ مین ہے کہ جائز نہیں نائب کرنا
فقیہ اور مدرس کا بسبب عذر کے کہ حاصل ہوا ہے اور یہی حکم ہے باقی ارباب وظائف کا یا عذر نہو تو یہ عدم استنابت بطریق اولی جائز نہوگی ؎ والمتولی لو لوقف اجراء لکنه فی حکمه
ما ذکره منلا علی جهۃ تولی الوقف فجوزوا ذلك حیث لم یکن اور متولی نے اگر وقف کا اجارہ دیا لیکن اوس نے وثیقہ اجارہ مین یہ ذکر نہیں کیا کہ وہ کس جہت سے متولی ہوا
ہے وقف کا واقف کی طرف سے یا قاضی کی جانب سے تو فقہاء نے یہ اجارہ دینا جائز نہیں رکھا جہاں کہیں ہو ؎ ومثله الوصی اذ یختلف حکمهما فی اصل ما قد ثبت التقلید
والمنصوب فقس * کل التصرفات کیلا یلتبس اور متولی کے مثل وصی ہے اس واسطے کہ متولی اور وصی دونون کا حکم مختلف ہے بسبب تقلید اور نصب کے اور قیاس کرے
تو ہی جمیع تصرفات کو اس واسطے فقہا نے اجازت دی تا الاحکام مین اشتباہ نہ پڑے م جامع الفصولین مین ہے کہ اگر متولی اور وصی بلا تعیین وجہ تولیت اور ایصا کی جائز نہیں اس واسطے کہ
وصی باپ اور دادا کے وصی اور قاضی کی جہت سے وصی کے احکام مختلف ہیں قلت لکن للسیوطی رسالۃ سماها الضیابیۃ فی جواز الاستنابۃ ونقل الاجماع علی ذلك
فلیحفظ مین کہتا ہون کہ جلال الدین سیوطی کا ایک رسالہ ہے اوسکا نام ضیابیہ فی جواز الاستنابۃ رکھا ہے اور جواز نیابت پر اجماع فقہا نقل کیا ہے تو اسکو یاد رکھنا چاہیے

نصب القاضی الواقف متولیا لوصیته لقیامه مقامه وصیت قائم کرنی متولی کی واقف کیطرف سے ہے اور اسکو وصی کو سبب قائم ہونے وصی کے مقام موصی کے ولو جعله علی امر الوقف
فقط کان وصیا فی کل شیء خلافا للثانی ولو جعل النظر لرجل ثم جعل الآخر وصیا کانا ناظرین ما لم یخصص تمامه وفی الاسعاف فلو وجد کتابا وقف فی کل
متولی ... الثانی اوس شخص کو فقط امر وقف پر وصی کیا تو وہ ہر چیز مین وصی ہوگا بخلاف ابو یوسف کے اور اگر واقف نے نظارت

ایک کو دیا پھر دوسرے کو وصی کیا تو دونوں ناظر ہوں گے تا عدم تخصیص و پورا بیان اسکا اسعاف میں ہے تو اگر وقف کرنیوالے کے ورثہ میں یا اسکے گھر کے ہر ایک کی تولیت کا نام ہو اور دوسرے کو تولیہ
کی اس میں متاخر ہو تو دونوں شخص تولیت میں شریک ہوں گے کذا فی البحر ف ع مسئلہ ملحقہ شارح کا طالب التولیۃ لا یولی الا المشروط لہ النظر لانہ مولی فیرید التنفیذ
طلب تولیت کو درخواست کرنیوالیکو تولیت نہ دیجائیگی سوا اوس شخص کے جسکے واسطے تولیت مشروط ہو چکی تو اگر بعد شرط کے درخواست کریگا تو دیا جائیگا اسواسطے کہ وہ متولی ہو چکا بسبب شرط
کے تو وہ اس درخواست سے تنفیذ شرط کا ارادہ کرتا ہے کذا فی النہر طحطاوی نے کہا طالب تولیت کو اسواسطے تولیت نہ دیجائیگی کہ حدیث میں ممنوع ہے واما توکیل خلاف المشروط لہ بعد
موت الواقف ولم یوص الی احد فولایۃ النصب للقاضی اذ لا ولایۃ لمستحق الا بتولیۃ کما سیجیء جس شخص کیواسطے تولیت مشروط تھی بعد موت واقف کے اور
اوسنے کسیکے واسطے وصیت نہیں کی تولیت کی تو نصب کی ولایت قاضی کیواسطے ہے مستحق وقف کیواسطے نہیں اسواسطے کہ مستحق کو ولایت نہیں ہوتی مگر اوسکی تولیت سے جیسا کہ گذر گیا ق
ما دام احد یصلح للتولیۃ من اقارب الواقف لا یجعل المتولی من الاجانب لانہ اشفق ومن قصدہ نسبۃ الوقف الیہم واضح جب تک کوئی شخص تولیت کی اہلیت
رکھتا ہو واقف کے اقارب سے تو متولی بیگانوں سے نہ مقرر کیا جاوے اسواسطے کہ واقف کا برادری والا مصلحت زیادہ تر شفیق ہے اور انکا مقصود بھی ہے کہ وقف کی نسبت اوسکے خاندان کیطرف
بنی رہے اراد المتولی اقامۃ غیرہ مقامہ فی حیاتہ وصحتہ ان کان التفویض لہ بالشرط عاما صح ولا یملک عزلہ الا اذا کان الواقف جعل لہ التفویض
والعزل ایک متولی نے اپنے غیر شخص کو بجائے خود قائم کرنیکا ارادہ اپنی زندگی اور صحت میں کیا اگر متولی کو تفویض تولیت بسبب شرط کرنے واقف کے عام ہو تو اقامت مذکورہ صحیح ہے اور
متولی مذکور اوسکو معزول کرنیکا بعد اقامت کے مالک نہوگا مگر جب کہ واقف نے اوسکے واسطے متولی کرنا اور معزول کرنا دونوں مقرر کر دیا ہو طحطاوی نے کہا بہتر یہ تھا کہ شارح صحت کو مقید
کرتا تا تفصیل آئندہ صحیح ہوتی جسکو صاحب اشباہ نے ذکر کیا فان فوض فی صحتہ لا یصح وان فی مرض موتہ صح وینبغی ان یکون لہ العزل والتفویض الی غیرہ کالا
اشباہ اور اگر متولی نے غیر کو تولیت سپرد کی اپنی صحت میں تو صحیح نہیں اور اگر اپنے مرض الموت میں تفویض کی تو صحیح ہے اور سزاوار یہ ہے کہ اوسکو عزل اور تفویض غیر کا اختیار
مثل وصیت کرنیکے کذا فی الاشباہ شلا باپ کے وصی کو اختیار ہے کہ وہ دوسرے کو وصی کرے اور اوسکو معزول کرے قال وسئلت عن ناظر معین بالشرط ثم من بعدہ
للحاکم فہل اذا فوض النظر لغیرہ ثم مات ینتقل للحاکم فاجبت ان فوض فی صحتہ فنعم وان فی مرض موتہ لا مادام المفوض لہ باقیا القیام مقامہ
وعن واقف شرط مرتبا لرجل معین ثم من بعدہ للفقراء ففرغ عنہ لغیرہ ثم مات ہل ینتقل للفقراء فاجبت بالانتقال صاحب اشباہ نے کہا مجھسے سوال
اوس ناظر کا جو معین ہو شرط سے پھر بعد اوسکے حاکم کو اختیار ہو تو جب ناظر مذکور غیر کو نظارت سپرد کر کے پھر مر جائے کیا اوسکی ولایت حاکم کیطرف منتقل ہوگی سو میں نے جواب دیا کہ اگر ناظر
نے اپنی صحت میں غیر کو تولیت تفویض کی تو ہاں حاکم کیطرف انتقال ہوگا اور اگر اوسنے اپنے مرض الموت میں تفویض کی تو انتقال نہوگا جب تک وہ شخص باقی رہیگا جسکو
ناظر نے تولیت سپرد کی بسبب قائم ہونے اوس شخص کے بجائے ناظر کے اور مجھسے سوال ہوا اوس وقف کرنیوالیکا جسنے بترتیب وقف کیا ایک مرد معین کیواسطے پھر بعد اوسکے
فقیروں کے واسطے سو مرد مستحق اپنا حصہ غیر کو حوالہ کر کے کنارہ گیر ہوا پھر مر گیا وظیفہ معلومہ کیا فقیروں کیطرف منتقل ہوگا میں نے منتقل ہونیکا جواب دیا یعنی بعد موت مستحق مذکور
وفیہا للواقف عزل الناظر مطلقا بہ یفتی ولم ار حکم عزلہ لمدرس وامام ولاہما ولو لم یجعل ناظرا فنصب القاضی لم یملک الواقف
اخراجہ ولو عزل الناظر نفسہ ان علم الواقف او القاضی صح والا لا اور اشباہ میں ہے کہ واقف کو اختیار ہے معزول کرنے ناظر کا مطلقا یعنی خواہ اوسنے
اپنے واسطے عزل شرط کیا ہو یا نکیا ہو اسیکا فتوی ہے اور میں نے نہیں دیکھا حکم معزول کرنے واقف کا اوس مدرس اور امام کو جنکو واقف ہی نے مقرر کیا اور اگر واقف نے ناظر
نہیں کیا سو قاضی نے منصوب کیا تو واقف اوسکو اخراج کا مالک نہیں اور اگر ناظر نے اپنی ذات کو معزول کیا اگر واقف یا قاضی کو اوسکا علم ہوا تو عزل صحیح ہے ورنہ نہیں
طحطاوی نے کہا کہ امام اور مؤذن کے معزولی تو مصرح ہے لا ملک مدرس کا بھی یہی حکم ہے خانیہ میں ہے کہ جب امام اور مؤذن بسبب عذر کے چند مہینہ اپنا کام نکریں تو متولی
کو اونکا معزول کرنا اور غیر کو قائم کرنا جائز ہے انتہی لیکن یہ مسئلہ بسبب عذر کے ہے اور کلام ہے عدم عذر میں باع دارا ثم ادعی انہا المشتری من اشتری انکا لی
کنت وقفتہا او قال وقفت علی لم تصح فلا تحلیف المشتری شلا زید نے گھر بیچا پھر اوسکو مشتری نے اور شخص سے بیچا پھر زید نے دعوی کیا کہ میں نے
اوس گھر کو وقف کر دیا تھا یا یوں کہا کہ وہ گھر مجھ پر وقف تھا تو یہ دعوی صحیح نہیں تو قسم نہ لیجاویگی مشتری سے مشتری کا قید نہیں فتاوی ابن نجیم کے سوال میں
یہ مذکور تھا شارح نے اوسکو ذکر کر دیا اور مشتری پر اسواسطے حلف نہیں کہ حلف صحت دعوی پر مرتب ہوتا ہے ولو اقام بینۃ او ابرز حجۃ شرعیۃ قبلت فیبطل

البیع ویلزم اجر المثل فیہ لا فی الملک لو استحق علی المعتمد بزازیہ وغیرھا اور اگر بائع مذکور گواہ قائم کرے اوسکے وقف ہونے پر یا حجت شرعی ظاہر کرے تو مقبول ہوگی تو بیع باطل ہوگی اور مشتری پر اجر مثل لازم ہوگا وقف مین نہ ملک مین درصورت اوسکے استحقاق کے بقول معتمد کذا فی البزازیہ وغیرہا م وقف مین اجرت مثل لازم ہوجاتی ہے بلا عقد اجارہ بخلاف ملک کے حتی کہ اور حجت شرعی سو وہ نوشتہ مراد ہی جو مبیع کے وقف ہونے پر گواہی دے چنانچہ فتاوی ابن نجیم مین سائل کے سوال مین مصرح ہو اور ظاہر بیان شارح کا اسپر دلالت کرتا ہو کہ مکتوب پر عمل کرنا چاہئیے بلا بیان شرعی اور حالانکہ یہ قیمتہ صدر مذہب کے مخالف ہو کہ خط معمول بہ نہین ہوتا اور خود ابن نجیم نے سوال کے جواب مین فقط گواہون پر اقتصار کیا ہو ہان اشباہ کے بعض محشیون نے کہا ہو کہ قاضی کی محفوظ سجل پر عمل کرنا چاہئے کذا فی الطحطاوی ولیس للمشتری حبسہ بالثمن منیۃ من الاستحقاق اور مشتری کو جائز نہین روک رکھنا وقف مذکور کا قیمت اپنی کے واسطے کذا فی المنیۃ من باب الاستحقاق اسواسطے کہ حبس بجائے رہن ہو اور وقف مین رہن جائز نہین وھی احدی المسائل السبع المستثناۃ من قولھم من سعی فی نقض ما تم من جہتہ فسعیہ مردود علیہ اور وہ یعنی بیع کرکے وقف کا دعوی کرنا ایک مسئلہ ہو اون سات مسائل سے جو مستثنی مین فقہا کے اس قول سے کہ جو شخص سعی کرے اوسکے توڑنے مین جو اوسکی جہت سے پورا ہو چکا ہو تو اوسکی سعی نامقبول ہے کذا فی قضاء الاشباہ واعتمد فی الفتح والبحر انہ ان ادعی وقفا محکوما بلزومہ قبل والا لا وھو تفصیل حسن اعتمدہ المصنف فی الاستحقاق لکن اعتمد الاول اخر الکتاب تبعا للکنز وغیرہ اور فتح القدیر مین اور بحر الرائق مین اسپر اعتماد کیا ہو کہ اگر بائع نے اسکا دعوی کیا کہ مبیع ایسا وقف ہو جسکو لزوم قاضی کا حکم ہو گیا تو دعوی اوسکا مقبول ہو اور نہین تو نہین اور یہ خوب تفصیل ہو جسپر مصنف نے باب الاستحقاق مین اعتماد کیا ہو لیکن آخر کتاب مین قول اول پر یعنی اطلاق وقف پر خواہ لزوم کا حکم ہوا ہو یا نہوا ہو مصنف نے اعتماد کیا ہو کنز وغیرہ کے تابع ہوکر م تفصیل مذکور امام کے قول پر مبنی ہو اور بقول مفتی بہ حکم باللزوم کی کچہ حاجت نہین وفی العمادیۃ لا تقبل عند الامام وھو المختار وصوبہ الزیلعی قال وھو احوط اور عمادیہ مین ہو کہ گواہ مقبول نہین امام کے نزدیک اور یہی مختار ہے اور زیلعی نے اسکو تصویب کی ہو اور کہا کہ یہی قول قریب تر احتیاط ہو وفی دعوی المنظومۃ المحبیۃ وھذا فی وقف ھو حق اللہ تعالی اما لو کان علی العباد لم یجز قلت وقد قدمنا قبولہا مطلقا لثبوت اصلہ لما آل للفقراء فتدبر وفی فتاوی ابن نجیم نعم تسمع دعواہ وبینتہ ویبطل البیع اور منظومہ محبیہ کے کتاب الدعوی مین ہے اور یہ یعنی دعوی وقف کے گواہ مقبول ہونا اوس وقف مین ہے جو حق اللہ ہے اور اگر وقف عباد پر ہو تو جائز نہین مین کہتا ہون ہم مقدم ذکر کر چکے مقبول ہونا شہادت کا مطلقا واسطے ثبوت ہونے اصل وقف کے کیونکہ اوسکا انجام کار فقیرون کے لئے ہو تو اسکو غور کرلے اور ابن نجیم کے فتاوی مین ہے کہ ہان دعوی وقف کا اور گواہی مسموع ہو اور بیع باطل ہوگی البانی للمسجد اولی من القوم بنصب الامام والموذن فی المختار الا اذا عین القوم اصلح ممن عینہ البانی بانی مسجد کا مقدم ہو اہل محلہ سے امام اور موذن کے مقرر کرنے مین بقول مختار مگر جب کہ قوم نے امام اور موذن بانی کے امام اور موذن سے اصلح اور الیق معین کیا یعنی اوسوقت مین تجویز اہل محلہ بہتر ہو اسواسطے کہ اسکی منفعت اہل محلہ کیطرف راجع ہو صح الوقف قبل وجود الموقوف علیہ فلو وقف علی اولاد زید ولا ولد لہ او علی مکان ھیاہ لبناء مسجد او مدرسۃ صح فی الاصح صحیح ہو وقف کرنا قبل وجود موقوف علیہ کے تو اگر خالد نے زید کی اولاد پر وقف کیا اور حالانکہ زید کے کوئی اولاد نہین یا اوس مکان پر وقف کیا جسکو مسجد یا مدرسہ بنانے کے لئے مہیا کیا تو صحیح ہو قول اصح مین وتصرف الغلۃ للفقراء الی ان یولد لزید او یبنی المسجد عمادیہ زاد فی النہر وینبغی انہ لو وقفہ علی مدرسۃ یدرس فیہا المدرس مع طلبتہ فدرس فی غیرھا لتعذر التدریس فیہا ان تصرف العلوفۃ لہ لا للفقراء کما یفعل فی الروم اور صرف کیا جاوے محصول وقف کا فقیرون پر یہان تک کہ زید کے اولاد ہو یا مسجد بنائی جاوے کذا فی العمادیہ نہر الفائق مین اتنا زیادہ کیا ہو کہ اگر واقف نے وقف کیا اوس مدرسہ پر جسمین مدرس درس کرتا ہو طالب علمون کے ساتھ سو مدرس پڑھانے لگا اور مدرسہ مین سوا اوسکے بسبب دشوار ہونے درس کے اوس مدرسہ مین تو لائق یہہ ہو کہ علوفہ مدرس کو دیا جاوے نہ فقیرون کو چنانچہ بلاد روم مین رائج ہو م تدریس متعذر ہوئی بسبب انہدام ہوجانے مدرسہ کے یا بعید واقع ہوجانے آبادی سے

فروع مہمۃ تحدث للفتوی یہ مسائل ضروریہ ہین جو فتوی کیواسطے حادث ہوئے م شارح علامہ نے آخر کتاب الوقف مین بکثرت مسائل مہمہ کو زیادہ کیا اور بعد نصف کتاب کے تنگنا ہی ایجاز سے نکل کر گل گشت میدان اطناب فقط اسی باب مین پسند کیا ارصد الامام ارضا علی ساقیۃ لیصرف خراجہا لکلفتہا ان استغنی عنہا لخراب البلد فنقلہا وکیل الامام لساقیۃ ھی ملک ھل یصح اجاب بعض

الشافعیۃ بانّ الارصاد علی الملک ارصاد علی المالک یعنی فیصح تعیینہ بلزم المرصد علیہ ادارتھا کما کانت فی الحادی الحوض اذا خرب
صھریج اوقافہ فی حوض لم تخرب فتدبر مقرر کردی بادشاہ نے کوئی زمین ایک نہر پر اوسکا محصول نہر کی درستی اور مرمت کیواسطے صرف ہوا کرے پھر اوس نہر کی حاجت نہ رہی بسبب
کے ویران ہو جانے کے سو بادشاہ کے وکیل نے اوسکا خراج اوس نہر کیطرف نقل کیا جو مملوک ہو گیا ہے یہ نقل کرنا صحیح ہے بعض شافعیوں نے جواب دیا مملوک پر مقرر کرنا بناء ما کہا ہے
مقرر کرنا ہے یعنی صحیح ہے تو اوسوقت مین مرصد علیہ یعنی مالک نہر پر اوسکا جاری رکھنا اور صرف کرنا لازم ہے چنانچہ پہلی نہر پر صرف کرنا لازم تھا اسواسطے کہ حاوی میں ہے اگر حوض
حوض ویران ہو جاوے تو اوسکے اوقاف کو دوسرے حوض پر صرف کرنا چاہئے سو اسکو غور کرم طرابلسی نے کہا حاوی کے مسئلہ مین نقل اوقاف ہے ایک وقف سے دوسرے وقف
کیطرف اور حادثہ مذکورہ مین نقل ہے وقف سے ملک کیطرف دار کبیرۃ فیہا بیوت وقف بیتا منہا علی عتیقۃ فلان والباقی علی ذریتہ وعقبہ ثم علی عتقائہم
قال الوقف الی العتقاء ہل یدخل من خصہ بالبیت فی الثانی اختلف الافتاء اخذا من خلاف مذکور فی الذخیرۃ لکن فی الخانیۃ اوصی لرجل
بمال وللفقراء والموصی لہ محتاج ہل یعطی من نصیب الفقراء اختلفوا والاصح نعم ایک بڑا گھر ہے جسمین چند مکانات اور کوٹھریاں ہیں مالک نے اسمین سے
ایک کوٹھری فلانے اپنے آزاد غلام پر وقف کی اور باقی مکانات کو اپنی ذریت اور پس ماندون پر وقف کیا پھر اونکے بعد اپنے آزاد غلامون پر پھر وقف مذکور بعد مرجانے
ذریت کے آزادون کیطرف پھر آگیا اس وقف ثانی مین وہ شخص بھی داخل ہوگا جسکو واقف نے خاص کر دیا تھا ایک کوٹھری دیگر اس سوال کے جواب بینے فتوے مختلف ہیں باعتبار
اوس خلاف کے جو ذخیرہ مین مذکور ہے لیکن خانیہ مین ہے کہ وصیت کی ایکمرد کیواسطے ایک مال کی اور فقیرون کیواسطے وصیت کی دوسرے مال کی اور جس شخص کیواسطے اول وصیت
ہوئی وہ محتاج ہو گیا اوسکو فقیرون کے حصہ سے دیا جائیگا اسمین علما مختلف ہیں اور قول اصح یہ ہے کہ ہان اوسکو بھی دیا جائیگا ھ ذخیرہ مین مذکور ہے کہ اگر اپنی زمین کا
نصف محصول اپنی محتاج قرابتیون پر مقرر کیا اور نصف ثانی کو مساکین کیواسطے معین کیا سو اوسکی قرابت والے محتاج ہو گئے کیا نصف مساکین سے اونکو دیا جاوے گا بعض
نے فرمایا نہ دیا جائیگا اور یہی قول ہے ابراہیم بن خالد کا اور ابراہیم بن یوسف اور علی فارسی اور ہندوانی نے فرمایا اونکو بھی دیا جائیگا انتہی ذخیرہ مین کسی قول کی ترجیح نہیں لیکن
خانیہ سے مستفاد ہوتا ہے کہ دیا جانا اصح ہے استأجر دارا موقوفۃ فیہا اشجار مثمرۃ ہل لہ الاکل منہا الظاہر انہ اذا لم یعلم شرط الواقف لم یاکل لما فی
الحاوی غرس فی المسجد اشجارا تثمر ان غرس للسبیل فلکل مسلم الاکل والا فتباع لمصالح المسجد وقف کا گھر کرایہ لیا جسمین پہلدار درخت ہین کیا کرایہ دار کو
اونمین سے کھانا درست ہے ظاہر اجرا یہ ہے کہ جب واقف کی شرط معلوم نہو تو کھا ہے اسواسطے کہ حاوی مین ہے کہ واقف نے مسجد مین پہلدار درخت بوئے اگر فی سبیل اللہ وقف کیواسطے بوئے
تو ہر مسلم کو اوسکا کھانا جائز ہے اور نہین تو پہل بیچے جاوینگے ضروریات مسجد کے واسطے قولہم شرط الواقف کنص الشارع ای فی المفہوم والدلالۃ ووجوب العمل بہ فیجب
علیہ خدمتہ وظیفتہ او ترکہا لمن یعمل والا اثم لا سیما فیما یلزم بترکہا تعطیل الکل من النہر یہ قول فقہا کا کہ واقف کی شرط مثل شارع کی نص کی ہے یعنی
مفہوم اور دلالت اور وجوب عمل مین تو صاحب خدمت پر اپنے وظیفہ کی خدمت کرنا یا وظیفہ چھوڑنا اوس شخص کیواسطے جو خدمت مذکورہ ادا کرتا ہو واجب ہے اگر باوجود عدم
کارگذاری کے وجہ مقرری کو لیگا تو گنہگار ہوگا علی الخصوص اوس خدمت مین جسکے ترک سے تعطیل لازم آوے جیسا کہ تدریس مدرس کی بسبب فروع مذکورہ بالا اتفاق سے
منقول مین ھ فتاوی خیریہ مین ہے کہ واقف کی عبارت اگر من قبیل مفسر ہے جو محتمل تخصیص اور تاویل نہین تو اوسپر عمل کیا جاویگا اور جو من قبیل ظاہر ہے اور اوسکا بھی یہی حکم
ہے اور اگر محتمل ہے لیکن اوسمین قرینہ ہے تو اوسپر بھی عمل ہوگا اور اگر مشترک اور مجمل ہے تو عمل نہوگا لیکن اگر واقف زندہ ہوگا تو اوس سے دریافت کیا جائیگا وفی الاشباہ
الجامکیۃ فی الاوقاف لہا شبہ الاجرۃ ای فی زمن المباشرۃ والحل للاغنیاء وشبہ الصلۃ فلومات او عزل لا یسترد المعجلۃ وشبہ الصدقۃ
لتصحیح اصل الوقف فانہ لا یصح علی الاغنیاء ابتداء وتمامہ فیہا اور اشباہ مین ہے کہ وظیفہ مرتبہ اوقاف مین اجرۃ کے مشابہ ہے ہنگام خدمت گذاری مین
اغنیا کیواسطے حلال ہونے مین اور مشابہ ہے صلہ اور عطا کے تو اگر صاحب خدمت مثلا امام یا مدرس مرجاوے یا معزول ہو تو جو پیشگی لیچکا وہ نہ پھیر لیا جائیگا اور مشابہ
ہے صدقہ کے واسطے صحیح ہونے اصل وقف کے اسواسطے کہ وقف صحیح نہین مالدارون پر باعتبار ابتدا کے اور پورا بیان اوسمین ہے ھ حاشیہ علائی کی تمہید ہے یعنے
جو فتوی مین متقدمین اور غیر متقدمین کے نام پر ثابت ہے لیکن عطا السلطانیہ ہے اور جامکیہ ہیانہ گرمیان جامکیہ سے وہ مراد ہے جو واقف کی جانب سے مرتب ہو کہنا فی
المطلوب نکرۃ اعطاء ذمتہا لفقیر من قرابتہ الفقراء الا اذا وقف علی فقراء قرابتہ اختیار دونہ لعلم حکم المرتب للمکتبہ من وقف الفقراء

بمیعاد اجرت کرے تو اوسکا حکم کیا جاوے امداد اگر گواہی بھی نہو تو غیرون پر صرف کیا جاوے جبتک کہ وجہ بطلان وقف فقرا بوجہ شرعی نہ ظاہر ہو اور اگر بطلان
وقف فقرا ظاہر ہو یا مثلاً مرہ ہو کہ اوسکو وقف لئے اوسکو اغنیا پر وقف کیا تو وقف مذکور واقف کی ملک مین پھر آویگا اگر وہ زندہ ہو یا اوسکی وارث کی ملک مین اگر
واقف مرگیا ہو یا بیت المال کی ملک مین جمع کریگا اگر واقف اور وارث کوئی نہو فلو وقفه السلطان عامًّا جاز ولو جهة خاصة فظاهر كلامهم
لا يصح امداد اگر وقف کیا بادشاہ نے على العموم تو جائز ہے اور اگر جہت خاص کے واسطے وقف کیا چنانچہ ایک شخص کی اولاد پر وقف کیا تو ظاہر کلام فقہا سے ہو کہ یہ
وقف خاص نہین ہم یعنی سلطان کا وقف بیت المال سے عام صحیح ہے نہ خاص اسواسطے کہ خصوصیت مین بقیہ مسلمین کی حق تلفی ہے کذا فی شرح الوہبانیہ لو شهد
المتولي مع آخر بوقف مكان كذا على المسجد فظاهر كلامهم قبولها اگر گواہی دی متولی نے دوسرے گواہ کے ساتھہ فلانے مکان کے وقف ہونیکی مسجد پر
تو ظاہر کلام علما قبول شہادت پر دلالت کرتا ہے لا تلزم المحاسبة كل عام ويكتفي القاضي منه بالاجمال لو معروفا بالامانة ولو متهما يجبره على
التعيين شيئًا فشيئًا ولا يحبسه بل يهدده ولو اتهمه يحلفه قنيه قلت وقدمنا في الشركة ان الشريك والمضارب والوصي والمتولي
لا يلزم بالتفصيل وان غرض قضاتنا ليس الا الوصول للسحت المحصول لازم نہین محاسبہ متولی کا ہر سال اور قاضی متولی کے محاسبہ اجمالی پر کفایت
کرے اگر وہ امانت مین مشہور ہے امداد اگر متہم بخیانت ہو تو اوسپر جبر کرے تعیین مصارف پر اندک اندک اور اوسکو قید نکرے بلکہ اوسکو دھمکا دے اور اگر اوسکو
متہم پاوے ہو تو قسم کھلا دے کذا فی القنیہ مین کہتا ہون اور ہمنے کتاب الشرکۃ مین مقدم ذکر کیا ہے کہ شریک اور مضارب اور وصی اور متولی کو حساب دینا
بتفصیل لازم نہین اور ہمارے زمانہ کے قاضیون کو حساب لینے سے کچھہ غرض نہین سوای واصل کرنے حرام مال کے لو ادعى المتولي الدفع قبل قوله بلا
يمين لكن افتى الملا ابو السعود انه ان ادعى الدفع من غلة الوقف في وقفه كاولاده واولاد اولاده قبل قوله وان ادعى الدفع الى
الامام بالجامع والبواب ونحوهما لا يقبل قوله كما لو استأجر شخصًا للبناء في الجامع باجرة معلومة ثم ادعى تسليم الاجرة لم يقبل
قوله قال المصنف وهو تفصيل في غاية الحسن فيعمل به واعتمده ابنه في حاشية الاشباه اگر متولی نے مقدار کو حق دینے کا دعوی کیا تو اوسکا
قول بدون قسم کے مقبول ہوگا لیکن مفتی ملا ابو سعود نے فتوی دیا ہے اسکا کہ اگر متولی نے دعوی کیا حق دینے کا غلہ وقف دینے سے اپنے وقف مین جیسا کہ اپنے اولاد اور
اولاد کی اولاد کو تو اوسکا قول مقبول ہے اور اگر اوسنے جامع مسجد کے امام یا دربان اور مانند انکے اہل خدمات کے دینے کا دعوی کیا تو اوسکا قول مقبول نہوگا چنانچہ اگر
ایک شخص کو مزدوری لگایا جامع مسجد کی تعمیر کیواسطے بعوض اجرت مقرری کے پھر دعوی کیا تسلیم اجرت کا تو اوسکا قول مقبول نہین مصنف نے اپنے فتاوی مین کہا کہ یہ
تفصیل مفتی مرحوم کی نہایت خوبی مین ہو تو اسی پر عمل کرنا چاہئے اور اسی پر مصنف کے بیٹے نے حاشیہ اشباہ مین اعتماد کیا ہے قلت وسيجئ في العارية معزيا للاخي زاده
لو آجر القيم ثم عزل فقبض الاجرة للمنصوب في الاصح مین کہتا ہون اور آگے آویگا کتاب العاریۃ مین نقل قول اخی زادہ کہ اگر متولی نے مکان وقف
اجارہ دیا پھر وہ متولی معزول ہوا تو اجرت لینا متولی منصوب کا حق ہے قول اصح مین اسواسطے کہ متولی سابق کا اجارہ دینا وقف کیواسطے تھا نہ اپنی ذات کیواسطے وهل
يملك المعزول مصادقة المستأجر على التعجيل نعم قال المصنف والذي ترجح عندي لا اور کیا متولی معزول مالک ہے تصدیق مستاجر کا مدت پیشتر سنون
نے کہا ہان مالک ہے مصنف نے کہا اور جو قول میرے نزدیک راجح ہے وہ عدم ملک مصادقت ہے یعنی اگر متولی معزول کہے کہ مین نے مستاجر کو درست کرنیکا اور صرف
کرنیکا اذن دیا تھا تو اوسمین اختلاف ہے علما کا ليس للمتولي اخذ زيادة على ما قرر له الواقف اصلا جائز نہین متولی کو زیادہ لینا اوسپر جو اسکے
واسطے واقف نے مقرر کردیا مطلقا خواہ اجرۃ مثل کی برابر ہو یا نہو کذا فی الطحطاوی ويجب صرف جميع ما يحصل من نماء وعوائد شرعية وعرفية لمصارف
الوقف الشرعية اور جو بڑھوتی اور فوائد شرعی اور عرفی حاصل ہون ان سب کا وقف کے مصارف شرعیہ مین صرف کرنا واجب ہے ہم یہہ اوس صورت مین ہے
کہ جب متولی کی اجرت نہ مقرر ہوئی ہو ورنہ العوائد قدیمہ معہودہ کا متولی کو لینا جائز ہے اسواسطے کہ معہود کالمشروط ہے کذا فی الطحطاوی ويجب على الحاكم امر
المرتشي برد الرشوة على الراشي عقب الدعوى الشرعية الكل من فتاوى المصنف قلت لكن سيجئ في الوصايا ومر ايضا ان للمتولي
اجر مثل عمله فتنبه اور واجب ہے حاکم پر رشوت لینے والے پر حکم کرنا رشوت پھیر دینے کا رشوت دینے والے کو بعد دعوی شرعی کے یہہ سب مسائل سابقہ فتاوی مصنف سے

منقول ہین مین کہتا ہون لیکن کتاب الوصایا مین آویگا اور مذکور بھی ہوچکا ہے کہ متولی کو اپنے عمل کی اجرت مثل لینا جائز ہے تو آگاہ ہو جا کہ علماء نے کمایۃ شمار رہنے
استدلال کیا اوس قول کا کہ متولی کو وظیفہ وقف سے زیادہ لینا جائز نہین اور حالانکہ بین القولین کچھ منافاۃ نہین اسواسطے کہ عدم جواز درصورت مقرر کر دینے
واقف کے ہے اور جواز اجرت مثل اوس صورت مین ہے جب کہ قاضی نے متولی کو مقرر کیا ہو چنانچہ بحر الرائق مین مفصلاً مذکور ہے ولو وقف لفقراء قرابتہ لم یستحق علیہا
ولو ولیا لصغیر الا ببینۃ علی فقرہ وقرابتہ مع بیان جہتہا فاذا قضی لہ استحقہ من حین الوقف علیہ کذا فی فتاوی ابن نجیم اگر واقف نے وقف کیا
اپنے قرابت والے محتاجون پر تو قرابت کا مدعی مستحق وقف نہوگا اگرچہ مدعی صغیر کا ولی ہو بدون گواہی کے اپنی محتاجی اور قرابت پر جہت قرابت کے بیان کے ساتھہ پھر
جب قاضی کا حکم ہوگا اوسکے استحقاق پر تو وہ مستحق ہوگا وقف کا وقف کرنیکے وقت سے کذا فی فتاوی ابن نجیم وفیہا سئل عمن شرط السکنی لزوجتہ فلانۃ
بعد موتہ ما دامت عزباء فمات وتزوجت وطلقت ہل ینقطع حقہا بالتزوج اجاب نعم قلت وکذا الوقف علی امہات اولادہ الا من تزوج
او علی بنی فلان الا من خرج من ہذہ البلدۃ فخرج بعضہم ثم عاد او علی بنی فلان ممن تعلم العلم فترک بعضہم ثم اشتغل بہ فلا شیء لہ الا
ان شرط انہ لو عاد فلہ فلیحفظ خزانۃ المفتیین اور فتاوی ابن نجیم مین ہے کہ سوال ہوا اوس شخص کا حکم جسنے سکونت مکان کی شرط کی اپنی زوجہ فلانی پر
بعد اپنی وفات کے جبتک کہ وہ مجرد بلا نکاح رہے پہر وہ مرگیا اور زوجہ نے دوسرے سے نکاح کیا اور مطلقہ ہوگئی کیا منقطع ہوجائیگا اوسکا حق نکاح کرنیسے جواب دیا کہ ہان
نکاح کرنیسے حق سکونت منقطع ہوجائیگا مین کہتا ہون اور یہی حکم ہے اپنی امہات اولاد پر وقف کرنیکا مگر جو ام ولد کہ نکاح کرلے اوسکے واسطے حق سکونت نہین یا وقف کیا
فلانی کی اولاد پر مگر اوسپر نہین جو نکل گیا اوس شہر سے سو کوئی اونمین سے شہر سے نکلا پہر پلٹ آیا یا وقف کیا فلانیکی اولاد پر جو اونمین سے علم حاصل کرے سو اونمین سے
کسی نے علم سیکہنا ترک کیا بعد اسکے پہر تحصیل علم مین مشغول ہوا تو اوسکے واسطے مال وقف سے کچھہ نہین مگر یہہ کہ واقف نے یہہ شرط کی ہو کہ اگر شرط مخصوص کیطرف پہر عود کریگا
تو وہ مستحق ہوگا تو اس شرط سے البتہ حقدار ہوگا سو اسکو یاد رکہنا چاہیے کذا فی خزانۃ المفتیین وفی الوہبانیۃ قضی بدخول ولد البنت بعد مضی سنین
فلہ غلتہا الاتی لا الماضی لو مستہلکۃ اور وہبانیہ مین ہے قاضی کا حکم ہوا ناتی کے داخل ہونیکا بعد گذرنے چند سال کے تو اوسکو آیندہ کا غلہ ملیگا نہ گذشتہ اگر
غلہ صرف ہوگیا ہو ھم یعنے اگر غلہ موجود ہوگا تو ایام گذشتہ کا بھی ملیگا اور نہین تو آیندہ ملیگا نہ گذشتہ وقف علی بنیہ ولہ ولد واحد فلہ النصف والباقی
للفقراء ایک شخص نے وقف کیا اپنے بیٹون پر اور اوسکا ایک ہی بیٹا ہے تو اوسکو نصف ملیگا اور باقی فقیرون کیواسطے ہے یعنی اسواسطے کہ لفظ بنین جمع ہے اور اقل
جمع وقف اور وصیت مین دو ہین لہذا بالمناصفہ ہوگیا کذا فی الحلبی وعلی ولدہ لہ الکل لانہ مفرد مضاف فیعم اور وقف کیا اپنے ولد پر اور اوسکا ایک ہی
بیٹا ہے تو اوسکو کل ملیگا اسواسطے کہ لفظ ولد کا مفرد مضاف ہے تو عام ہوگا للمتولی الاقالۃ لو خیرا متولی کو اجارہ توڑنا جائز ہے اگر وقف کیواسطے بہتر ہو ھم اقالہ جائز
اوسوقت جائز ہے جب کہ اوس نے خود اجارہ دیا ہو نہ دوسرے متولی نے کذا فی الصغیر فیہ اہمل جواز اقالہ اوسوقت تک ہے جب تک اجرت کو اوس نے نہ لیا ہو اور اگر اجرت
لی تو اقالہ جائز نہین کذا فی الاشباہ آجر بعرض معین صح وخصاہ بالنقود متولی نے وقف کو اجارہ دیا معین اسباب کی عوض تو صحیح ہے اور صاحبین نے
اجارہ وقف کو نقود کے ساتھہ مخصوص کیا ہے للمستاجر غرس الشجر بلا اذن الناظر اذا لم یضر بالارض ولیس لہ الحفر الا باذن ویاذن لو خیرا
للوقف مستاجر وقف کو جائز ہے درخت کا لگانا بدون اذن متولی کے جب کہ درخت بونا زمین کو ضرر نکرے اور اوسکو حوض وغیرہ کہودنا جائز نہین مگر اذن سے اور متولی
کہودنیکا اذن دیگا اگر وقف کے واسطے بہتر ہو ورنہ اذن نہ دیگا وما بناہ مستاجر او غرسہ فلہ ما لم ینوہ للوقف والمتولی بناہ وغرسہ للوقف ما لم
یشہد انہ لنفسہ قبلہ اور مستاجر جو عمارت بنا دے یا درخت بو دے وہ اوسیکا مملوک ہے جب تک اوس نے وقف کیواسطے اوسکی نیت نکی ہو اور متولی کا عمارت
بنانا اور درخت لگانا وقف ہی کا مملوک ہے جبتک کہ اوس نے قبل تعمیر اور درخت لگانے سے اسپر شاہد نکیا ہو کہ تعمیر وغیرہ اپنی ذات کیواسطے ہے ولو آجر لابنہ لم یجز
خلافا لہما کعبدہ اتفاقا وہذا لو باشر بنفسہ فلو القاضی صح وکذا الوصی بخلاف الوکیل اسواسطے اگر متولی نے وقف اجارہ دیا اپنے بیٹے کو تو جائز نہین
امام کے نزدیک بخلاف صاحبین کے چنانچہ اپنے غلام کو اجارہ دینا باتفاق امام اور صاحبین جائز نہین اور یہہ حکم مذکور اوسوقت ہے جب متولی نے بذات خود اجارہ
دیا سو اگر قاضی متولی کے بیٹے یا غلام کو اجارہ دیگا تو صحیح ہے اور یہی حکم ہے وصی کا کہ اوسکی بیع اور اجارہ اپنے فرزند سے صحیح ہے

بخلاف شافعی کے کہ اوسکی بیع اور اجارہ اپنے فرزند سے صحیح نہین۔ وقف علی اصحاب الحدیث لا یدخل فیہ الشافعی اذا لم یکن فی طلب
الحدیث ویدخل الحنفی کان فی طلبہ او لا بزازیہ ای لکونہ یعمل بالمرسل ویقدم خبر الواحد علی القیاس ایک شخص نے وقف کیا اہل حدیث پر تو اسمین
شافعی مذہب والا داخل نہوگا جبکہ وہ علم حدیث نہ پڑھتا ہو اور حنفی مذہب اہل حدیث مین داخل ہوگا خواہ وہ علم حدیث کی طلب مین ہو یا نہو کذا فی البزازیہ یعنی اسوجہ سے کہ
حنفی مذہب حدیث مرسل پر عمل کرتا ہے اور حدیث واحد یعنی جو حدیث متواتر اور مشہور نہو اوسکو مقدم کرتا ہے قیاس پر بخلاف شافعی المذہب کے کہ وہ حدیث مرسل پر عمل نہین
کرتا اور قیاس کو احادیث احاد پر مقدم رکھتا ہے مترجم حدیث مرسل وہ ہے جسمین صحابی مذکور نہو تابعی یون کہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یون فرمایا خلاصہ یہ کہ جب
حنفی کے نزدیک حدیث مرسل پر بھی عمل لازم ہوا اور بمقابلہ احادیث احاد قیاس متروک ہوا تو حنفی کو اہل حدیث کہنا الیق ہوا طحطاوی نے کہا ظاہرا محل اس مسئلہ کا وہ
ہے جب واقف کو تخصیص محدثین کی نیت نہو الا بلاشک اہل استحقاق محدثین ہی ہونگے نہ فقہا اسوجہ سے کہ واقف کی مراد معلوم ہوگئی اور در صورت عدم نیت واقف
گفتگو کا مقام ہے کہ چارون مذہب والے اہل حدیث مین باین معنی کہ اونکا امام اپنی شروط کے موافق حدیث پر عمل کرنا واجب جانتا ہے اور حنفی کا عمل کرنا مرسل پر اور
خبر واحد کو قیاس پر مقدم کرنا اوسکی تخصیص کا مقتضی نہین انتہی وجاز علی القبور والاکفان لا علی الصوفیۃ والعمیان ہو الاصح اور وقف جائز ہے قبرون حفر القبور
اور کفنون پر نہ صوفیون اور اندہون پر یہی قول صحیح تر ہے مترجم بحر الرائق مین ہے کہ وقف مین بشرطیکہ اوسکی قبر کے نزدیک قرآن پڑہا جائے باطل ہے لیکن فتوی
محمد کے قول پر ہے کہ قراءت عند القبر مکروہ نہین اور صوفیون پر وقف اوسوقت جائز نہین جب کہ وہ طریقہ غیر پسندیدہ وخلاف شرع پر ہون اسوجہ سے کہ اسوقت
مین وقف کرنا اونپر قربت نہین اور اگر صوفیہ طریقہ حمیدہ پر ہون تو وقف صحیح ہے اور اسی پر محمول ہے جواز وقف جو شمس الائمہ سے منقول ہے اور اندہون پر اسواسطے
وقف جائز نہین کہ اندہے غنی بھی ہوتے ہین اور محتاج بھی اور اسیطرح کانے اور لنگڑے بھی کذا فی الطحطاوی ولو شرط النظر للارشد فالارشد من اولادہ
فاستویا اشترکا بہ افتی المنلا ابو السعود معللا بان افعل التفضیل ینتظم الواحد والمتعدد وہو الظاہر اور اگر واقف نے اپنی اولاد مین سے
تولیت شرط کی ارشد فالارشد کیواسطے یعنی جو زیادہ تر ہوشیار ہو وہ درجہ بدرجہ متولی وقف رہے سو دو فرزند اوسکے برابر ٹھہرے ہوشیاری مین تو دونو
تولیت مین شریک ہونگے ایسا فتوی دیا ہے ملا ابو السعود نے یون استدلال کرکے کہ افعل التفضیل کا صیغہ واحد اور متعدد کو شامل ہوتا ہے اور یہی قول ظاہر
ہے وفی النہر عن الاسعاف شرطہ للافضل من اولادہ فاستویا فلاسنہما ولو احدہما اورع والآخر اعلم بامور الوقف فہو اولی اذا امن خیانتہ
انتہی بحر ہم اور نہر الفائق مین اسعاف سے منقول ہے کہ واقف نے تولیت شرط کی اپنی افضل اولاد کیواسطے سو اوسکی اولاد مین سے دو شخص برابر ٹھہرے تو تولیت زیادہ تر
عمر والیکو ملیگی اور اگر ایک فرزند زیادہ پرہیزگار ہو اور دوسرا زیادہ تر دانا ہو امور وقف کا تو دانا تر بہتر ہے بشرطیکہ اوسکی خیانت کا خوف نہو انتہی نقل النہر
عن الجوہرۃ مترجم یہ استدراک ہے قول سابق پر تو اشتراک تولیت اوسوقت ہوگا جب عمر مین برابر ہون اور نہر الفائق کے ایک نسخہ مین مترجم نے جو دیکھا تو
اولویت عالم کی روایت ظہیریہ کیطرف منسوب پائی نہ جوہرہ کیطرف واللہ اعلم وکذا لو شرطہ لارشدہم کما فی انفع الوسائل اور اسیطرح افضل کی شرط کی حکم
ہے اگر واقف نے ارشد اولاد کیواسطے تولیت شرط کی کما فی انفع الوسائل یعنی جو اشتراط افضل مین کلام ہے وہی اشتراط ارشد مین کذا فی الطحطاوی ولو ضم القاضی
للقیم ثقۃ ای ناظرا حسبۃ ہل للاصیل ان یستقل بالتصرف لم ارہ وافتی الشیخ الاخ انہ ان ضم الیہ لخیانتہ لم یستقل والا فلہ ذلک
وہو حسن نہر اور اگر قاضی نے متولی کے ساتھ دوسرا شخص معتمد کو ملایا یعنی ناظر بلا اجرت کو تو متولی اصیل کو تصرف وقف مین کرنا بالاستقلال جائز ہے یا نہین
مین نے اسکو مصرح نہین دیکھا اور میرے استاد بہائی یعنی صاحب بحر الرائق نے فتوی دیا کہ اگر قاضی نے متولی کے ساتھ دوسرا ناظر اوسکی خیانت کے سبب سے
ملایا تو اصیل مستقل نہوگا ورنہ تو اوسکو استقلال بالتصرف جائز ہے اور یہ فتوی خوب ہے کذا فی النہر مترجم نصب متولی اور ناظر اور وصی سے قاضی کو جائز نہین
بلکہ یہ عہدہ قاضی القضاۃ کا ہے کذا فی الطحطاوی عن البحر وفی فتاوی مؤید زادہ معزیا للخانیۃ وغیرہا لیس للمشرف التصرف بل الحفظ اور
فتاوی مؤید زادہ مین منقول ہے خانیہ وغیرہ سے کہ مشرف کو وقف مین تصرف کرنا جائز نہین بلکہ اوسکا عہدہ حفاظت کا ہے لیس للمتولی ان یستدین علی
الوقف للعمارۃ الا باذن القاضی متولی کو وقف کیواسطے اوپر ادہار کرنا عمارت کیواسطے جائز نہین مگر قاضی کے اذن سے مات المتولی والجابی لا یدعون تسلیم

